# لغاتِ جدیدہ

یعنی

عربی زبان کے تقریباً پانچ ہزار الفاظ کی تشریح و تحقیق جو آجکل عربی میں مستعمل ہیں اور جنکے بغیر عربی خوان عربی اخبارات، رسائل اور جدید تصنیفات سے متمتع نہیں ہو سکتے، اور عربی زبان کے مولد و دخیل الفاظ پر محققانہ بحث،

تالیف


## سید سلیمان ندوی

مع اضافۂ جدید

از

مسعود عالم ندوی



باہتمام مسعود علی ندوی

مطبع معارف اعظم گڈہ میں چھپی

طبع سوم سنہ ۱۳۵۶ھ
۱۹۳۷ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم



# دیباچہ طبع سوم

## لغات جدیدہ کا نیا اڈیشن

لغات جدیدہ پہلے پہل ۱۹۱۰ء میں چھپی تھی، اور ملک کے عربی خوان اصحاب میں بہت مقبول ہوئی، جنگ کے بعد ہر زبان میں انقلاب ہوا ہے، اور سینکڑوں ہزاروں نئے الفاظ اور اصطلاحات پیدا ہوگئے ہیں، عربی زبان بھی اس قاعدہ سے مستثنیٰ نہیں، جی چاہتا تھا کہ ان الفاظ کا اضافہ کرکے اس کتاب کا نیا اڈیشن تیار کیا جائے، مگر دوسری مشغولیتوں سے ادھر توجہ کرنے کی فرصت نہیں ملتی تھی۔

مجھے خوشی ہوئی کہ برادر عزیز مولوی مسعود عالم صاحب ندوی سابق اڈیٹر الضیاء، و مؤدب دارالعلوم ندوۃ العلماء نے اپنے علمی شوق سے ازخود اس کام کو انجام دیا، ان کو قدیم عربی زبان سے فطری لگاؤ ہے، اور جدید عربی میں پوری مہارت رکھتے ہیں اس لئے ان سے بہتر اس کام کے انجام دینے کے لئے کوئی دوسرا موزوں نہیں ہوسکتا تھا، وہ میرے اور اس کتاب کے سارے ناظرین کے شکریہ کے مستحق ہیں، انکی کوشش سے یہ کتاب "اپ ٹو ڈیٹ" ہوگئی، اور آج تک کے جدید لغات کی ڈکشنری بنگئی،

والسلام

سید سلیمان ندوی، دارالمصنفین اعظم گڈھ، ۱۵ صفر ۱۳۵۶ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ مبدئ الالسن واللغی، والصلوٰۃ علیٰ رسول افصح الفصحاء وابلغ البلغاء وعلیٰ آلہ وصحبہ ذوی المناطق والنہیٰ

علم الالسنہ (فیلالوجی) کے علما نے تمام دنیا کی زبانون کی، ان کی مشابہت الفاظ کی بنا پر تین قسمین قرار دی ہین، یہی تینون قسمین دنیا کی اصلی زبانین تھین، اور موجودہ ہزارون زبانین انہی کی شاخین ہین،

**اوّل** اریانی یا ایرین،

**دوم** تورانی یا ٹیرنین،

**سوم** سامی یا سیمیٹک،

پہلی قسم کی زبانون مین، سنسکرت، فارسی، انگریزی، فرنچ، لاطینی وغیرہ ہین، دوسری قسم مین چینی، تاتاری، ترکی وغیرہ، تیسری قسم مین جس کا نام سامی ہے، وہ زبان داخل ہے جس سے ہماری کتاب کو تعلق ہے، یعنی عربی، سامی زبان سے جتنی زبانین نکلین وہ جن جن ملکون مین بولی جاتی ہین، اُن کی نسبت سے اُن کی تین قسمین ہین، جنوبی ملک کی شاخ، درمیانی ملک کی شاخ، شمالی ملک کی شاخ،

## جنوبی

| نام | زندہ یا مردہ | علمی یا غیر علمی |
| --- | --- | --- |
| ۱- عربی زبان | زندہ | علمی |
| ۲- حبشی | ” | غیر علمی |

## درمیانی

| نام | زندہ یا مردہ | علمی یا غیر علمی |
| --- | --- | --- |
| ۱- عبرانی | مردہ | علمی |
| ۲- نبطی | ” | غیر علمی |
| ۳- تدمری | ” | ” |

## شمالی

| نام | زندہ یا مردہ | علمی یا غیر علمی |
| --- | --- | --- |
| ۱- آرامی | مردہ | غیر علمی |
| ۲- کلدانی | ” | ” |
| ۳- سریانی | ” | علمی |

یہ تمام زبانین اصل زبانون سے نکل کر مستقل زبانین نہین لیکن جسطرح ایک قوم مین دوسری قوم کے اختلاط سے اُس کے رسوم ورواج، عقائد وخیالات، وضع ولباس، اور اخلاق وغیرہ مین بڑی تبدیلی ہوجاتی ہے، اسی طرح قومون کی زبانون مین بھی باہمی میل جول اور اختلاط سے ہمیشہ ایک انقلاب پیدا ہوتا رہتا ہے، اور جس طرح دنیا کی وہ تمام جنھین یا وہ تمام قومیت جو اس اختلاط مزاحمت اور انقلاب کو برداشت نہین کرتین فنا ہوجاتی ہین، یا اپنی ہیئت اور قومیت کھو بیٹھتی ہین، اسی طرح وہ زبانین جو دوسری زبانون کی کشمکش، مزاحمت اور اختلاط کی متحمل نہین ہوتی ہین دنیا سے مٹ جاتی ہین، یا بدل کر دوسری زبانین بنجاتی ہین، اور جس طرح زندہ قوم وہ ہے جو

ہمیشہ انقلابات اور تاثرات کا مقابلہ کرتی رہتی ہے اور ہر ضرورت اور ہر زمانہ کے مطابق تیار
ہو جاتی ہے اسی طرح زندہ زبان وہ ہے جو انقلابات اور تغیرات کا ہمیشہ مقابلہ کرے اور ہر
ضرورت اور زمانہ کے مطابق تیار رہے،

واقعات شاہد ہیں کہ عربی زبان ان امتحانات میں کامیاب رہی ہے اور آئندہ بھی
انشاء اللہ کامیاب رہیگی، عہد جاہلیت مین اس کا یونانی، لاطینی حبشی اور فارسی سے دوستانہ
اختلاط رہا اور نہ مٹی، عہد اسلام مین اس کو دنیا کی تمام زبانون سے فاتحانہ مقابلہ کرنا پڑا اور کامیاب
رہی، اور موجودہ زمانہ مین وہ پھر اپنی ہمسایہ زبانون سے اور یورپ کی تمام زبانون سے مفتوحانہ
مقابلہ کر رہی ہے اور زندہ ہے،

زبانون کے تغیرات | دوسری زبانون کی حالت پر غور کرو، آریہ ورت کی الہامی زبان سنسکرت
کا کیا حال ہے، یہودیون کی مقدس زبان عبرانی کا کیا حشر ہوا، مسیحیت یا رومۃ الکبریٰ کی
لاطینی زبان کہان دفن ہے، مجوسیت یا فارس کی ژندی زبانین کیا ہوئین، فراعنۂ مصر کی
قبطی زبان اور بابل، نینوی، شام اور فینشیا کی کلدانی، اشوری، سریانی اور فینیقی
وغیرہ زبانین کہان ہین، ہومر کی یونانی زبان اب کون بولتا ہے؟ یہ تمام زبانین عظیم الشان
مذاہب باجبروت اقوام اور وسیع الحدود حکومتون کی زبانین تھین لیکن آج دنیا کے کان
اور دنیا کی زبانین ان سے نامانوس ہین،

جو قدیم زبانین اب تک باقی بھی ہین وہ قدیم طرز سے اس قدر مختلف ہین کہ گویا جدید
زبانین ہین، بھاکا سنسکرت کی یادگار ہے، موجودہ فارسی زبان قدیم پہلوی اور ژندی زبانون
کی اولاد ہے، اٹالین، لاطین کی جانشین ہے، یونانی اور حبشی زبانین بھی گو باقی ہین، مگر
دیکھو قدیم و جدید مین اب کتنی قدر مشترک باقی رہ گیا ہے،

**موجودہ عربی زبان** لیکن عربی زبان اب تک زندہ ہے، اور جب تک دنیا مین قرآن ہے زندہ رہیگی، زبانون کے اختلاط، اقوام کی مزاحمت اور ضروریاتِ تمدن کی کشمکش، ان تمام چیزون کا اُس نے پہلے بھی مقابلہ کیا ہے اور اب بھی مقابلہ کرے گی، وہ پہلوان جس نے یونانی، سریانی، قبطی، عبرانی سنسکرت اور فارسی زبانون کے علوم وفنون اصطلاحات، ضروریات تمدن، اصطلاحاتِ مذہبی کے بارِ گران کو اس آسانی سے اٹھالیا، کیا یورپین زبانون کے موجودہ دنگل مین اس کی پیٹھ زمین سے لگ سکتی ہے؟ عربی زبان مع تمام اپنے قدیم الفاظ ومحاورات کے باقی ہے اور پھر جدید انقلاب سے متاثر ہورہی ہے، اس مین جدید آلات، جدید ضروریات تمدن، جدید علمی، سیاسی، تجارتی اصطلاحات، اور جدید اختراعات وایجادات، جدید رسوم ورواج، جدید خیالات کے لئے موجودہ زبان مین نئے الفاظ پیدا ہو رہے ہین اور ہو گئے ہین، جو یا خود جدید عربی الفاظ ہین یا کسی قدر قدیم ہین، لیکن وہ قدیم عربی لغات مین غیر فصیح قرار پاکر مدوّن نہ ہوئے اور اب بولے جاتے ہین، یا غیر زبانون سے منقول ہو کر موجودہ عربی مین مستعمل ہین، یہ تمام الفاظ، اخبارات، مضامین، رسائل اور تصنیفات مین اس قدر شائع اور ذائع ہین کہ ان الفاظ سے ناواقف آج عربی زبان کی کسی جدید علمی یا سیاسی تصنیف سے فائدہ نہین اٹھا سکتے ہین اور نہ خود کسی جدید خیال کو عربی زبان مین ادا کر سکتے ہین، اس لئے ضرورت تھی کہ ان الفاظ کی تحقیق وتشریح کے لئے ایک ڈکشنری ترتیب دیجائے، پیش نظر تالیف اسی ضرورت پر مبنی ہے،

**اصناف الفاظ جدید** ان تمام نئے الفاظ کو جن کی طرف اوپر اشارہ کیا گیا، اہل لغت نے دو قسمون مین تقسیم کیا ہے، **مولّد اور دخیل یا معرّب**،

**مولّد** مولّد وہ لفظ ہے جو کسی غیر زبان سے نقل ہو کر نہین آیا بلکہ وہ خود عربی لفظ ہے جو کسی مناسبت سے جدید معنی مین مستعمل ہوا، اس کی چار صورتین ہین،

۱- وہ جو خود عربی زبان میں اسی ہیئت اور صیغہ کے ساتھ موجود و مستعمل تھا لیکن پہلے اس کے یہ جدید معنی نہ تھے، پہلے معنی کی مناسبت سے اس لفظ کے یہ دوسرے جدید معنی پیدا ہوئے، اس ضمن میں علوم و فنون کی وہ تمام اصطلاحات داخل ہیں جو خود عربی زبان میں کسی مناسبت سے ان کے لئے وضع کئے گئے، صرف و نحو، ادب، بلاغت، عروض، منطق، فلسفہ، طب اور ریاضیات وغیرہ میں اس قسم کے لاکھوں الفاظ ہر شخص کو مل سکتے ہیں، اصطلاحات کے علاوہ چند عام مثالیں بھی ہم لکھتے ہیں۔

| لفظ | جدید معنی | قدیم مناسب معنی |
|---|---|---|
| حضارة | تہذیب و تمدن | شہر میں قیام کرنا |
| طبع | چھاپنا | مہر کرنا |
| سیّارة | بائیسکل، موٹر | چلنے والی |
| مُنطاد | بیلون | ہوا میں بلند ہونے والا۔ |
| حامیة | پہرے کے سپاہی | بچانے والے |
| مُفرزة | فوج کا دستہ۔ | علٰحدہ کیا گیا |
| ساعة | گھڑی | وقت |
| ادارة | انتظام | گردش دنیا |
| محافظ | گورنر | نگران |
| ناظر | افسر | نگران |

۲- وہ لفظ گو عربی زبان میں پہلے موجود تھا لیکن جس صیغہ ہیئت اور اشتقاق کے ساتھ

اب اس کا جدید معنی مین استعمال ہے پہلے نہ تھا، گو منقول الیہ او رمنقول عنہ کے معنی مین مناسبت ضرور ہے۔ مثلاً

| لفظ جدید | معنی جدید | مشتق منہ قدیم | معنی |
| --- | --- | --- | --- |
| ابراق | تار بھیجنا، | برق | بجلی |
| عمیل | ایجنٹ، | عمل | کام |
| صحافۃ | اخبار نویسی، | صحیفہ | کاغذ |
| مسئولیۃ | بازپرس، | سوال | پوچھنا |
| مزائدہ | نیلام، | زیادۃ | بڑھانا |
| تصدیر | برآمد مال، | صدور | گھاٹ سے پانی پی کر واپس آنا |
| تنویم | طبی قاعدے سے بیہوش کرنا، | نوم | سونا |
| تشخیص | ایکٹ کرنا، | شخص | قالب |
| تشجیر | گل بوٹا بنانا، | شجر | درخت |

۳۔ درحقیقت اصل لفظ عربی الاصل نہین ہے لیکن عربی مین اس کا استعمال ہو گیا ہو اور اس سے اشتقاقات پیدا کر لئے گئے ہین،

| اشتقاق | معنی | اصل | کس زبان سے آیا، |
| --- | --- | --- | --- |
| کھربۃ | برقی قوت طاری کرنا، | کھربا | فارسی |
| تبلیط | پتھر کا فرش بچھانا | سلاط | لاطینی |

| اشتقاق | معنی | اصل | کس زبان سے آیا |
| --- | --- | --- | --- |
| ھرطقہ | ملحد ہونا | ھرطوقی | یونانی |
| شلبنہ | خط بنوانا، اصلاح کرانا، | شلبی | ترکی |
| قرصنہ | بحری ڈاکہ ڈالنا، | قرصان | اسپینی |
| شطر | شطرنج کھیلنا، | شطرنج | سنسکرت |
| تقرطن | قرنطینہ میں رہنا، | قرنطینہ | اٹالین |
| تکھین | کہانت کرنا، | کھنوت | سریانی |

۴۔ بعض الفاظ ایسے ہیں جو دو یا چند لفظوں سے مل کر بنے ہیں۔ ان میں سے ہر لفظ گو عربی ہے اور اپنے معنی میں مستعمل ہے لیکن ترکیب کے لحاظ سے وہ مولد ہیں، مثلاً

| لفظ مرکب | معنی | الفاظ مفردہ | معنی |
| --- | --- | --- | --- |
| مجلس الاعیان | ہوس آف لارڈس | مجلس ۔ اعیان | مجلس ۔ شرفا |
| السکۃ الحدیدیۃ | ریلوے لائن | سکۃ ۔ حدید | راہ ۔ لوہا |
| التصویر الشمسی | فوٹوگرافی | تصویر ۔ شمس | تصویر ۔ آفتاب |
| رسوم البلدان | اٹلس نقشہ، جغرافیہ | رسوم ۔ بلدان | نقش ۔ شہر |
| ناظر المدرسۃ | پرنسپل | ناظر ۔ مدرسۃ | نگراں ۔ مدرسہ |
| مجلس شوری القوانین | کونسل | مجلس ۔ شوری ۔ قوانین | مجلس مشورہ ۔ قانون |
| قائمقام | اسسٹنٹ کمشنر | قائم ۔ مقام | قائم مقام ۔ نائب |
| کاتب الاسرار | سکریٹری، | کاتب ۔ اسرار | لکھنے والا ۔ راز |

**دخیل، معرب** وہ لفظ جو کسی غیر زبان سے منتقل ہو کر عربی میں آیا، اس کو اس لحاظ سے کہ عربی زبان میں وہ ایک اجنبی لفظ ہے **دخیل** کہتے ہیں، اور اس لحاظ سے کہ اب وہ عربی میں مستعمل ہو گیا، اس کو **معرّب** کہتے ہیں، بعض لوگ دخیل اور معرب میں فرق کرتے ہیں، غیر زبان کا وہ لفظ جو عربی میں داخل ہو گیا ہے اگر وہ عربی زبان کے قالب میں ڈھل کر کسی عربی وزن وہیئت پر ہو گیا ہے تو اس کو معرّب کہتے ہیں ورنہ وہ دخیل ہے،

یہ الفاظ جو عربی زبان میں غیر زبانوں سے داخل ہوئے، ان کے داخل ہونے کا کوئی زمانہ مخصوص نہیں کیا جا سکتا ہے، عہدِ جاہلیت سے لیکر عہدِ اسلام تک اور عہدِ اسلام سے لیکر انقلابِ حال تک، عربوں کا اختلاط اور تزاحم دنیا کی مختلف اقوام سے رہا،

**عہد جاہلیت** زمانۂ جاہلیت میں ملک عرب تین حکومتوں کے اقتدار میں منقسم تھا، **فارس** جس کا اثر عراقِ عرب پر تھا، **روم** جو ملک شام اور اس سے ملحق اطرافِ عرب پر متصرف تھے، اور **حبش** جسکا اثر تمام اطرافِ یمن میں پھیلا ہوا تھا، اور خود اندرونِ حصص ملک میں یہود، نصاریٰ اور صابئی بھرے تھے، تجارت کا سلسلہ ہندوستان تک پھیلا تھا، ارامی قوم جن کو عرب نبطی کہتے ہیں، ملک عرب کے قریب واقع تھی، اور تاجرانہ تعلقات رکھتی تھی، فارس کی زبان قدیم فارسی تھی، روم لاطینی بولتے تھے، جس میں یونانی ملی تھی، حبش حبشی بولتے تھے، یہود و نصاریٰ کی مذہبی زبان عبرانی تھی، صابئیوں کے ہاں سریانی مستعمل تھی، ہندوستان کی زبان سنسکرت تھی، نبطی ارامی بولتے تھے، ان امور کا لازمی نتیجہ یہ ہوا کہ عہد جاہلیت میں فارسی، لاطینی، عبرانی، سریانی، حبشی اور سنسکرت اور ارامی کے الفاظ داخل ہو گئے،

**عہد اسلام:** عہدِ اسلام میں فاتحین کے ذریعہ سے عربی زبان **مصر، شام، افریقہ اور اسپین** میں داخل ہوئی، عرب تاجروں نے عربی زبان کو جزائر ہند **چین** اور **وینس** تک پہنچایا،

عہد عباسی میں علوم وفنون کا دفتر بے پایان یونانی، سریانی، فارسی، قبطی اور سنسکرت سے عربی میں آیا، ایرانی تمدن نے بغداد میں فروغ پایا، رومیون اور عربون کی باہمی جنگ کا سلسلہ ابتدا سے انتہا تک قائم رہا، ان وجوہ سے عربی زبان میں قبطی (مصر کی زبان) بربری (افریقیہ کی زبان) اسپینش (اسپین کی زبان) چینی، سنسکرت، اور ہندی (وطنیں کی زبان) کی کسی قدر کم، اور یونانی، لاطینی، اور فارسی زبان کے الفاظ کی نہایت کثرت سے آمیزش ہوئی

انقلاب حال | موجودہ انقلاب کا سلسلہ تقریبًا ڈیڑھ سو برس سے شروع ہے، اسی زمانہ میں ترکون نے دارالخلافت عربیت پر قبضہ کیا، یعنی سلطان سلیم نے مصر فتح کیا، اور تمام عربی ممالک اس سے بہت پہلے ترکوں کی وسیع الحدود حکومت میں شامل ہوچکے تھے، یورپ کی ترقی تمدن، جس نے تمام دنیا کی زبانون میں زلزلہ پیدا کر دیا، عربی زبان بھی اس سے محفوظ نہ رہی مصر پر نپولین کے زیر سپہ سالاری فرانس نے حملہ کیا اور فتح کیا، اس کے بعد انگریز مصر میں آئے، اور یہاں، انگریزون کے داخلہ سے گو فرانس کا سیاسی اثر کم ہوگیا۔ لیکن اس کا علمی اقتدار جو اس ملک میں قائم ہوچکا تھا، وہ کم نہ ہوا، قسطنطنیہ کا قبلہ سیاست جرمنی ہے، اٹلی کا کاروبار تجارت تمام دنیا سے زیادہ ٹرکی میں ہے، روس اور ٹرکی کی سرحدین ملی ہیں، ان اسباب سے موجودہ عربی زبان میں جرمن، روسی اور انگریزی کسی قدر کم اور فرنچ، ایٹالین، اور ترکی بہت زیادہ داخل ہوگئی، ترکی میں بہت کچھ فارسی الفاظ کی کثرت ہے اور یورپین زبانون کی بنیاد لاطینی (لائیٹن) پر قائم ہے، اس لئے موجودہ انقلاب میں بھی عربی زبان میں فارسی اور لاطینی الفاظ شامل ہوگئے،

ان ازمنۂ ثلاثہ میں جنکا ذکر اوپر ہوا، جن جن زبانون سے عربی میں الفاظ آئے

ان کی دو قسمیں ہیں،

**اوّل** وہ زبانین جن سے عربی میں کم الفاظ آئے، یہ حسب ذیل زبانین ہیں، جرمن، چینی، روسی، سواحل وجزائر ہند، حبشی، عبرانی، انگریزی، قبطی، سنسکرت،

**دوم** وہ زبانین جن سے عربی نے نہایت کثرت سے الفاظ حاصل کئے، اس شق مین یہ زبانین داخل ہیں:-

سریانی، لاطینی، فرنچ، اتالین، ترکی، یونانی، فارسی،

اُن تمام الفاظ کی جو زمانۂ جاہلیت، زمانۂ اسلام، یا زمانۂ حال میں سے کسی زمانہ مین بھی عربی میں آئے ہیں، ان کی فہرست مع اصل ومعنی کے اخیر میں دیدی گئی ہے، جس کی ترتیب زبان وار ہے، جس سے یہ معلوم ہوگا کہ عربی زبان میں ہر زبان سے کتنے الفاظ آئے اور کیسے الفاظ آئے،

**بعض عربی دخیل الفاظ** ایک نہایت عجیب بات یہ ہے کہ موجودہ عربی زبان میں بعض الفاظ ایسے ہیں جو درحقیقت عربی ہیں اور پھر بھی وہ دخیل ہیں، اس کی حقیقت یہ ہے کہ جس طرح آج یورپ کے اثر نے عربی زبان میں اپنے الفاظ داخل کر دیے ہیں، اسی طرح عربوں کی ترقی کے عہد میں عربی کے کثیر التعداد الفاظ یورپین زبانوں میں داخل ہوگئے تھے، اب وہ الفاظ ایک اجنبی لفظ کی صورت میں ہیئت بدل کر موجودہ انقلاب مین یورپین زبانوں سے پھر عربی مین آرہے ہیں، مثلاً چند لفظ لکھے جاتے ہیں،

| قدیم عربی | یورپین زبان | جدید عربی |
|---|---|---|
| امیرالبحر | ایڈمیرل | امیرال |

| جدید عربی | یورپین زبان | قدیم عربی |
|---|---|---|
| ترسانة | ڈرسنا | دار الصناعة |
| الالکحول | الکوہل | الکحول |

| تعریب کے لئے بعض حروف کی تبدیل | غیر زبانوں میں بعض حروف ایسے مستعمل ہیں جو عربی میں مستعمل نہیں، مثلاً پ، ٹ، چ، گ، وغیرہ، اس قسم کے حروف |
|---|---|

جن الفاظ میں ہوتے ہیں وہ جب عربی میں آجاتے ہیں تو اُن کے وہ حروف عربی کے اُن حروف سے بدل جاتے ہیں، جنکا مخرج اُن سے قریب ہوتا ہے، ذیل میں وہ حروف لکھے جاتے ہیں،

| غیر زبان کا حرف | عربی حرف | مثال | غیر زبان کا حرف | عربی حرف | مثال |
|---|---|---|---|---|---|
| پ | ف | پرند، فرند | گ | ج | گلاب، جلاب |
| پ | ب | پردہ، بردج | گ | غ | ہمبرگ، ھمبورغ |
| پھ | ف | جائےپھل، جافل | ہ (آخر لفظ میں) | ج | فیروزہ، فیروزج |
| چ | ص | چین، صین | ہ | ق | پستہ، فستق |
| چ | ش | چائے، شائے | تھ | ث | کیتھولک، کیثولک |
| CH | ق | چرتاس، قرطاس | P | ب | پوڈر، بُدرة |
| CH | ش | چارلس، شارلس | T | ط | نوٹ، نوط |
| CH | ت، س | مارچ، مارت، مارس | TH | ث | کیتھولک، کیثولک |
| G | غ | پٹرسبرگ، بطرسبرغ | V | ق | وینیش، قرنیش |
| G | ج | " بطرسبرج | V | ف | " فرنیش |

**دخیل و مولّد الفاظ کی تدوین**

یہ الفاظ جو زبان میں وقتاً فوقتاً پیدا ہوتے گئے، علماے اسلام نے وقتاً فوقتاً ان کی تدوین کی، اس فن میں ابو منصور **خوارزمی** جن کی کتاب **مفاتیح العلوم** ہے جو لیڈن میں چھپ گئی ہے، دوسری کتاب **المعرّب** من الکلام الاعجمی ہے جو ابو منصور موہوب بن **احمد جوالیقی** المتوفی ۵۳۹ھ کی تصنیف ہے، **لیپزک** میں چھپی ہے، تیسری کتاب شہاب الدین **خفاجی** کی شفاء العلیل فیما فی کلام العرب من الدخیل ہے، مصر میں چھپی ہے، اُن کے علاوہ **حریری** کی درۃ الغواص، **سیوطی** کی مزہر میں بھی اس کے متعلق مباحث ہیں،

زمانۂ حال میں سب سے زیادہ اس فن کی خدمت پروفیسر **ڈوزی** نے کی جنھوں نے دو ضخیم جلدوں میں مولّد و دخیل الفاظ کی تحقیق کی، انستاس کرملی بغدادی نے عربی زبان میں یونانی کے جو الفاظ تھے ان کو ایک رسالہ میں جمع کیا اسکے بعد سقراط بک مصری نے ایسے الفاظ کو جو عربی میں مستعمل تھے، ایک رسالہ میں شائع کیا، مسٹر **آرنلڈ** نے سواء السبیل میں تمام دخیل الفاظ کو جمع کیا، **نیومن** نے دو جلدوں میں جدید عربی لغت کو انگریزی میں لکھا اور یورپین مستشرقین نے جدید عربی پر تصنیفات کیں،

**اس کتاب کا ماخذ**

ذیل میں ہم اس کتاب کے ماخذوں کا حوالہ دیتے ہیں، جن سے اس تصنیف میں مدد لی گئی،

(۱) مفاتیح العلوم خوارزمی (۲) المعرب من الکلام الاعجمی جوالیقی (۳) شفاء العلیل خفاجی (۴) سواء السبیل مسٹر آرنلڈ (۵) عربک انگلش ڈکشنری ڈاکٹر ہوا موسوم بہ الفرائد الدریہ (۶) عربک انگلش ڈکشنری، انگلش عربی ڈاکٹر ورنبٹ یوحنا، (۷) ڈکشنری آف ماڈرن عربک پروفیسر نیومن یونیورسٹی کالج لندن (۸) المنجد مطبوعۂ بیروت (۹) کنز اللغات (ترکی عربی لغت)

شیخ فارس لبنانی (۱۰) سپلیمنٹ آف عربک ڈکشنری ڈوزی (۱۱) الکلم العربیہ فی اللغۃ الفرنساویہ
ہنری لامنس، یہ دونوں اخیر کتابیں مخلوط عربی و فرانسیسی میں ہیں، اس لئے ان سے زیادہ فائدہ
نہ اٹھا سکا، ان کتابوں کے علاوہ جدید عربی تصنیفات و رسائل کا مطالعہ مستزاد ہے،

اس کتاب کا موضوع اور ترتیب | اس کتاب میں صرف وہ دخیل اور مولد الفاظ لئے گئے ہیں، جو اب تک مستعمل ہیں، اور کتب لغات قدیمہ میں وہ مدون نہ ہوئے اور جو الفاظ
اب متروک ہیں یا لغات میں ملتے ہیں ان کی ضرورت نہیں سمجھی گئی، لیکن اتمام فائدہ کی غرض
سے اُن الفاظ کا آخر میں ضمیمہ لگا دیا گیا ہے، الفاظ حروف معجم کی ترتیب سے لکھے گئے ہیں اول
حرف باب اور ثانی حرف فصل، مصادر کو یا تو حروف زائد کو اصلی مان کر اس حرف میں ذکر
کیا گیا ہے، اور کہیں اس کے ماضی کے حرف اول میں اس کا ذکر کیا گیا ہے، مثلاً تخریج اسکو
باب التار، فصل الخار میں دیکھنا چاہئے، یا خرّج قرار دے کر باب الخا فصل الرار میں،

ایک شبہ کا ازالہ | ان کثیر الفاظ کی فہرست کو دیکھ کر یہ شبہہ نہ ہو کہ عربی زبان کی کثرت ثروت
صرف غیروں کی اندوختہ دولت سے ہے، اوّل تو ان چند ہزار دخیل الفاظ کو عربی زبان
کے کئی لاکھ اصل الفاظ سے کوئی نسبت نہیں، دوم جس قدر عربی زبان دوسری زبانوں
کی قرضدار ہے دوسری زبانیں بھی تو عربی کی قرضدار ہیں، تو انگلش ڈکشنری میں دیکھو کہ انگریزی
میں عربی کے کتنے الفاظ ہیں، ہنری لامنس نے فرنچ میں جو عربی الفاظ ہیں ان پر ایک مستقل کتاب
لکھی ہے، اسپینی اور پرتگالی زبان میں عربی زبان کے جو الفاظ ہیں پروفیسر ڈوزی اور پروفیسر
انگلمین نے ان کو ایک کتاب میں جمع کیا جو ۱۸۶۹ء میں لیڈن میں چھپی، فارسی اور ترکی جن سے عربی
زبان نے کچھ الفاظ لئے ان کا یہ حال ہے کہ اگر آج ان سے عربی الفاظ نکال لئے جائیں تو وہ زبان نہ
باقی رہیں،

سید سلیمان، دار العلوم لکھنؤ، ۲۵ مارچ ۱۹۱۲ء

# عربی کے جدید الفاظ و تراکیب

از

مولانا سید مسعود عالم صاحب ندوی اڈیٹر الضیاء و مؤدب دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

"جدید" سے مراد وہ تمام الفاظ اور ترکیبین ہین جو لغت کی کتابون مین مذکور نہین، عام طور پر علمائے ادب قاموس صحاح اور لسان[1] دیکھکر کسی لفظ یا ترکیب کے جواز یا عدم جواز کا فیصلہ کر دیتے ہین لیکن ان کتب پر یہ اکتفا صحیح نہین، اس طبقہ کی بڑی غلطی یہ ہے کہ نصوص لغت کو قیاس قرار دیتا ہے، اور ان کے خلاف قرآن مجید اور فصحاء کے کلام مین جو استعمالات آئے ہین، انھین "سماعی" کہکر پیروی کے ناقابل سمجھتا ہے، دوسری بات یہ ہے کہ لغت کی موجودہ کتابون مین زبان کے استقصا کا کبھی ادعا نہین کیا گیا، نیز لغت کی تمام کتابین ہم تک نہین پہنچین، کون کہہ سکتا ہے، کہ سینکڑون الفاظ اور ترکیبین ان مین ایسی نہ ہونگی جو لغت کی موجودہ کتابون مین موجود نہین؟ پھر مجاز و اشتقاق کا دروازہ کھلا ہوا ہے، اسے کون لغوی بند کرسکتا ہے؟

لیکن جہان جدید الفاظ و تراکیب مین ایک کافی تعداد فصیح اور مستحسن استعمالات کی ہے، وہان ہزارون ترکیبین نامانوس اور عجمی زبانون کی راہ سے عربی مین داخل ہو رہی ہین، ترکی، انگریزی اور فرنچ الفاظ اور ترکیبون کا تو کوئی شمار ہی نہین، موجودہ تالیفات، اخبارات اور رسالے سب نامانوس اور عجمی ترکیبون سے بھرے پڑے ہین، ناواقف طالب علم "الہلال" اور "البلاغ" کی ہر سطر

[1] بعضون نے کتب ستہ کو معیار قرار دیا ہے:-
قاموس صحاح، لسان العرب، محکم ابن سیدہ، اساس البلاغہ، المصباح، تاج العروس،

انگریزی سے لگا ہے، اور اس کی اتباع کرنے کی کوشش کرتا ہے، اس لئے ضرورت محسوس ہوئی کہ لغات جدیدہ" کے ساتھ ایک مختصر تحریر میں جدید الفاظ اور ترکیبوں کے پرکھنے کا معیار بتا دیا جائے، نیز متداول غیر فصیح ترکیبوں کی ایک فہرست دیدیجائے، تا کہ طالب علم غلطیوں سے بچا رہے،

وہ کلمات جو لغت کی کتابوں میں مذکور نہیں، ان کی چھ قسمیں کیجا سکتی ہیں،

(۱) وہ الفاظ جو فصحائے عرب کے کلام میں مستعمل ہیں لیکن موجودہ کتب لغت میں درج نہیں ہوئے، ایسے الفاظ بالکل فصیح ہیں، اور ان کے بارے میں کوئی اختلاف نہیں، جیسے لفظ تبدّی بمعنی ظہر، کلام جاہلی میں اس طرح آیا ہے، کہ تاویل و تحریف کی مطلق گنجایش نہیں، حماسی کا قول ہے :-

وبدت لمیس کانھا بدر السماء اذا تبدّی

اسی طرح نوال بمعنی "نیل" کتب لغت میں نہیں آیا لیکن حماسہ میں ہے :-

رسیحی الذی ابغی نوال وصالک

لفظ دعایۃ بھی اسی قبیل سے ہے، دواوین لغت میں نہیں آیا لیکن" ادعوک بدعایۃ الاسلام" صحیح بخاری میں آیا ہے، کتب لغت میں "دُعاوۃ" اسی معنی میں ہے، اور جب یہ معلوم ہے کہ واو کبھی خفت کے خیال سے یا سے بدل جایا کرتی ہے، تو دعایۃ کے فصیح قرار دینے میں کوئی عذر نہ ہونا چاہئے، یاد آتا ہے، کہ ایک مرتبہ لبنان کے مشہور لغوی اور شاعر امین ناصر الدین اور امیر شکیب ارسلان کے درمیان اسی لفظ کے متعلق مراسلت ہوئی تھی، امیر شکیب اسے فصیح قرار دیتے تھے، اور امین ناصر الدین، خلاف قیاس ہونے کے باعث، عدم استعمال کے قائل نہیں تھے،

اس صنف میں اضافہ کی بہت گنجایش ہے، حضرت عمرؓ، حضرت علیؓ اور دوسرے فصحائے صحابہ کے کلام میں ایسے کلمات بکثرت ملتے ہیں، جو موجودہ کتب لغت میں درج ہونے سے رہ گئے،

انھین بھی فصیح ماننا پڑے گا، یہ ہو سکتا ہے، کہ روایت کی قوت وضعف کے اعتبار سے ایسے الفاظ کے لئے فصاحت کے درجے قرار دیئے جائین، جس طرح ہم احادیث مین "صحیح" "حسن" "غریب" کا فرق کرتے ہین، جیسے نہج البلاغۃ مین "ترکاض" آیا ہے، حالانکہ لغت کی کتابون مین یہ لفظ نہین ملتا، اسی طرح طبقات ابن سعد (ج ا ص ۴۳) مین حضرت عثمانؓ کے متعلق آیا ہے: خَرَجَ اِلَی النَّاس فَخَطَبَھُم، آپ لغت کی کتابون مین خطب علیھم یا فیھم پائین گے خطبھم یا خطب الناس کہین نہین ملیگا، حالانکہ متقدمین کی کتابون مین یہ استعمال بکثرت نظر سے گذرتا ہے۔

(۲) وہ کلمات جو ان فصحاے اسلامیین کے کلام مین مستعمل ہوئے ہین جنھین اہل ادب سند نہین مانتے،

اس صنف کو بھی ہم مطلقاً غیر فصیح نہین کہہ سکتے، البتہ چھان بین کرنے کے بعد ہم اس صنف کے متعلق کوئی فیصلہ کر سکین گے، عہد حاضر کے بعض مشہور ادبا کی راے مین ایسے کلمات زبان مین شمار کئے جا سکتے ہین، البتہ اشارہ کر دینا پڑے گا، کہ عہد جاہلیت مین یہ مستعمل نہین ہوئے، اس لئے اس صنف سے ہم سند نہین لا سکتے، لیکن اگر کوئی علی سبیل التجوز استعمال کرے، تو اس پر غلطی کا الزام بھی نہین لگا سکتے، شرتونی صاحب اقرب الموارد نے ذیل مین ایسے کلمات دیئے ہین، اور انھیں ضوالّ کے نام سے موسوم کیا ہے، وضاحت کے لئے ذیل مین اس کی چند مثالین دیجاتی ہین۔

اقص الخبر بمعنی قص طبری نے استعمال کیا ہے،

استرکب بمعنی طلب الرکوب، ابن آبار قضاعی بلنسی کے مشہور قصیدہ سینیہ مین آیا ہے

وحال ما حولھا من منظر عجب ۔۔۔ یستوقف الرکب او یستر کب الجلسا

معاجم لغت مین استوقف آیا ہے لیکن استرکب نہین،

نوادی بمعنی مجالس کتب لغت مین نادٍ (نادی) کی جمع اندیہ اور جمع الجمع اندیات

مذکور ہے، فیروزآبادی نے مقدمہ قاموس مین لکھا ہے محمد خیر من حضر النوادی، اور زبیدی نے اس کی تشریح مجالس سے کی ہے، حالانکہ قاموس اور تاج العروس کسی مین نوادی بمعنی مجالس درج نہین ہوا،

استاسر بمعنی اسر واخذ اسیرا، کتبِ لغت کے خلاف متنبی نے استعمال کیا ہے،

وفی الامیر ھوی العیون فانہ     مالا یزول بباسہ وسخائہ

یستاسر البطل الکمی بنظرۃ     فیحول بین فوادہ وعزائہ

احترم بمعنی رعی الحرمۃ بوصیری کے بردہ مین آیا ہے،

او یرجع الجار منہ غیر محترم

اس کے علاوہ بھی یہ لفظ بکثرت مستعمل ہوتا ہے صاحب اقرب الموارد نے بھی اپنی لغات کے مطابق بلاتنبیہ اس معنی مین درج کیا ہے، حالانکہ کتبِ لغت مین مذکور نہین،

اس صنف کا دائرہ بہت وسیع ہے، اور اگر متقدمین کی کتابون کو ایک ایک کرکے کھنگالا جائے تو اس قسم کے الفاظ کا کافی ذخیرہ فراہم ہو جائے گا، مصر کی لغوی اکاڈمی یہ کام کر رہی ہے، ہمارے علم مین بھی ایسے بہت سے الفاظ ہین، لیکن اختصار کے خیال سے درج نہین کئے جاتے

بعض لوگ "اسلامیین" کا دائرہ بہت وسیع کر دیتے ہین، اور ابراہیم الیازجی، نصیف الیازجی، محمد عبدہ، احمد فارس الشدیاق کے مخالفِ لغت استعمالات کو بھی فصیح کا درجہ دیتے ہین، لیکن یہ صحیح نہین، اس طرح پر تمام بڑے لوگون کی لغزشین زبان مین داخل ہو جائین گی، اور "فصیح و عامی" کا فرق باقی رہنا دشوار ہو جائے گا، نصیف یازجی نے "انعکف" اور ابراہیم یازجی نے "تخیم" اور محمد عبدہ نے "صمد فنہ" استعمال کیا ہے، تو کیا اس سے یہ تینون لفظ فصیح قرار پا جائین گے؟ اسی طرح شدیاق نے "کمثل مجاہد للفرنسیس تلاذ ل" لکھا ہے، حالانکہ اتلّ الجواد بلجامہ" مزید سے آتا ہے، اسی طرح

احتار بمعنی تحیر بعض متاخرین نے استعمال کیا ہے، اور ابن عابدین نے اپنی شرح کا رد المحتار فی شرح الدر المختار، نام رکھ کر تو اسے "زندۂ جاوید" بنا دیا ہے لیکن اس سے احتار کسی صورت مین فصیح نہین شمار ہو سکتا،

(۳) تیسری قسم ان عربی کلمات کی ہے، جنھین اہل فنون نے مخصوص معانی کے لئے بطور اصطلاح معین کر لیا ہے، لیکن اہل زبان ان کلمات کے مصطلح معانی سے واقف نہین، جیسے میزانیۃ، کیفیۃ، ھویۃ، ذاتیۃ، ھیئۃ المحکمۃ، انعقدت الجلسۃ، احتجوا علی قوانین الحکومۃ، اور اس کے علاوہ سینکڑون الفاظ اور ترکیبین، جن کا بیشتر حصہ لغات جدیدہ مین مندرج ہے،

ہمین ان الفاظ اور ترکیبون کو بھی زبان مین داخل کرنا پڑے گا، اور ضرورت انھین استعمال کرنے پر مجبور کرتی ہے، البتہ پہلے متقدمین فصحاے اسلام کی تالیفات مین تلاش کرنا چاہئے، ان مین جو کلمات جدید معانی کے لئے مصطلح شدہ مل جائین، انھین قبول کر لینا چاہئے، اور جن معانی کے لئے متقدمین کے ہان مناسب الفاظ نہ ملین، ان کے لئے جدید عصری اصطلاحات کے قبول کرنے مین کوئی حرج نہین، بشرطیکہ وہ عربی اسلوب ولغت کے مخالف نہ ہون، ورنہ ادبار ولغویین کو سر جوڑ کر جدید اصطلاحات وضع کرنے پڑینگے، اور اہل زبان کو انھین قبول کرنا پڑیگا، مصر وشام کی لغوی وعلمی مجلسین مناسب طریقہ پر اس کام کو انجام دے رہی ہین، اس وقت تک اس صنف کے جو کلمات اخبارات وتالیفات مین مستعمل ہین وہ انفرادی کوششون کا نتیجہ ہین، اس لئے ان مین اچھے برے دونون قسم کے ہین،

"المجمع اللغوی" مصر کی مکمل لغت شائع ہونے کے بعد غیر فصیح الفاظ کے عدم جواز کا فتوی صادر کیا جا سکے گا، سر دست ان سے احتراز واجتناب کی ترغیب دیجا سکتی ہے، ہم دونون قسمون

کی وضاحت مثالون سے کرتے ہین :-

**ترشیح** آجکل نیابتی مجالس کی امیدواری کے لئے بولتے ہین، مُرَشَّح امیدوار کو کہتے ہین فصیح زبان رشّح الصبی - ربّاہ کے معنی مین آتا ہے، اسی سے "ھو یرشح لولایۃ العھد" کہنے لگے یعنی جس کی تربیت خاص طور پر ولایتِ عہد کے لئے کیجاتی ہے یہاں تک لغت کی شہادت ہے، اس کے بعد ابن خلدون کا استعمال ملاحظہ فرمائیے، حضرت معاویہ کے ذکر مین لکھتے ہین :-

لم یکن احد من قومہ او فریقہا منہ ید امن اھل الترشیح من ولد فاطمۃ و بنی ھاشم الخ (ابن خلدون ج ۳ ص ۴ طبع مصر)

ان قدیم استعمالات کے بعد اگر اہل عصر نے "مرشّح" کو موجودہ (CONDIDATE) کے معنی مین استعمال کیا تو غلط نہین کیا، اور اسے فصیح ماننے مین تامل نہ ہونا چاہئے،

**دبّابۃ** آجکل آہن پوش موٹر (TANK) کے مقابلہ مین استعمال ہوتا ہے، اس کے لفظی معنی "رینگنے والی" کے ہین، لیکن قدیم اہلِ عرب نے بھی ایک دوسرے آلۂ حرب کے لئے یہ لفظ استعمال کیا تھا، "نفح الطیب" مین میری نظر سے یہ لفظ گذرا ہے،

"وعمل موسی دبابۃ دب المسلمون تحتہا الی برج من ابراجہا"...

(جلد اول ص ۱۲۶، طبع مصر)

بلاذری مین بھی یہ لفظ آیا ہے :-

"وأمر العباس بنصب المناجنیق علیہ فجعلوا علی حصنہم خشب البوعم لئلا یضربہ حجارۃ المنجنیق ورموا المسلمین بالحجارۃ مائتی رحلٍ - فاتخذ المسلمون الدبابات وقاتلوا قتالاً" (ص ۱۰۴)

اس لئے کسی جدید لفظ کے اختراع کے بجائے اسے فصیح مان لینا مناسب ہے،

**ممطر** :- برساتی کے لئے استعمال ہوتا ہے، اسم آلہ صیغہ قیاسی بھی ہے، نیز برساتی ہی کی کسی پرانی قسم کے لئے عمر بن ابی ربیعہ نے استعمال کیا ہے،

فاسرج لی الدھماء واعجل بممطری ولا یعلمن خلق من الناس مذھبی

اس کے بعد اسے فصیح ماننے مین تامل ہی نہین ہونا چاہئے، برساتی کے معنی مین لفظ جدید ضرور ہے، لیکن ایسا جدید، جس کے لئے لغت مین اصل موجود ہے،

**برنامج** - بمعنی پروگرام، غالباً یہ معرب ہے، لیکن لسان الدین الخطیب نے اسے استعمال کیا ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آج سے بہت پہلے عربی مین یہ لفظ داخل ہو چکا ہے، اس لئے اس کے قبول کرنے مین زیادہ ہچکچاہٹ نہ ہونا چاہئے،

الاحاطۃ (ج ۲ ص ۲۰۱) مین ہے :- حسب ما نظمہ برنامجہ' اور 'لہ برنامج کبیر' (ص ۲۴۹) بھی آیا ہے،

یہ تو وہ الفاظ تھے، جو آجکل استعمال ہو رہے ہین، اور قدیم مین ان کے لئے اصل موجود ہے، رہے وہ الفاظ جو پہلے موجود نہین تھے اور نئے معانی کیلئے وضع کئے گئے ہین، اور وہ عربی ذوق پر گران نہین، تو انھین ضرورت قبول کرنے پر مجبور کرتی ہے، جیسے ھاتف و مسرّۃ (ٹیلیفون) سیّارۃ (موٹر) دراجۃ (سائیکل) طائرۃ (ہوائی جہاز) وغیرہ

ان کے علاوہ جدید مصطلحات مین ایسے الفاظ بھی ہین، جو قواعد کے خلاف یا ذوق پر گران ہین، جیسے احتل الانکلیز فلسطین (انگریزون نے فلسطین پر قبضہ کر لیا) مین احتلال متعدی استعمال ہوتا ہے، حالانکہ لازم ہے، متعدی مجرد سے آتا ہے، حلول مین گنجائش ہے کہ دخل و قبضہ کے معنی پیدا کر لیا جائے، لیکن فعل لازم کو متعدی کرنا کسی کے بس کی بات نہین، یہ قوانین عربیت کی صریح خلاف ورزی ہوئی،

**جبّارۃ** :- لغوی معنی صاحب جبروت، اب حرکۃ جبّارۃ، کلمۃ جبارۃ، خطوۃ جبارۃ مجاھد جبار اور مختلف الفاظ کی صفت کی حیثیت سے بھونڈے طور پر استعمال ہوتا ہے، جبروت دراصل اللہ تعالیٰ کی صفت ہے، کلمۃ جبّارۃ کی ترکیب انتہائی مہمل اور نامانوس معلوم ہوتی ہے، ابھی تھوڑا عرصہ ہوا کہ الفتح ۱۰ ؁ میں یہ جملہ نظر سے گذرا۔

"الاتحاد العربي، كلمة كبيرة جبارة تجعل فی لحظة واحدة من ملايين الاسود في بلاد العرب عربيا كبيرا جبارا"

(۴) چوتھی صنف ان کلمات کی ہے، جو اسلامیین کے عہد میں مولّد[۱] ہوئے ہیں، جیسے خابر۔ تفرّج، تنزہ الخ، ان کے بارے میں فصحاے عصر کا فیصلہ یہ ہے کہ اگر ضرورت ہوگی، تو قبول کئے جائیں گے، ورنہ فصیح ماثور کو چھوڑ کر ان کے استعمال کی ضرورت نہیں، جیسے تفرّج تنزہ، نطوس، یہ الفاظ مولد ہیں اور ایسے جدید معانی میں مستعمل ہیں، جن کے لئے فصیح ماثور میں کوئی مناسب کلمہ نہیں ملتا، تو انھیں قبول کرلینے میں کوئی ہرج نہیں، اس کے برخلاف اُحتار، رفاہ، تخیم، صدقۃ وغیرہ ہیں، جن کے مقابل فصیح ماثور میں تخیّر، رفاھیۃ، التخمۃ، مصادقۃ، موجود ہیں، اس لئے ان غیر ماثور کلمات کے قبول کرنے کے لئے فصحاے عصر تیار نہیں

(۵) وہ کلمات جو کسی دوسری زبان سے منتقل ہوکر آئے ہیں، اور معرب یا دخیل کہلاتے ہیں، ان کے بارے میں محققین عصر کی رائے یہ ہے، کہ حتی الوسع جدید الفاظ وضع کئے جائیں، اور اگر یہ ممکن نہ ہو، تو معرب الفاظ قبول کئے جاسکتے ہیں، لیکن قبول کرنے سے پہلے قدیم تالیفات کی چھان بین ضروری ہے، اس لئے کہ عربی کا خزانہ الفاظ سے خالی نہیں، پھر لغت و اشتقاق کا دروازہ ہر وقت کھلا ہوا ہے،

[۱] مولّد سے مراد یہ ہے کہ کسی عربی مادہ سے نیا لفظ پیدا کرلیا گیا ہو جیسے خبر سے خابر، نزھۃ سے تنزہ الخ

اس وقت مصر کی "المجمع اللغوی" کا رجحان جدید الفاظ کے وضع کی طرف ہے، اور اس کیلئے ادبا وعلما کی مختلف کمیٹیاں بنا دی گئی ہین، جو مختلف علوم وفنون کے لئے اصطلاحات وضع کر رہی ہین، ابھی ابھی یہ اطلاع ملی ہے، کہ مصر مین جدید فوجی تنظیم کے پیش نظر لغوی اکاڈیمی چاہتی ہے، کہ ترکی ومعرب فوجی اصطلاحات (جو اب تک رائج تھے) کے بجائے عربی اصطلاحات وضع کئے جائین، اسی طرح سے شام کی "المجمع العلمی" عرصہ سے ترکی کلمات خارج کر رہی ہے، اور ان کے بجائے عربی اصطلاحات رائج ہوتے جا رہے ہین، اور وہ دن دور نہین جب فرہنگِ اصطلاحات مکمل ہوجائے گی، اور تمام نامانوس معرب الفاظ خارج کر دیئے جائینگے،

ان امور کو پیش نظر رکھتے ہوے یہ کہنا صحیح ہوگا، کہ "لغات جدیدہ" کی صحیح ترتیب تین چار سال بعد ہی ہو سکتی ہے، اس کتاب کا افادی پہلو یہ ہے کہ اس کی مدد کے بغیر بھی اخبارات اور رسالون کا سمجھنا ناممکن ہے، اسی طرح "لغات جدیدہ" فرہنگ اصطلاحات کی تکمیل کے بعد بھی اکثر اخبارات کی زبان ہی رہے گی، اس کے مختلف اسباب ہین، جن پر یہان بحث کرنا دشوار ہے، کہنا یہ ہے کہ طالب علم کے ذہن مین یہ بات ہونا چاہئے، کہ لغات جدیدہ صرف صحیح مستحسن الفاظ ہی پر مشتمل نہین، بلکہ اس مین کافی حصہ ایسے نامانوس اور "نہجین" کلمات کا ہے جنھین آج کل معتبر ادبا کبھی استعمال نہین کرتے، اس لئے طالب علم کو "لغات جدیدہ" سے اخبارات ورسالون کے مطالعہ مین مدد ضرور لینا چاہئے، لیکن کبھی اخبارات کی زبان کو اپنا معلم نہین بنانا چاہئے،

(۶) چھٹی قسم ان ترکیبون کی ہے جو دیگر زبانون سے ترجمہ ہو کر عربی مین داخل ہو گئی ہین اور فصیح زبان مین ان کا کہین وجود نہین، جیسے ذرّ الرماد فی العیون (آنکھ مین خاک جھونکنا) عاش ستۃ عشر ربیعًا، (سولہ بہارین گذارین) وغیرہ اس صنف کو ہم کسی حال مین قبول کرنے کے لئے تیار نہین، یہ ترکیبین جو بادی النظر مین عربی معلوم ہوتی ہین، زبان کے لئے مستقل

خطرہ ہین، اگر عجمی ترکیبون کو عربی زبان مین داخل ہونے کی اجازت دیدی گئی تو پھر زبان کی فصاحت وعربیت سے ہاتھ دھولینا پڑیگا،

بات یہ ہے کہ ہر زبان کا ایک اسلوب ہوتا ہے، اور ایک زبان کا اسلوب بیان کسی دوسری زبان مین نہین کھپ سکتا، عصر حاضر کے مشہور محقق ومفکر، امیر شکیب ارسلان ایک جگہ تحریر فرماتے ہین کہ انھون نے بسا اوقات عربی ترکیبون کو فرنچ کا جامہ پہنا کر فرانسیسی ادیبون کے سامنے پیش کیا، لیکن انھون نے ہمیشہ ایک جواب دیا، یہ فرنچ نہین CE N'EST PAS FRANCAIS حالانکہ وہ مانتے تھے کہ ان کی زبان فصیح وخالص فرنچ ہے، لیکن فرانسیسی ذوق کے موافق نہین،

ایسی ترکیبین ہزارون کی تعداد مین زبان مین داخل ہوگئی ہین، انشاپردازون کی بڑی جماعت انھین استعمال کرتی ہے، اس لئے امتیاز اور دشوار ہوگیا ہے، بہر حال ہم نے سیکڑون بلکہ ہزارون صفحات پڑھنے کے بعد ایسی جدید ترکیبون کی ایک فہرست تیار کی ہے جو ذیل مین درج کرتے ہین، تاکہ طلبہ ان کے استعمال سے احتراز کرین، اور عجمی وعربی کا فرق معلوم کرسکین،

ان ترکیبون کی تین قسمین ہین،

(الف) وہ ترکیبین جو عربی اور کسی دوسری زبان مین مشترک ہین، لیکن دونون کی نشو ونما ایک دوسرے سے اثر پذیر ہوئے بغیر اپنے اپنے احول مین ہوئی ہے، یہ خالص عربی ہین، اور ان کے بارے مین کسی کلام کی گنجایش نہین، جیسے انگریزی محاورہ FROM THE FRYING PAN INTO THE FIRE کے مقابلہ مین "کالمستجیر من الرمضاء بالنار" رمضاء اور FRYING PAN کے لفظی فرق کو چھوڑ کر، دونون ترکیبین الفاظ مین بھی متحد ہین، اسلوب ومعنی کا اتحاد تو ظاہر ہے، لیکن دونون ترکیبین اپنی اپنی جگہ مستقل ہین،

اسی طرح اردو فقرہ "آزادی یا موت" کے مقابلہ مین عربی مثل: اما هلك إما ملك" دونون ترکیبین اسلوب و معنی و نقطہ اعتبار سے متحد ہین لیکن دونون اپنی اپنی زبانون مین مستقل اور فصیح ہین، اس قسم کی بیسیون مثالین دیجا سکتی ہین لیکن یہان گنجائش نہین،

(ب) وہ ترکیبین جو دوسری عجمی زبانون کی راہ سے اس عہدِ انحطاط مین داخل ہوئین اور ظاہری طور پر وہ عجمی ہین لیکن استعمالِ عام کو صحیح کرنے کے لئے ان کے مماثل ترکیبین فصیح زبان مین مل سکتی ہین جیسے "تبادلا التحیات" و "تبادلا الشتائم"۔ اب یہ افرنجی ترکیبین ہین، لیکن عربی مین بھی "تبادل" آتا ہے، جیسے تبادلا ثوبیہما، البتہ اہلِ فرنگ "تبادل" امور معنویہ کے لئے استعمال کرتے ہین، جس طرح اہلِ عرب "تقارض" تبادلِ معنوی کے لئے بولتے ہین، جیسے تقارض زید وعمرو الثناء، تقارضا الزیارۃ، وھکذا، اس لئے ہم "تبادلا التحیات" کو عجمی مستأنس کا درجہ دینگے، اور ایسی ترکیبون کے بارے مین رواداری کی گنجائش ہی،

اسی طرح اہلِ فرنگ کی زبان بھی بدموع حارۃ، عربی ذوق کے لئے بالکل اجنبی نہین اس لئے کہ اگرچہ اہلِ عرب "دموع" کے لئے حرارت نہین بولتے لیکن "سخونۃ" مستعمل ہے، دمع الحزن سخین و دمع الفرح بارد، ان کا خیال تھا کہ بددعا مین "اسخن اللہ عینہ" کہتے ہین، جس طرح دعاے خیر مین "اقر اللہ عینہ" ان کی زبان پر جاری ہوتا ہے،

اس قسم مین بعض ایسی ترکیبین بھی ہین، جن کا استعمال ناگزیر ہے، جیسے فلان یمثل الہند فی عصبۃ الامم "تمثیل" KEPERESENT کا ترجمہ ہے، عربی مین تمثل آتا ہے، فتمثل لھا بشرا سویا، قدیم معنی سے یہ معنی بآسانی مستخرج ہو سکتا ہے، اب اسے ہم "مولد" کہین یا "مترجم" استعمال ناگزیر ہے، اب اس لفظ کو قائم رکھنا یا اس کی جگہ دوسرا لفظ وضع کرنا "مجامع" کا کام ہے افراد کا نہین،

تیسری قسم ان ترکیبون کی ہے جن کی عجمیت مین شک و شبہہ کی گنجایش نہین، جیسے فلان

یلعب بالنار ای تیعرض للخطر، ضحک ضحکۃ صفراء، فلان لعب دوراً الخ

یہ عجمی اسالیب کسی حال مین قبول نہین کیے جا سکتے، لیکن افسوس ہے، کہ ترجمہ اور مغربی زبانون کی کثرتِ اشاعت کے باعث عربی کے بہت کم اخبار و رسائل ایسے ملین گے، جنکا دامن ان سے پاک ہو، ہم نے ابتک رسالون مین مجلۃ المجمع العلمی (دمشق) ولغۃ العرب (بغداد) اور اخبارات مین الصفا (لبنان) کے سوا کسی اخبار یا رسالہ کی زبان معیاری نہین پائی، الفتح (مصر) کی زبان بھی اچھی ہوتی ہے، البتہ ایسے ادباء و علماء کافی تعداد مین موجود ہین، جو پوری شدت سے اپنے قلم کو ان اثرات سے پاک رکھتے ہین، نیز دوسرون پر نقد و تبصرہ کا سلسلہ جاری رکھتے ہین، بعض ایسے ادبار بھی ہین جو اپنی انشاء و بلاغت کے لحاظ سے کسی حال مین دورِ عباسی کے بہترین ادباء سے کم نہین، لیکن کبھی عجلت مین بعض عجمی ترکیبین زیرِ قلم آجاتی ہین، ان کی یہ لغزشین ایسی ہی ہین، جیسے متنبی و حریری و ابن خلدون اور دوسرے محققین اہلِ ادب کی لغوی مسامحتین،

اب ہم ان عربی الظاہر و عجمی الباطن مروجہ ترکیبون کی ایک مختصر فہرست دیکر اس تحریر کو ختم کرنا چاہتے ہین، ہم کوشش کرینگے، کہ ان ترکیبون کی وجہ خطا اور تصحیح بھی ساتھ ساتھ کرتے جائین لیکن اس سے پہلے ضروری خیال کرتے ہین، کہ عربی کے موجودہ مشہور ادیبون کی طبقہ وار ایک فہرست دیدین، تاکہ اخبارات و جدید تالیف پڑھتے وقت ہندوستانی طالب علم، ہر صاحبِ قلم کو اپنا معلم نہ سمجھنے لگے،

(۱) طبقۂ اولیٰ:۔ موجودہ عہد کے وہ فصیح البیان انشاء پرداز جن کی زبان دانی مسلم ہے، اور جن کی نثر قدیم عرب نثر نگارون سے کسی طرح کم نہین، امیر البیان علامہ شکیب ارسلان، (جنیوا) امین ناصر الدین ایڈیٹر الصفا (لبنان) اسعاف بک نشاشیبی (فلسطین) سید رشید رضا مرحوم، مصطفیٰ صادق الرافعی، عبد القادر مغربی (دمشق) محمد کرد علی (دمشق) صادق عنبر (مصر)

شیخ محمد سلیمان مرحوم (مصر) احمد زکی پاشا مرحوم (مصر) شیخ محمد تقی الدین ہلالی مغربی، شیخ احمد سکندری، محمد رضا الشبیبی (عراق) عبد اللہ عفیفی (مصر) سلیمان التاجی الفاروقی ایڈیٹر الجامعۃ الاسلامیہ (فلسطین)

(۲) طبقۂ ثانیہ:۔ وہ ادبا جنکا زور بیان مسلم ہے، لیکن وہ لغوی نہین، ان سے لغزشین ہوتی ہین اور ہوسکتی ہین، اس طبقہ مین بعض ایسے ادیب بھی آتے ہین، جو اپنی انشا اور قوت تحریر کے لحاظ سے شیخ احمد سکندری اور شیخ ہلالی کے ہم پلہ ہین،

ہمارے ملک کے عبد العزیز میمن عجمی نژاد ہوکر بھی اس طبقہ مین شمار کیے جاسکتے ہین، اپنے لغوی وادبی تبحر کے لحاظ سے کہین بلند ہین، لیکن سکندری وہلالی صاحب تحقیق بھی ہین، ان سے لغزشین بہت کم ہوتی ہین، اور پھر ان کی تحریرون مین زبان کا چٹخارا ہوتا ہے، جس سے آجکل کے اکثر انشا پرداز محروم ہین، یہ طبقہ بہت وسیع ہے، ہم یہان چند مشہور ادیبون کے نام لکھتے ہین، محمد بہجۃ البیطار (دمشق) محب الدین الخطیب (مصر) محمد الخضر حسین، امیر مصطفی الشہابی، (دمشق) احمد حسن الزیات (مصر) عبد الرحمن عزام (مصر) شیخ عبد الحمید بن بادیس (الجزائر) شفیق جبری (دمشق) وغیرہم،

طبقۂ ثالثہ:۔ وہ ادبا جو اچھا لکھتے ہین اور لکھ سکتے ہین، لیکن وہ بالقصد زبان کو مغربی سانچہ مین ڈھالتے ہین، اور فرنگی اسالیب کو عربی جامہ پہناتے ہین، ان مین ڈاکٹر طہٰ حسین اور ڈاکٹر زکی مبارک بہت ممتاز ہین، آخر الذکر خصوصیت کے ساتھ بہت خوب لکھتے ہین، اور ان کی تحریرون مین بیان کی چاشنی ہوتی ہے، لیکن وہ قصداً فرنگی اسالیب بکثرت استعمال کرتے ہین، اس لئے کہ تجدد کی تکمیل کے لئے یہ ضروری ہے، اسی طبقہ مین وہ ادبا بھی آتے ہین جن کی انشا، قوت استدلال اور زور بیان کے لحاظ سے بہت ممتاز ہے، لیکن ان کی تحریرین خشک وبے جان ہوتی ہین، نیز ان کے ہان عجمی ترکیبین بھی بکثرت آتی ہین، اس گروہ مین محمد فرید وجدی بہت ممتاز ہین، ڈاکٹر

حسین ہیکل بھی اس جماعت میں آسکتے ہیں لیکن ان کے ہاں نحو ولغت کی فاش غلطیاں بھی نظر آتی ہیں، جنھیں ہم "لغزش" نہیں کہہ سکتے،

یہ عہد حاضر کے نثر نگار، ون کی ایک اجمالی فہرست ہے، تقریباً اکثر ممتاز ادیبوں کے نام آگئے ہیں تفصیلی تبصرہ کا یہ موقع نہیں، اب اس کے بعد رائج الوقت عجمی اسالیب اور ترکیبوں کی ایک فہرست دیجاتی ہے، جہانتک ممکن ہو سکا ہے، اخبارات اور رسالوں کے حوالے بھی دیدیئے گئے ہیں، اور جابجا غلط ترکیبوں کے مقابل فصیح عربی ترکیبیں بھی درج کردیگئی ہیں:۔

# جدید ترکیبیں

| | |
|---|---|
| (۱) وما كادت تدق الساعة العاشرة، | (ابھی دس بھی بجنے نہیں پائے تھے) "دق" کا استعمال اس معنی کے لئے کچھ زیادہ اچھا نہیں معلوم ہوتا، اگرچہ اسکے لئے سابق استعمال موجود ہے، الساعة الرقاقة عند الحرب" مولدین کے ہاں استعمال ہوا ہے، اسے ہم اس طرح ادا کرسکتے ہیں:۔ وما كادت الساعة تطوف شوطها العاشر، |
| (۲) حاولت عبثاً وعبثاً حاولت | "حاولت عبثاً" انگریزی ترکیب TRIED IN VAIN کا لفظی ترجمہ ہے لیکن یہ معنی ادا نہیں ہوتا، حاول کے معنی اراد وطلب بحيلة کے ہیں، حاولت عبثاً کے معنی اردت شيئاً ليس فيه فائدة ہوگئے، حاولت من غير فائدة کہہ سکتے ہیں، بعض لوگوں نے اس کی تصحیح |

| | |
|---|---|
| | عبثاً حاولتُ سے کرتے ہین لیکن عبارت فصیح نہین ہوتی، اگرچہ فاش غلطی سے پاک ہو جاتی ہے، |
| (۳) تقدمتُ الیکم بتعدیلٍ فی قانون... | یعنی رغبتُ الیکم فی تعدیل القانون، حالانکہ تقدم الیہ کے معنی، آمَرَہ کے ہین کہتے ہین: "تقدم الامیر الی عاملہ" ای أمَرَہ، |
| (۴) لا یتفق وکرامة مجلس النواب وخطورة الموضوع (الفتح ۵۱) و تتفق واحساسہ بالجمال ومقدار تاثرہ، (البولوعــ) | مفعول معہ کا یہ استعمال نحو کے اعتبار سے صحیح نہین، اسلئے کہ نحویین نے نصب علی المعیة کے لئے یہ شرط کی ہے کہ عامل مین "اشتراک" کے معنی نہ پائے جائین، اور اس جملہ مین اتفق مین مشارکت کے معنی موجود ہین، یہ ترکیب آجکل بہت عام ہے، غالباً کسی فرنگی زبان کی راہ سے داخل ہوئی ہے، |
| (۵) علی طول الخط، | (شروع سے لیکر آخر تک) "all the way" [illegible] کا لفظی ترجمہ |
| (۶) ضدہ علی خط مستقیم، | (بالکل مخالف) یہ افرنجی تعبیر "diametrically opposed" [illegible] کا ترجمہ ہے، یہ دونون ترکیبین عربی ذوق کیلئے قطعاً نامانوس ہین، |
| (۷) وقدّم لہ الاستاذ فلان، | یعنی کتب مقدمۂ "تقدیم" کے یہ معنی عربی مین نہین ہین، غالباً یہ "fore word" کا ترجمہ ہے، |
| (۸) عالم بمعنی الکلمة وبکل ما تدل علیہا الکلمة من معنی:- | یہ بالکل انگریزی ترکیب ہے، "literally" یا "in the very sense of the word" کا لفظی ترجمہ ہے، عربی مین اس طرح کہین گے، عالمٌ دای عالمٍ |
| (۹) رغبة حارة، ثناء حار، | ان تمام تعبیرون مین "حرارت" کی صفت عربی نہین، بلکہ |

| | |
|---|---|
| شكوى حارة، تهنئة حارة، الوطنية الحارة، قبلات حارة (الپلو ـــــ ) | مین حرارت ایک نعمت ہے، اس لئے مغربی زبانون مین national desire اور اس قسم کے دوسرے فقرے بیشتر آتے ہین، عربی مین ان کا استعمال مہمل ہوگا، ہم رغبۃ شدیدۃ قبلات متقدۃ، وطنیۃ صادقۃ کہیں گے، |
| (۱۰) يد أيخطب صنو الحكومة، (مجلة الشبان المسلمين رجب ۵۵ھ) | آج کل صنو آدمی organs کی جگہ استعمال کرتے ہین، حالانکہ یہ صحیح نہین، صنو الشئ نقیضہ آتا ہے، |
| (۱۱) عصور الانتقال، | انتقال transition period کا ترجمہ ہے، یہ ایک اصطلاح ہے، ابھی تک اس کے لئے کوئی مناسب لفظ نظر سے نہین گذرا، |
| (۱۲) يلقى عليها ضوءا يبين لونها السياسي، (الپلو ـــ ) | القاء ضوء (روشنی ڈالنا) بالکل فرنگی طرز تعبیر ہے، |
| (۱۳) يمثل دورا في.... (الپلو ـــ ) | تمثیل دور (پارٹ ادا کرنا) فرنگی اسلوب کا لفظی ترجمہ ہے، |
| (۱۴) الرسالة الحيوية، (الپلو ـــ | رسالۃ mission اور message کے بدلے استعمال کرتے ہین، الرسالۃ الحیویۃ message of life کا ترجمہ ہے جو عربی ذوق پر گران ہے، |
| (۱۵) فكرة كان شوقي يدور حولها (ع ـــ ) | (یہ خیال شوقی کے دل سے لگا ہوا تھا) یدور حولها، مغربی طرز بیان ہے، ہم اسے عربی مین اس طرح کہین گے، فکرۃ کان یهتم بها شوقی أیما اهتمام، |
| (۱۶) الصالح المصري (الپلو ـــ ) | صالح بمعنی صلاح عربی مین نہین آتا، اسی طرح |

| | |
|---|---|
| واخذت بناصرہ، | بناصرہ مین ناصر بمعنی نصر استعمال ہوتا ہے، جو کسی طرح صحیح نہین، |
| (۱۷) کم انا مسرور، | یہ تعبیر بھی افرنجی ہے، How much I am pleased کا لفظی ترجمہ ہے، ورنہ عربی مین ما اعظم سروری کہین گے، کم کا یہ موقع استعمال صحیح نہین، |
| (۱۸) اکبر فیہ نباغتہ؛ احمد فیک ہذہ الجرأة؛ ...... فی شخص محمد عبد الوہاب (الہلال) | یہ تمام ترکیبین عربی نہین، "اکبر فیہ" یا "احمد فیک" یا اکرم العبقریة فی شخص عبد الوہاب کہیے سب افرنجی ترکیب in the person of کا ترجمہ ہین، |
| (۱۹) للدین والدین وحدہ، | ڈاکٹر طہ حسین کی تحریرون مین یہ ترکیب بہت مستعمل ہوتی ہے، حالانکہ یہ خالص افرنجی طرز بیان ہے، for religion and religion only عربی مین للدین فحسب، یا للدین لا غیر کہین گے، |
| (۲۰) لاهل الفلسفة اكثر من اسلوب (الہلال) | یہ افرنجی ترکیب more than one کا ترجمہ ہے، عربی مین "غیر واحد من الاسالیب" لکھین گے، |
| (۲۱) قد أدّى رسالته (الہلال) | "مشن پورا کرنے" کے معنی مین استعمال کرتے ہین، لیکن یہ عربی اسلوب بیان نہین، عربی مین "قام بعمله أو بمهمته خير قيام" کہہ سکتے ہین، |

| | |
|---|---|
| (۲۲) تحریر الافکار، فک الضمائر عن إسارها | اگرچہ یہ بھی جدید ترکیبیں ہیں لیکن ہم مجازاً اسے استعمال کرنے میں کوئی ہرج نہیں سمجھتے، تحریر و فک اسار، قدیم ماثور میں اجسام و اشخاص کے لئے آتا ہے، اب مجازاً عقائد و افکار کے لئے استعمال ہونے لگا ہے، |
| (۲۳) بحر عشرة ، | اس معنی میں "عقبۃ کئود" فصیح لفظ موجود ہے، اس لیے اس فرنگی ترکیب کے قبول کرنے کی کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی |
| (۲۴) والقرن الثامن یحتضر (م ـــ) | احتضار (عالم نزع) عربی میں انسانوں کے لئے مستعمل ہوتا ہے "قرون" کے لئے نہیں، ہم عربی میں اس طرح ادا کر سکتے ہیں، "وکان القرن الثامن علی وشک الانقراض" |
| (۲۵) المسائل التی أثیرت عقب الثورة؛ (م ـــ) اثار البحث؛ اثارة المیل القومی (م ـــ) یثیر سخط ابناء فلسطین فی جحیمها الحاضر (الفتح ۵۶۲م) | اثارۂ بحوث، یا اثارۂ مسائل، بحث اٹھانا یا گفتگو چھیڑنے کے معنی میں عربی نہیں، مجاز و استعارہ کے ساتھ ہم یہ معنی مختلف طریقوں سے ادا کر سکتے ہیں، اسی طرح "اثارۂ سخط" بھی منقول نہیں، |
| (۲۶) انسحب من المیدان مجلہ ابولو؛ سحب فرنسا قوتها المسلحة من البلاد (الفتح ۵۲۱) | "انسحب": to withdraw کا لفظی ترجمہ ہے، |

| | |
|---|---|
| (۲۷) یضحون بکل شئ فی سبیل الواجب علیهم (اپولو ـــــ)<br>ضحّی دینه علی مذبح اغراضه | "ضحّی" Sacrifice کی جگہ آجکل استعمال ہوتا ہے، عربی میں قربانی کے علاوہ "ضحّی" کبھی ذبح فی وقت الضحیٰ کے معنی میں بھی آتا ہے، "ضحّی بماله ونفسه" معنوی قربانی کے لئے نہیں آتا، اکثر محققین اسے بالکل غلط خیال کرتے ہیں، لیکن الکامل للمبرد میں ایک جگہ آتا ہے: "وکان یقال: ضحّی بنو حرب بالدین یوم کربلا، وبنو مروان بالمروءة یوم العقر" فیوم کربلاء یوم الحسین بن علی بن ابی طالب ویوم العقر یوم قتل یزید بن المهلب ؓ<br>(الکامل ص ـــ طبع یورپ)<br>اس لئے ہم "ضحّی بماله ونفسه" کو بالکل غلط نہیں کہہ سکتے البتہ فرق یہ ہوگیا ہے کہ پہلے شاذ و نادر کبھی مجازاً استعمال ہوتا تھا، اب بطور معنی حقیقی استعمال ہوتا ہے لیکن "ضحّی دینه علی مذبح اغراضه" خالص عجمی طرز بیان ہے، اور عربی ذوق کے لئے یکسر نامانوس، |
| (۲۸) هذه هی المرة الاولی التی التقیت فیها بابی نواس (ـــ)، | "التقیت بابی نواس" عجمی طرز بیان ہے، |
| (۲۹) لکی لا اجرح مکانته الادبیة (ـــ) | یہ بھی عربی طرز تعبیر نہیں، |
| (۳۰) خانته قواه، | ہمارے خیال میں یہ افرنجی اسلوب بیان ہے لیکن |

| | |
|---|---|
| | شیخ عبدالقادر مغربی اسے ان ترکیبون مین شمار کرتے ہین جن کی عجمیت مین شبہہ ہے، باوجود تلاش وجستجو کے آجتک قدیم عربی میں یہ ترکیب نظر سے نہین گذری، |
| (۳۱) "طابع وناشر المجلة"، حاضر ومآل، هذا المجهود (الہلال) | یہ دوہری اضافتین عربی مین استعمال نہین ہوتین ہم ہم اسے طابع المجلة وناشرها، اور حاضر هذا المجهود ومآله، کہین گے، اور سیبویہ نے اس دوہری اضافت کی سخت مخالفت کی ہے، |
| (۳۲) الاطماع الثائرة، | اطماع کی صفت "ثائرة" عربی ذوق کے لئے قطعاً نامانوس ہے، |
| (۳۳) انا اقف فی موکب هذه الذکری عند نقطة صغیرة (الہلال) | اولاً تو نقطہ خود [illegible] کا لفظی ترجمہ ہے، دوسرے یہ طرز بیان عربی مین بالکل مہمل معلوم ہوتا ہے، |
| (۳۴) تلفت الیه الانظار، (الفتح ۵۱۷) | یہ ترکیب "توجہ مبذول کرانے" کے معنی مین بکثرت مستعمل ہے، لیکن اس کی عربیت محلِ نظر ہے "لفت" مجرد کا استعمال الی کے ساتھ نہین دیکھا گیا، "التفات" وتَلَفُّت، الی ونحو کے ساتھ ضرور استعمال ہوتے ہین، لَفَتَ مجرد "عن" کے ساتھ مستعمل ہوتا ہے، جیسے "ما لفتک عن فلان؟ ای ما صرفک عنہ" کلام مجید میں ہے، "لِتَلْفِتَنَا عمّا وجدنا علیه آباءنا" |

| | |
|---|---|
| | "تَلَفَّتَ الی الشئ والتفت الیہ بمعنی صرف وجہہ الیہ، استعمال فصیح ہے۔ (لسان العرب) |
| (۳۵) عقدوا المؤتمر (") | یہ ترکیب اگرچہ ماثور نہیں، لیکن اس کا استعمال ناگزیر ہے، اب یہ "مجمع لغوی" کا کام ہے، کہ جدید ترکیب وضع کرے، یا اسی کو مستند کا درجہ عطا کرے، |
| (۳۶) الضمیر الحیّ (") | نہایت بھدی اور نامانوس ترکیب ہے، |
| (۳۷) یُسَجّل فی تاریخھا (۵۱ھ) یا تاریخ سَجّل، (") | |
| (۳۸) وما کاد یجف المداد الذی وقّعت بہ (الفتح ۱۵ھ) | عربی ذوق پر گراں ہے، |
| (۳۹) احالتھم الی المعاش، | "احالۃ الی المعاش" پنشن دینے کے معنی میں مستعمل ہوتا ہے، اور جب تک کوئی مناسب لفظ اس کیلئے وضع نہ کیا جائے، اس کا استعمال ناگزیر ہے، |
| (۴۰) اطلق علیھم رصاصۃ؛ اطلق علیھم النیران، (مجلۃ الشبان رجب ۵۵ھ) | یہ ترکیبیں ترجمہ ہو کر آئی ہیں، اور نامانوس ہیں، |
| (۴۱) وضعت القیادۃ العسکریۃ یدھا علی الفنادق (") | وضع ید علی قبضہ کرنے کے معنی میں آجکل استعمال ہوتا ہے، لیکن صحیح نہیں، |
| (۴۲) حول مسئلۃ المنبوذین: | حول "سے" "کا" کی جگہ استعمال ہوتا ہے، عربی میں |

| | |
|---|---|
| حول السفور والحجاب ، | بشان المنبوذين، عن المنبوذين کہیں گے ، |
| (۴۳) سقط فی الامتحان (الاحقاف) | "سقط" "failed" کا لفظی ترجمہ ہے ، عربی مین اس کے لئے الفاظ کی کمی نہین ، |
| (۴۴) اعتنق الاسلام ، اعتنق ساسة الانکلیز فکرة الصہیونیة (الرابطة ، ۲۱) يدعو الناس الى اعتناق مذهبه ، (الشباب ، رجب) | اعتناق embrace کا ترجمہ ہے ، عربی مین دخل فی دین الاسلام ، تدین بدیانة الاسلام ، انتحل[1] ملّة الاسلام کہین گے ، اعتنق الاسلام ، مضحکہ خیز ہے ، |
| (۴۵) یالک من قائد سخیف وسخیف جلد ۱ ، (الرابطة) | سخیف وسخیف مین ، تکرار کے ساتھ بالکل فرنگی اسلوب بیان ہے ، جیسے للدین والدین وحدک ، |
| (۴۶) وکانت هذه الرسالة اول حجر فی بناء صلته بالاستاذ الامام | اول حجر فی بناء . . . . عربی نہین ، اہل عرب اسے فاتحة ، وبداية سے تعبیر کرینگے ، |
| (۴۷) کلمة قاموسية ، | قاموس کے معنی سمندر کے ہین ، فیروزآبادی نے اپنی کتاب کا نام قاموس رکھا ، اب آجکل قاموس کو معجم (ڈکشنری) کے معنی مین استعمال کرنے لگے ہین ، اسی سے کلمة قاموسية کی ترکیب بن گئی یعنی (وہ لفظ جو کتب لغت مین آیا ہے) لیکن یہ بالکل مہمل ہے ، |

[1] دیکھو اساس البلاغة (ملل) لسان العرب (ملل)

| | |
|---|---|
| (۴۸) لکنہ لم یقبل وحسنا فعل، | "حسناً فعل" افرنجی ترکیب کا ترجمہ ہے، عربی میں "لم یقبل واحسن فی ذلک" کہیں گے، |
| (۴۹) واجتماعہم خاص بادق معانی الکلمۃ، | ادق معانی الکلمۃ، عربی ذوق کیلئے قطعاً نامانوس ہے اور in the strict sense of the word کا لفظی ترجمہ ہے، |
| (۵۰) کانت السیاسۃ الاسبانیۃ تسیر علی ضوء ھذہ التصریحات، وعلی ضوء ھذہ العقیدۃ نظم ھذہ المرثیۃ العصماء، | علی ضوء ھذہ .... IN THE LIGHT OF کا لفظی ترجمہ ہے، جو عربی میں کسی طرح نہیں کھپتا ہم فصیح زبان میں اس معنی کو انہی الفاظ کے ساتھ یوں ادا کرسکتے ہیں:۔ کانت السیاسۃ ..... تقتبس من نور ھذہ ..... |
| (۵۱) کُللت مساعیہ بالنجاح، | انگریزی crowned with succe[ss] کا لفظی ترجمہ ہے، اور خالص عجمی ہے، تاہم بعض ممتاز ادیبوں کی تحریروں میں بھی یہ فقرہ آجاتا ہے، شیخ احمد سکندری کے ایک مضمون میں بھی فیکلل مسعاہ بالنجاح (المجلۃ المجمع جلد ۱۱ ص ۱۰۹) نظر سے گذرا تھا، لیکن اس سے یہ خالص فرنجی جامہ عربی زبان کے جسم پر راست نہیں آسکتا |
| (۵۲) یثیر ضجۃ علینا، | یہ بھی عربی نہیں، |
| (۵۳) اذا ألقیت نظرۃ الی عدد ...، | عجمی ترکیب ہے، عربی میں نظرت الیہ نظرۃ کہتے ہیں۔ |
| (۵۴) القی علی ھولاء الشبان درسا، | عربی میں درسہ یدرسہ آتا ہے، |

| | |
|---|---|
| | القاء درس، عربی نہین، |
| (۵۵) القی علیھم خطبة، | یہ بھی عجمی ہے، انگریزی مین To deliver a speech بولتے ہین، اسی کا ترجمہ ہے، عربی مین خطبھم، و خطب فیھم" کہین گے، یہ غلطی بالکل ایسی ہے جس طرح ہمارے ہاں مبتدی طالب علم فعل الوضوء اور قرأ الصلوٰة لکھ کر لاتے ہین، یہ اردو سے ترجمہ کرتے ہین، اور مصر کے متجددین یورپین زبانون سے |
| (۵۶) یسود بین فرنسا وسوریا سلم وصداقة؛ ساد الامن فی البلاد، | عربی مین سیادة برتری و حکمرانی کے لئے مستعمل ہے، سیادة سلم اور سیادة امن، عربی نہین، انگریزی مین ان موقعون پر reign اور prevail استعمال کرتے ہین، لفظی ترجمہ کے باعث ساد الامن وساد السکون، وساد الاضطراب والفوضی، جیسی غیر عربی ترکیبین بکثرت استعمال ہونے لگین، |
| (۵۷) یقومون بواجبھم نحو عائلات ....، حب الواجب نحو الوطن واھلہ، | واجب خود مولد لفظ ہے، duty کی جگہ استعمال کرتے ہین، لیکن اس کے بعد نحو کا استعمال خالص افرنجی اسلوب بیان ہے، انگریزی میں اس جگہ towards استعمال کرتے ہیں، جیسے His responsibility towards |

| | |
|---|---|
| | عربی میں TOWARDS کی جگہ نحو استعمال کرنا بالکل مہمل ہے، |
| (۵۸) فرصۃ ذھبیۃ، | یہ بھی عربی نہیں، افرنجی زبانوں میں (GOLDEN CH-ANCE) لکھتے ہیں، |
| (۵۹) وضع الحجر الاساسی، | سنگ بنیاد (Foundation stone) کا ترجمہ ہے عربی میں "اسّس بنیانہ" آتا ہے، |
| (۶۰) نزعتم ثقتکم منا، | نزع ثقۃ خالص افرنجی تعبیر ہے، |
| (۶۱) لان ھناک وجہ شبہ کبیر، | ھناک انگریزی There کی جگہ استعمال ہوا ہے، حالانکہ عربی میں افرنجی زبانوں کی طرح جملے استیناف There کے لئے ہناک (introduction) منقول نہیں، |
| (۶۲) ینزل علی ارادۃ الشعب، نزولا علی ارادتکم، | التنزول علی ارادۃ احد، عربی نہیں، |
| (۶۳) لقیت اقبالا عظیما فی المدارس، لقی رواجا عظیما فی الامۃ، لقی حظوۃ عظیمۃ من القراء، | ان موقعوں پر لقاء کا استعمال عربی نہیں انگریزی میں د.... met with success ضرور آتا ہے، عربی میں "رزق القبول"، "نال حظوۃ"، حظی بکذا، فصیح استعمالات ہیں، |
| (۶۴) بجرۃ قلم، | (stroke of pen) قلم کی جنبش کا ترجمہ ہے کلام ماثور میں ابتک ہماری نظر سے یہ استعمال نہیں گذرا، |

(۶۵) تکسب صداقتنا،

کسب صداقتہ بھی افرنجی اسلوب بیان ہے،

(۶۶) جوٌّ وُدّیٌّ

خالص عجمی ترکیب ہے،

(۶۷) جمال الطبیعۃ البدیع،

افرنجی زبانون میں جمال الطبیعۃ کی صفت [illegible] آتی ہے، عربی میں اس کو بدیعی کہنا مضحکہ خیز ہوگا،

(۶۸) یاخذ بناصیتہ اعجابنا،

افرنجی ترکیب ہے، عربی میں یعجبنا کافی ہے، مجاز کی بھی عربی مین کمی نہیں، کہ ہم دوسری زبانون کے دست نگر بنین،

اخذ بمجامع قلب، یکاد یاخذ بالالباب، اور مختلف صورتوں سے یہ معنی ادا ہو سکتے ہین،

(۶۹) جرح رفضھا اباء الامیرا طورن جرح تواضعہ،

جرح اباءہ اور جرح تواضعہ، جیسی ترکیبوں سے زبان دن بدن مجروح ہی ہوتی جائے گی،

(۷۰) اعطاہ درسا،

عربی میں "سبق دیا" نہیں جاتا، درسہ کافی ہے، اس قسم کی غلطیان ہمارے ہاں مبتدی اردو سے ترجمہ کے باعث کیا کرتے ہین،

(۷۱) یزکّی المترشّح عضوان عاملان

(امیدوار کی تائید وتصدیق دو ممبر کریں) تزکیہ کے اصلی تبرئہ وتطہیر کے آتے ہیں، یہ معنی اس سے مولد ہو سکتا ہے، ابن خلدون نے تقریبًا انہی معنون میں استعمال کیا ہے (ج ا ص ۱۰۴ طبع مصر)

| | |
|---|---|
| | "فقال له امیة بن عبید اللہ خالد بن اسید تزکیھم برجل منک" الخ |
| (۷۲) لا ادری ان کان قد حلت کذا ؛ لا اعلم اذا کان القطار قد وصل ؛ ولا اعلم ان کان ما یرضی العلم ، | ان سب ترکیبوں مین ان و اذا کا استعمال بالکل غلط ہے اس لئے کہ یہ حروف شرط ہیں ، ان کے لئے دو جملوں کا ہونا ضروری ہے ، لیکن یہ غلطی لفظی ترجمہ کے سبب پیدا ہوئی ہے انگریزی میں ... I do not know whether Then آتا ہے ، اس کا ترجمہ لا ادری ان ... ہوا ، ان صورتوں میں "ان و اذا" شرطیہ نہیں ہو سکتے ، اس لئے کہ ان کے بعد ایک ہی جملہ ہے ، اور اس میں بھی شرط مقصود ہی نہیں ، |
| (۷۳) تبادلا التشائم ، تبادلا التحیات ، | عربی میں "تبادل" امور معنویہ کے لئے نہیں آتا ، اس کے بدلہ تقارض ، آتا ہے ، |
| (۷۴) أثّر علیہ | انگریزی میں تاثیر (Impression) کا صلہ علیٰ ( on ) آتا ہے ، اس لئے ترجمہ میں أثر علیہ ہوتا ہے ، حالانکہ أثر فیہ ہونا چاہئے ، |
| (۷۵) درست شکسپیر ، درست لامرتین ، | عربی میں درست شعر المتنبی آتا ہے ، یہ مجاز نظر سے نہیں گذرا ، |
| (۷۶) تبحث علی ادخال الحیاۃ فی کتاباتہ ، | "تحریروں میں زندگی کا داخل کرنا" عربی ذوق کے لئے نامانوس ہین ، محمد کرد علی نے اناطول فرانس کے ذکر مین یہ جملہ استعمال |

| | |
|---|---|
| | کیا ہے، غالبًا فرنچ ترکیب ہے، ممکن ہے انگریزی مین بھی اس کا مرادف موجود ہو، مگر ہمارا ذہن ادھر نہ گیا ہو، |
| (۷۷) الشهرة راس مال الكاتب في المغرب، | شہرت کا سرمایہ بھی کرد علی ہی یورپ سے لائے ہین، |
| (۷۸) من يحاولون اقامة بنائهم الضئيل على حساب مجدك المؤثل..... | یہان علی حساب بمعنی استعمال ہے، اور افرنجی (AT THE EXPENG OF کا ترجمہ ہے، |
| (۷۹) هذا الامر يجلب نظر الدقة، | عربی نہین، ہم اسے یون کہین گے، هذا الامر يستدعي الاهتمام، |
| (۸۰) القى التبعة، | عربی نہین اُخذ بکذا فصیح زبان ہے، |
| (۸۱) وكانت نكبته جهور درسًا بليغ الاثر في نفسه استفاد منه بقية حياته، | یہ ترکیب بھی عربی نہیں، اہل زبان اس موقع پر "درس" کی جگہ عظة وعبرة استعمال کرتے ہین، جملہ کا لباس تو عربی ہے لیکن تانا و بانا افرنجی ہے، یہ شیخ احمد سکندری کے ایک مشہور مضمون کا اقتباس ہے، جو انھون نے اندلسی شاعر ابن زیدون پر لکھا تھا، (مجلۃ المجمع العلمی جلد ۱۱ صفحہ ۱۰۹)، |
| (۸۲) ذر الرماد في العيون<br>(۸۳) عاش ستة عشر ربيعا | یہ خالص عجمی ترکیبین ہین، |
| (۸۴) اهديت فلانا سلامك وهو بدوره يسلم عليك، | بدوره خالص افرنجی طرز بیان ہے، |

| | |
|---|---|
| (۸۵) مع ان الوقت الذی صرفته ... لا یکفی لاعطاء رای حاسم فی ... | اعطاء رای بھی ترجمہ کا نتیجہ ہے، ابداء رائی صحیح زبان ہے، |
| (۸۶) دموع مرۃ، | دموع کی صفت عربی میں مرارۃ نہیں آتی، |
| (۸۷) احترام عمیق، | عربی میں یہ بھی مہمل ہے، غالباً PROFOUND — RESPECT کا ترجمہ ہے، |
| (۸۸) فقابلھا الرای العام بارتیاح | "قابل" کا یہ استعمال صحیح نہیں، اسلوب بیان افرنجی ہے، عربی میں اسے فرحّب بھا الجمھور، یا فتلقاہ الجمھور بالترحاب والارتیاح کہیں گے، |
| (۸۹) بعض الشئ؛ | قلیلاً کی جگہ کبھی استعمال ہوتا ہے، انگریزی SOMETHING کا ترجمہ ہے، |
| (۹۰) النظرۃ الخاطفہ، | عربی میں النظرۃ الاجمالیۃ آتا ہے، اردو میں بھی طائرانہ نگاہ" آج کل استعمال ہوتا ہے، |
| (۹۱) وقد القی اشعۃ کثیرۃ. | کسی مسئلہ پر" روشنی ڈالنا" عربی میں نہیں آتا، یہ افرنجی طرز تعبیر ہے، |
| (۹۲) بالحرف الواحد، | عربی میں بنصّہ یا بحروفہ کہتے ہیں، |

ہم نے یہاں صرف مشہور ترکیبیں درج کی ہیں، استقصا مقصود نہیں، اور نہ کوئی تحقیقی مقالہ تیار کرنے کا ارادہ تھا، بلکہ پیش نظر صرف طلبہ کی سہولت و تعلیم تھی، اسی لئے غلطیوں کی جا بجا تصحیح بھی کر دی گئی ہے،

اس تحریر مین ہم نے کسی خاص کتاب سے فائدہ نہین اٹھایا، البتہ اس موضوع پر عہد حاضر کے مختلف محققین کے مقالات نظر سے گذرتے رہے ہین، خصوصیت کے ساتھ اس وقت ذہن مین امیر شکیب ارسلان، عبد القادر مغربی، مصطفی جواد کے نام یاد آتے ہین، ملنے والون مین صدیق مکرم مولنا عبد الرحمن ندوی کاشغری سے مشورہ اور مبادلہ خیالات کرتا رہا ہون،

عاجز

**مسعود عالم ندوی**

۳ ذی الحجہ ۱۳۵۵ھ

دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ،



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# باب الالف

## ا

آب - آٹھواں رومی مہینہ مطابق اگست ترکوں میں یہی رومی مہینے مستعمل ہیں،

الآثار القدیمۃ - قدیم یادگار چیزیں جو اکثر زمین کھودنے سے نکلتی ہیں، یا قدیم عمارتوں کی صورتوں میں موجود ہیں، اثر کی جمع ہے، جس کے معنی نشان کے ہیں، چونکہ وہ یادگارین قدیم اقوام کے نشانات ہوتے ہیں، اس لئے وہ آثار قدیمہ کہلاتے ہیں،

اثینۃ - شہر ایتھنز یونان کا پایہ تخت،

آداب اللغۃ - لٹریچر، "آداب" ادب کی جمع ہے پہلے اس معنی میں جمع مستعمل نہ تھی،

افندی ج افندیۃ - شرفاء کے نام کیساتھ "صاحب" کی جگہ موجودہ عربی میں مستعمل ہوتا ہے، کبھی اس سے شریف آدمی بھی مراد لیتے ہیں لفظ ترکی ہے

آغاسی - مہتمم دیوان خانۂ شاہی ترکی سے آیا ہے

اکسیجن - اوکسیجن سے بنا ہے جو ایک عنصر ہے،

الای ج الایات - رجمنٹ، فوج کا دستہ ترکی لفظ،

الآلۃ الخیاطۃ - سینے کی کل،

آلاتی - موسیقار، مغنی، مصر کی زبان،

الآلۃ الکاتبۃ - ٹائپ رائیٹر جس سے خط وغیرہ ٹائپ کئے جاتے ہیں،

آنسۃ - مس، ناکتخدا لڑکی کا لقب ہو جو باپ کے نام کے ساتھ اب مستعمل ہوتا ہے، قدیم عربی زبان میں یہ لفظ حسین عورتوں کے وصف میں آتا تھا، (جمع اوانس)

## ب

اب ج آباء - پادری، عیسائی لوگ، پادریوں کو "اب" یعنی باپ کہتے ہیں،

اباحیّۃ - انتہا پسند اشتراکیت (NIHILISM)

أبّارۃ - سلائی کا بکس (NEEDLECASE) مصر کی زبان ہے، قدیم زبان میں "أبّاد" سوئی بنانے والے اور بیچنے والے کو کہتے تھے،

إبراق - تار دینا، ماخوذ از برق،

إبرۃ الملّاحین - کمپاس، قطب نما مولد

الابرۃ المغناطیسیہ - مقناطیسی سوئی، قطب نما مولد

أبرشیّۃ - بشپ کا مذہبی حلقۂ انتظام، لفظ یونانی الاصل ہے،

إبریقُ الشّای - سماور، "ابریق" لوٹا، فارسی لفظ آبریز سے قدیم عربی میں معرب ہوا ہے "شای" چائے کو کہتے ہیں، دونوں مل کر سماور کے معنی پیدا ہوئے

إبْریل - ماہ اپریل، فرنگی مہینوں کی یہ تعریب اس جدید تمدن و اختلاط سے پہلے، اندلس کے مسلمانوں کے زمانہ میں عربی میں داخل ہوئی مگر اب اس کا رواج عام ہوگیا ہے،

إبزیم ج ابازیم - بکسوا، بکہ یہ لفظ دخیل ہے، یا "بزم" سے مولّد ہے،

إبزن ج اَبازِن - نہانے کا کٹرہ، فارسی لفظ آب زن سے بنا ہے،

البعلیّۃ - کھیت، دیکھو ابعادیہ،

العادیّۃ - کھیت، جاگیر، فارسی لفظ "آباد" سے معرب ہے،

اِبْلیز - دریائے نیل کے خشک ہونے پر جو خشک زمین نکل آتی ہے،

اُبوالنظّارہ - عینک لگانے والا،

ابوالنوم - خشخاش،

ابوفروۃ - شاہ بلوط ایک قسم کا درخت،

ابی سینیا - حبشہ،،

ابیلو - اپیل کا معرب ہے، انگریزی،

## ت

اتابک - افسر، ترکی،

اتاموجرب - اٹاٹ میچر کا معرب ہے، جو ایک معزز عہدہ ہے،

اِتّجاہ ج اتجاہات - رجحانات،

اِتّحاد - فیڈریشن، وفاق، یونین،

اِتّحادی :- انجمن اتحاد و ترقی کا ممبر یا پیرو،

اِتّحادیؒ ج اتحادیون - الائز (انگلستان فرانس اور اٹلی) یعنی چند افراد یا چند جماعتیں یا چند سلطنتیں جو مل کر باہم ایک ہوں،

اُترُنج - فارسی لفظ ترنج سے بنا،

اَتعاب - فیس، محصول، تعب کی جمع ہے، مولّد

اِتّفاق - معاہدہ، مولّد،

اِتّفاقیۃ - معاہدہ،

اتکات - آداب مجلس، انگریزی لفظ "ایٹیکیٹ" کا معرب ہے،

اتنوغرافی - انتھوگرافک، آثار قدیمہ کا عجائب خانہ،

اَثَارَ ضجّۃ - ہنگامہ پیدا کیا،

**ث**

اثاث - فرنیچر،

اَثَرِی - ماہر فن آثار قدیمہ، حدیث کا پیرو،

اُثَرِیَّۃ - قدیم آثار، جیسے "الکشوف الاثریۃ" یعنی اثری تحقیقات،

اَثِیر - اتھر کا معرب ہے جو ہوا سے بھی زیادہ ایک سیال مادہ تسلیم ہوا ہے، یونانی،

اثوبیا - اتھوپیا یعنی ملک حبشہ،

اَثینا - ایتھنز، یونان کا دارالحکومت،

**ج**

اَجَاج - "سمک ملح"، مصر کی زبان ہے،

اِجازۃ - رخصت (لائسنس) مولّد،

اجازۃٌ غیاب - طویل رخصت، فرلو (FURLOUGH)

اجازۃٌ مَرَضِیَّۃ - رخصت علالت،

اِجباری - لازمی یعنی جو کام مجبوراً کرنا پڑے

اِجتماع - معاشرت، سوسائٹی، پہلے اجتماع کے معنی ملاقات کے آتے تھے،

اِجتماعی، سوشل، متعلق بہ معاشرت،

(المساواۃ) الاجتماعیۃ - معاشرتی مساوات

(النظام) الاجتماعی - موجودہ نظام معاشرت

(الھیئۃ) الاجتماعیۃ - نظام بشری (THE HUMAN SOCIETY)

اِجتھاد - محنت، جدید زبان میں قدیم زبان سے کچھ مفہوم میں تغیر ہو گیا ہے،

اُجرۃ - کرایہ، محصول، کسی قدر قدیم معنی سے وسعت ہو گئی ہے،

اجراءات تمہیدیۃ - ابتدائی کارروائی،

اجراءات شدیدۃ - سخت تادیبی کارروائی

DRASTIC MEASURES

اجراءات قانونیۃ - قانونی کارروائی،

اجراءات لازمۃ - ضابطہ کی ضروری کارروائی

اجزاخانہ - دواخانہ، "ڈسپنسری"، "اجزا" سے گویا دوائیں مراد ہیں اور "خانہ" فارسی لفظ ہے، عربی زبان میں یہ لفظ ترکی کی راہ سے آیا ہے،

اجزائی، اجزاجی - دوافروش (عطار، صیدلی)

اَجنبی ج اجانب - غیر ملکی،

اَجودان - ایڈی کیمپ، عرض بیگی، ترکی ہے،

## ح

اُحیل علی المعاش احالۃ - پنشن ملنا، دیکھو معاش

احتجاب - اخبار یا رسالہ کا بند ہو جانا،

احتجاج - اسباب ناراضی و وجوہ مخالفت پیش کرنا،

اِحتفال - مجمع، جلسہ، جلسہ کرنا،

اِحتکار - کسی تجارت کو اپنے لئے مخصوص کر لینا تاکہ دوسرا شخص یا دوسری کمپنی اس کو نہ کر سکے، اور اس کے قدیم معنی یہ ہیں کہ غلہ کو روک لینا، تاکہ گرانی میں فروخت کرے،

احتلال - ملک پر غیر قوم کا قبضہ، ملک پر غیر قوم کا آکر قبضہ کرنا، یہ لفظ "حل" سے مشتق ہے، جس کے معنی کسی شخص یا قوم کا کسی مقام پر وارد ہونا ہیں،

احتیار - متحیر ہونا، تحیر (تفعّل) اور مجرد سے فصیح کلام میں آیا ہے (افتعال) آج کل کی ایجاد ہے،

احرار و حُر - برل، آزاد خیال، قدیم معنی غیر غلام،

احصاء - احصائیۃ، علم الاعداد کے رو سے کسی چیز کا خاص اہتمام سے شمار، تاکہ اس سے کچھ نتیجہ پیدا ہو، مولّد،

احصاء النفوس - مردم شماری،

## خ

اختزال، کتابۃ الاختزال - شارٹ ہینڈ، سٹینوگرافی (مختصر نویسی)

اختصاصی - اسپشلسٹ، کسی خاص فن کا ماہر،

اختصاء - کسی خاص فن میں ماہر ہونا، قدیم معنی ایک علم کو سیکھنا،

اخصائی - اسپشلسٹ، کسی خاص فن کا ماہر،

اخطار - انذار، دھمکی،

اخنان - گاڑی کا کمپارٹمنٹ، خانہ، اخن اس کا واحد ہے، جو فارسی خانہ کا معرب ہے،

اَخُور - اصطبل، فارسی لفظ ہے،

## د

ادارۃ - دفتر، انتظام، "دور" سے مولد ہے،

ادب خانۃ - پاخانہ، ترکی سے نقل ہو کر آیا ہے،

الادب المکشوف - عریاں لٹریچر،

ادبی - علمی، اخلاقی، "ادب" سے بنا ہے،

اِدّخان - حقہ یا سگریٹ پینا، "دخان" سے لیا گیا،

اِدْراج - اخبار میں کسی خبر یا مضمون کو شائع کرنا، اصلی معنی لپیٹنا،

اِدریس - سپاسنامہ "ایڈریس" کی تعریب ہے،

اَدَرنۃ - شہر اڈریانوپل کو کہتے ہیں، ترکی ممالک میں واقع ہے،

ادوات الکتابۃ - اسٹیشنری یعنی دوات، قلم، کاغذ وغیرہ

ادوارد - اڈورڈ (نام)

ادِیسُن - ایڈیسن، مشہور مخترع و موجد،

## ذ

اَذار - رومی مہینہ مطابق مارچ، سریانی،

اِذاعۃ - سرکلر، سرکاری اطلاع عام، پہلے صرف اشاعت کے معنی تھے،

الاذاعۃ اللاسلکیۃ، الاذاعۃ:- براڈکاسٹنگ، نشر صوت، بے تار کی برقی اشاعت عام

## ر

الارادۃ السنیۃ - فرمان سلطانی، قدیم معنی ارادۂ روشن یا ارادۂ بلند کے ہیں،

ارتزاق - نوکری کرنا، رزق سے لیا گیا ہے،

(فلسفۃ) الارتقاء - مسئلۂ ارتقاء، جس میں انواع کی تدریجی ترقی مانی جاتی ہے، ایوولیوشن تھیوری

ارتماطیق - علم حساب، یونانی لفظ ارتھمیٹک سے بنا ہے،

ارثوذکس - اُرثوذُکسی - آرتھوڈکس، ایک عیسائی فرقہ، معرب،

اَرخبیل - مجموعۂ جزائر (ARCHIPELAGO)

اِردب - غلہ ناپنے کا ایک بڑا پیمانہ قبطی الاصل ہے

اَردن - عیسائیوں کا مذہبی مقدس دریا جورڈن یا وہ بوتل جس میں دریاے جورڈن کا پانی ہو،

اُردو - لشکر - لشکرگاہ، ترکی،

اُردواز - سلیٹ - مصر کی رائج زبان ہے

اردبہ - لوہے کی سلاخ، دخیل،

اِرسالیہ - وفد - روانگی، وہ جماعت جو کسی خاص غرض سے کہیں بھیجی جائے، "ارسال" سے لیا گیا ہے،

اَرشدوک - امیر کبیر، آرچ ڈیوک کی تعریب

اَرستقراطی - ارسطقراتی - اقتدار پسند

الارستوقراطیہ - اشراف و امرا، -

اَرستقراطیہ - شخصی سلطنت، ارسٹکریسی کا معرب،

اِرساء - جہاز کا لنگر ڈالنا، لغت میں اس کے معنی گاڑنے کے ہیں، اول کشتی کے لئے یہ لفظ مستعمل ہوا، اب جہاز کے لئے بولا جاتا ہے،

اَرشمندریت - خانقاہ کا سردار، مہنت (انگریزی)

اُرشیدوق - آرچ ڈیوک، امیر کبیر، انگریزی

اَرضیۃ - ڈیمرج، اسٹیشن سے مدت معینہ کے اندر پارسل نہ لیجانے کا جو کرایہ زمین لگتی ہے "ارض" سے مولد ہے،

اُرطۃ، اُورطۃ - بٹالین، فوج کا دستہ،

اُرغن - ارگن باجہ،

اَرغنون - ارگن باجہ،

ارگیلۃ - حقہ - نارجیلہ کی بگڑی ہوئی صورت ہے، نارجیل عربی میں ناریل کو کہتے ہیں، چونکہ ابتدائی حقہ ناریل تھا، اس لئے حقہ کو نارجیلہ کہتے ہیں،

اِرلندۃ - آئرلینڈ،

ارمید - اینٹ، شاید "رمد" بمعنی خاک سے ماخوذ ہو،

اُرمنۃ - اَرمدۃ - سائن بورڈ، نام کا تختہ،

ارمن - ارمنی قوم،

اَرندج - انگریزی جوتے کی روشنائی، دخیل،

ارناؤط - ارناؤد - البانی قوم۔

اَرواد - ممالک روم کے قدیم باشندے، اروی کی جمع،

اَرْیاف ۔ گاؤن، دریا کے پاس کے زرخیز کھیت "ریف" کی جمع، سرسبز زمین کے معنی میں یہ قدیم لفظ ہے، گاؤن کے معنی کھیت کی مناسبت سے پیدا ہوئے ہیں،

**ز**

اُزُتّ ۔ ازوت ۔ نائٹروجن،

اِزبرتو ۔ اسپرٹ کا معرب ہے،

ازعر ۔ آوارہ، لفنگا، شام کی زبان،

اَزْمیر ۔ شہر سمرنا کو عرب ازمیر کہتے ہیں،

**س**

اَسَاسِیّ ۔ بنیادی، اصلی، از اساس بمعنی بنیاد،

اِسْبان ۔ اسپینش قوم، ساکنانِ اسپین،

اِسْپانیا ۔ ہسپانیہ، اسپین، اندلس،

اِسْپانیول ۔ باشندگانِ اسپین،

اسبتالیۃ ۔ اسپتال،

اُسْتاد ۔ کوچبان، ترکی،

اُستاذ ۔ پروفیسر، ماہرِ فن، پہلے معنی (استاد) مین کسی قدر خصوصیت آگئی ہی، یہ لفظ عربی الاصل نہین ہے، تاجرون کے جنرل رجسٹر کے معنی میں بھی یہ لفظ اب مستعمل ہی،

اِستادر ۔ گنڈا یعنی چار عدد، دخیل،

اِستانہ ۔ ترکی دربارِ شاہی، قسطنطنیہ، فارسی لفظ ہے، تعظیماً آستانۂ خلافت مستعمل تھا، کثرتِ استعمال سے اب صرف آستانہ رہ گیا،

اِسْتِبداد ۔ بادشاہ یا حاکم کی خودمختاری، خودرائی، شخصی حکومت، قدیم لغت میں استبداد کے معنی بلاشرکت غیر کسی کام میں متفرد ہونے کے ہیں، غالباً سب سے پہلے اس لفظ کو ابن خلدون نے موجودہ معنی کے قریب قریب استعمال کیا،

اِسْتِخدام ۔ کسی چیز کو کسی کام میں لانا، لگانا، استعمال کرنا، قدیم معنی صرف، کسی آدمی کو نوکر رکھنے کے تھے، اب اس معنی مین وسعت ہوگئی ہے،

اِستِسلام ۔ لینا، وصول پانا، قدیم لغت سے کسی قدر تغیر ہوگیا ہے،

اِستسماح ۔ معافی مانگنا، معذرت کرنا، قدیم لغت میں یہ مادہ استفعال سے مستعمل نہین ہوا، دیکھو "استماح"

اِستعداد ۔ طیاری، طیار رہنا، جنگی سامان سے

طیار ہونا، پہلے معنی اصلی ہیں،

استعراض - جائزہ لینا، عرض (بمعنی پیش کردن) سے بنا ہے،

استعلام - انکوائری، تحقیقات،

استعمار - نوآباد کرنا، کسی مجہول مقام یا وحشی ملک پر کسی سلطنت کا قابض ہونا اور وہاں آبادی بڑھانا، علم و تمدن پھیلانا، محض جوع الارضی کی بنا پر کسی آزاد ملک کو غلام بنا لینے کو بھی اب "استعمار" کہتے ہیں، عمران بمعنی آبادی سے یہ لفظ مولود ہے،

استراضۃ - ورزش کرنا، ریاضۃ سے مشتق ہے،

استقالۃ - کسی نوکری یا خدمت سے استعفا دینا، اصل میں گناہ سے معافی چاہنے کے معنی ہیں، مجازاً اس معنی میں استعمال ہوا، اور اب گویا حقیقی معنی ہو گیا،

استقامۃُ سیرِ الساعۃِ - گھڑی کی چال ٹھیک ہونا،

استقلال - سلطنت کا یا قوم کا خود مختار رہنا، کسی دوسری سلطنت کے تابع نہ ہونا، خود مستقل ہونا، مولد،

استلام - دیکھو استسلام،

استماح - عذر کرنا، قدیم استعمال "افتعال" سے نہیں،

استلفات - متوجہ کرنا، قدیم زبان میں اس باب سے یہ لفظ مستعمل نہیں ہوا،

استمارۃ - اوفیشل فارم، حاکم بالا کے کاغذات احکام، شاید امرت استمارہ اور استمارۃ سے استمارہ ہو گیا ہو، مگر مسٹر آرنلڈ اس کو لاطینی کہتے ہیں، سر تیفکٹ کے معنی میں بھی آتا ہے،

استنارۃ الفکر - روشن خیالی، یہ محاورہ جدید ہے،

استنساب - استصواب کرنا،

استنشاق الاخبار - خبروں کا سراغ لینا، دیکھو تنشق،

استنطاق الشہود - گواہ پر سوالات جرح کرنا، لغوی معنی سے وجہ مناسبت ظاہر ہے،

استہلاک - ضائع کرنا، صرف کرنا، قرض ادا کرنا، مالی وثیقوں کی تجدید کرنا، جیسے استہلاک السندات المالیۃ، مولد، پہلے دو معنی تقریباً قدیم ہیں،

استہلاک ۔ قرض کا روپیہ ڈوب جانا، اصلی معنی صرف کرنا،

استوکھالم ۔ شہر اسٹاک ہوم پایہ تخت ملک سویڈن،

استہتر بالامر، استہتارًا ۔ استخفاف کرنا، استہزا، قدیم لغت میں اس معنی میں استعمال نہیں ہوا،

استئناف ۔ مقدمہ اپیل کرنا، اصلی معنی کسی کام کو از سر نو شروع کرنے کے ہیں،

استیداع العفش ۔ گاڑی میں اسباب رکھنا، بھرنا، قدیم وجدید معنی میں مناسبت ظاہر ہے،

استیراد الاموال ۔ باہر سے مال منگوانا،

اُسرُب ۔ جست، سیسہ، فارسی،

اُسرۃ ۔ کنبہ فیملی، لفظ قدیم وفصیح ہے، اصلی معنیٰ رھطُ الرجل الادنون، یعنی اعزا و اقربا کے ہیں، جدید استعمال نے دائرہ محدود کردیا، "فیملی" کے لئے فصیح ترین لفظ "بیت" ہے، قرآن مجید، حدیث، قدیم خطب، سب میں یہ لفظ بکثرت اس معنی میں استعمال ہوا ہے،

آسطریا ۔ ملک آسٹریا،

اسطرلیا ۔ ملک آسٹریلیا،

اسطوانۃ ۔ گراموفون کا ریکارڈ،

اسطوفۃ ۔ پھولدار موٹا کپڑا، وخیل،

اُسطول ج اساطیل ۔ جنگی جہازون کا بیڑہ یہ لفظ عربی مین زمانۂ تمدن مین یونانی سے آیا،

اسعاف ۔ امداد عامہ، ریلیف، تقریبًا قدیم معنی ہے،

جمعیۃ الاسعاف، ریلیف کمیٹی،

جمعیۃ الاسعاف الدّولیۃ، انٹرنیشنل ریلیف کمیٹی

اسفلت ۔ تارکول، انگریزی،

اسفنجۃ ۔ اسپنج کا معرب ہے، جاذب آب، یونانی

اسقاط ۔ کمیشن، قیمت سے کچھ گرادینا،

اُسقف ج اساقفہ ۔ بشپ، عربی میں یونانی سے قبطی کی وساطت سے آیا،

اِسکلۃ ج اساکل ۔ بندرگاہ کی آبادی لاطینی،

اسکمُلۃ ۔ تپائی، مونڈھا، ترکی،

اسکمناس ۔ اکزمینس کا معرب ہے، فلزات معدنی کو وزن نوعی کے ذریعہ سے شناخت کا آلہ

اسکوتسیا، اسکتلاندا - ملک اسکاٹلینڈ،

اسمنت - پلاسٹر، سیمنٹ (CEMENT)

(معجم ثابت ص۹۲)

اسوج -- سویڈن، سویدہ بھی کہتے ہیں،

آسیا- ایشیا،

اسیا الصغریٰ- ایشیائے کوچک،

اسیا الوسطی، سنٹرل ایشیا-

ش

اشارات - سگنل، چونکہ سگنل سے اشارہ کا کام لیا جاتا ہے، اسلئے اس کو اشارات کہتے ہیں،

اشاعۃ - افواہ،

اشتراک - خریداری اخبار یا رسالہ کا چندہ، چندہ کا مفہوم اشتراک سے ادا کیا گیا ہے،

اشتراع - قانون بنانا،

اشتراکیۃ - سوشل ازم، جس سے مقصد اشتراکی زندگی اور معاشرت ہے،

اشتراکیٌ - سوشل، متعلق بہ سوشل ازم،

اشتراکیٌ ج اشتراکیون - سوشلسٹ،

اشراف - سرپرستی، اصلی معنی اوپر سے جھانکنا،

الاشراف علی المؤتمر - کانفرنس کی صدارت یا نگرانی کرنا،

الاشغال العمومیۃ - پبلک ورکس، امور رفاہ عام،

الاشغال النافعۃ - پبلک ورکس، امور رفاہِ عام،

اشلاء - توبج - وخیل،

ص

اصابۃ بالطاعون - طاعون کا کیس،

اصابۃ - گول (کھیل میں)

اصحاح - چیپٹر، باب، عبرانی،

اصدار - اخبار یا رسالہ نکالنا، حکم جاری کرنا، مولّد

اصلٌ ج اصول - مسودہ، اصلی نسخہ، مولّد،

اصلیٌ ج اصلیون - باشندے، ملکی -

ض

اضبارۃٌ، اضمامۃٌ ج اضابیر و اضامیم فائل، کتابوں کا مجموعہ، قدیم استعمال سے قریب ہے،

الاضراب عن العمل - مزدوروں کا کام چھوڑ دینا، اسٹرائیک کرنا، اصلی معنی کام سے روگردانی کرنا

الاضراب العام - عام ہڑتال،

الاضطراب - بدامنی، مولّد،

## ط

اطار ج اُطُر - فریم، چوکھٹا، اصلی معنی کمان حلقہ

اطار العجلۃ - ٹائر،

اِطالیا - ملک اٹلی،

اطلاس - اٹلیس، جغرافی نقشوں کا مجموعہ
اٹلیس دراصل عربی لفظ اطلس سے ماخوذ ہے، چونکہ
عرب جغرافی نقشے اطلس پر بناتے تھے، اس لئے
ان نقشوں کو بھی اطلس کہنے لگے، یورپ نے
اطلس کو اٹلیس کہا، موجودہ انقلاب میں جب
یورپ نے اس لفظ کو عربی زبان کو واپس کیا تو اطلس
سے اطلاس ہو گیا،

اِطلاق النار - فیر کرنا، فیر انگریزی لفظ فائر
کی جگہ نار ہے اور اطلاق "رہا کرنے، چھوڑنے
کے معنی میں تھا، اس کو بندوق چھوڑنے کے معنی میں لیا

اطلاق المدفع او البندوق - توپ
یا بندوق سر کرنا،

اطلانتک - بحر اٹلانٹک،

اطلس - جغرافی نقشوں کا مجموعہ، دیکھو اطلاس،

اطنۃ - شہر واقع ممالک عثمانی،

اطیان - زمین کاشت طین سے مولّد ہے جس کے
معنی مٹی کے ہیں،

## ع

اِعتراض - جائزہ لینا، احتجاج کرنا، ماخوذ
از عرض -

اعتصاب - یکہ کرنا، اسٹرائیک کرنا، عصبیت
سے مشتق کیا گیا ہے،

اعتنق الدین اعتناقاً - دین قبول کرنا
یہ افرنجی طرز تعبیر ہے، اعتناق کے اصلی معنی معانقہ
کے ہیں، انگریزی EMBRACE کا نقلی ترجمہ
معلوم ہوتا ہے، عربی کا صحیح محاورہ "دخل فی دین
اللہ" ہے، ترجمہ کے بعد اہل صحف نے اس میں کچھ
توسیع بھی کر دی ہے، یعنی اب اعتنق الدین
کے بجائے اعتنق فکرۃ الوحدۃ العربیۃ
بھی لکھنے لگے ہیں، اور غالبًا یہ افرنجی EMBRACE
کے مفہوم سے بھی تجاوز کرتا ہے، فصحائے عصر کا
قلم اس ترکیب سے آلودہ نہیں ہوا،

اعتیادی - معمولی جو عادۃً ہوتا رہتا ہے،

اِعدام - سزائے موت،

اَعضاء - ارکان کسی مجلس کے ممبر، لفظ ممبر (عضو) کا ترجمہ کیا گیا ہے،

الاعضاءُ الاثریۃ - فلسفۂ ارتقار کے رو سے انسان کے بدن میں پچھلے مدارج کے بعض اعضاء بطور اثر کے اب تک باقی رہ گئے ہیں جو اب غیر مفید ہیں، جیسے کان کا خارجی حصہ ان کو الاعضاء الاثریۃ کہتے ہیں،

اعلان - اشتہار، اشتہار دینا،

اَعمال - کارنامے، روداد، واحد عمل، لغت کے لحاظ سے اچھے برے ہر کام کو اعمال کہہ سکتے ہیں،

اَعیان - ہوس آف لارڈز کے ممبر، واحد عین ہے جس کے اصلی معنی شریف و برگزیدہ کے ہیں،

## غ

اِغراض - جانب داری، طرفداری، قدیم لغت میں یہ معنی نہیں ہیں،

اَغراض - اسباب، سامان، اس معنی میں مولد ہے،

اغریق ج اغارقۃ - یونانی قوم، گریک کی تعریب

اغریقی - یونان کا ایک آدمی، یونانی،

اغسطس - ماہ اگست کا معرب،

اغلبیّۃ - کثرت رائے، اغلبیت رائے جاری،

## ف

افادۃٌ - خط، پیغام،

اِفادۃٌ رسمیۃٌ - سرکاری اطلاع اسی معنی میں آجکل تدشیت بھی مستعمل ہے،

افتتاحیۃٌ - لیڈنگ آرٹیکل، ترد ما کا مضمون

افتتاح - کسی عمارت یا جلسہ کا رسمی افتتاح،

افرنج - اہل فرنگ، یورپین، عرب کے تعلقات اہل یورپ میں سے فرنج کے ساتھ زیادہ تھے، اور انہی سے ان کو زیادہ تعارف تھا، اس لئے وہ تمام یورپ کو فرنج اور افرنج کہتے ہیں، بعض لوگ اس کو فارسی لفظ فرنگ، سے معرب سمجھتے ہیں، اور ہماری رائے میں صحیح یہ ہے کہ خود فرنگ فرنج سے بنا ہے،

افریزج - افادیز دیوار کی کارنس (AVNICE.)

اَفریقیۃ - افریقیا - افریقہ جس میں مصر، سوڈان، مراکش وغیرہ شامل ہیں،

اِفلاس ۔ دیوالہ، دیوالیہ ہو جانا، قدیم معنی میں ایک قسم کی تخصیص ہو گئی ہے،

افوکاتو ۔ وکیل، ایڈووکیٹ، لاطینی،

اَفوکاتیّة ۔ کسی وکیل کا دفتر وکالت،

ق

اِقالة ۔ نوکری یا کسی خدمت سے علیحدہ کر دینا، قدیم لغت میں عفو خطا کے معنی تھے

اَقامَ علیہ الدعوی ۔ مقدمہ دائر کرنا،

اِقبال ۔ رواج، طلب، جیسے "نال الکتاب اقبالاً عظیماً"

اقتراح ۔ ایجاد، ابداع،

اقتراح ۔ تحریک، درخواست، کسی تجویز کی تحریک کرنا، درخواست کرنا، پہلا جدید معنی ہے، دوسرے معنی میں قدیم معنی سے وسعت پیدا ہو گئی ہے، پہلے بلا تامل کسی چیز کو مانگنے کے معنی تھے،

اقتراعُ سرّیٌ ۔ خفیہ ووٹ لینا،

اِقتران ۔ شادی کرنا، قرینہ (بیوی) سے بنایا گیا ہے۔

اقتصاد ۔ اکانمی، مداخل ومدارج وکفایت شعاری کا علم، قدیم معنی میانہ روی کے ہیں، (اس معنی میں "توفیر" اس سے بہتر اور فصیح ہے،)

اقتصادیٌ ۔ مولد اقتصادیةٌ ۔ اکانمکل متعلق بہ علم اقتصاد، مالی،

اقتصادیٌ ج اقتصادیون ۔ اکانمسٹ، ماہر علم اقتصاد،

اقتضاب ۔ اختصار کرنا، اصلی معنی اقتضب الکلام، ارتجلہ،

الاقرار علی ۔ کسی تجویز کو منظور کرنا، کسی رزولیوشن کو پاس کرنا، مولّد،

اقطاب ۔ ہیرو، ممتاز ارکان، قطب اصل میں چکی کے اس کیل کو کہتے ہیں جس پر چکی گھومتی ہے

اِقلیم ۔ سوبہ، یہ لفظ ابتدائے ترجمۂ علوم یونانی کے زمانہ میں عربی میں آیا، لیکن اس وقت اسکے معنی جغرافی اقلیم کے تھے، جو روئے زمین کے اقسام سبعہ میں سے ہر ایک پر بولا جاتا تھا،

اقلیم ۔ آب وہوا،

اِقفال ۔ کسی کارخانہ یا مدرسہ کو بند کرنا، اصلی معنی

مکان میں تالا لگانے کے ہیں،

## ک

اِکاذیمیۃ، اکاذیمیا ۔ مجلس علماء، اکاڈیمی کا معرب، یونانی،

اکتتاب ۔ چندہ، چندہ کی فہرست کھولنا، چندہ دینا، یہ لفظ "کتب" سے مشتق ہوا ہے جسکے معنی جمع کرنے کے ہیں،

اکتتاب ۔ کسی اسکول یا کالج یا کسی اور مدرسہ میں اپنا نام لکھانا، یہ "کتابت" سے ماخوذ ہے جس کے معنی لکھنے کے ہیں،

اکتشاف ۔ کوئی جدید تحقیق کرنا، مولد

اکتشافات ۔ تحقیقات جدیدہ،

اکتوبر ۔ ماہ اکتوبر،

اکثریۃ ۔ کثرت رائے، مجازی،

اِکسپرس ۔ ڈاک گاڑی، میل، ایکسپریس کی تعریب ہے

اکسپوزیسیون ۔ نمائش گاہ، اکسپوزیشن کی تعریب

اکلیروس ۔ رہبانیت ۔ نظام کلیسا،

الاکلیروس ۔ اہل کلیسا (THE CLERGY)

اکلیرکی ۔ ارباب کلیسا کا پیرو،

## ل

الاَخجا ۔ کامدانی کپڑا، ترکی،

البوم ۔ مجموعہ تصاویر، البم سے معرب ہوا،

الالتحاق بالمدرسۃ ۔ کسی مدرسہ میں داخل ہونا

التزم القریۃ او العشور ۔ ایک معین رقم کے عوض زمین کی آمدنی سے فائدہ اٹھانا، ٹھیکہ لینا، مولد

التزام ۔ احتکار ۔ ذمہ داری، ٹھیکہ، اور عرض ان میں سے بعض معنی مولد ہیں،

التقاط الصورۃ ۔ فوٹو لینا،

الغاء ۔ کسی محصول کو عام طور سے معاف کر دینا، کسی قانون کو اٹھا لینا، معنی قدیم سے مشابہت ظاہر ہے

الغات ۔ ملتفت کرنا، یہ لفظ اس باب سے پہلے نہیں آیا،

الغر ۔ ناشر علم کا نائب، مصری زبان ہے،

القاء القبض ۔ گرفتار کرنا، یہ ترکیب جدید ہے،

القی علیہ السؤال ۔ سوال کرنا،

القی علی عاتقہ ۔ اپنے ذمہ لینا،

القی علیہ مسئولیۃ کذا ۔ اس پر ذمہ داری ڈالنا،

القی خطبۃ - تقریر کرنا، لکچر دینا، (یہ سب ترکیبیں جدید ہیں، اور مغربی زبانوں سے آئی ہیں)

الکترون ج الکترونات، الکٹرن، جوہر فرد

الکحول - الکحل، اسپرٹ، روح شراب، صحیح لفظ الکحل ہے جو اصل میں عربی سے یورپین زبانوں میں آیا، موجودہ تمدن میں جب یہ لفظ پھر عربی میں آیا تو بعض لوگ ال اصلی سمجھے اس لئے ال تعریف دوسرا بڑھا کر، الالکحول بنا دیا،

اِلمام - علم، تجربہ، اس معنی میں پہلے مجازاً استعمل ہوا، جیسے لہ المام بذلک النہی - اب حقیقۃً اس معنی میں آتا ہے،

اَلمان - عرب جرمن کو کہتے ہیں،

اَلمانیا - ملک جرمنی،

الیاذۃ - ہومر کی مشہور نظم "الیڈ"

الیصابات - الزبتھ نام،

الیومین - الیومینوم ایک دھات انگریزی

ہ

اِمارۃ - ریاست، اسٹیٹ، مولد،

اَمبراطور - شہنشاہ، امپرر، لاطینی،

امبراطورۃ - ملکہ شہنشاہ بیگم، لاطینی،

امبراطوریّۃ - شہنشاہی،

اِمتیاز - حق لائسنس، ڈیکلریشن، مولد،

الامتیازات الاجنبیۃ - مشرقی ملکوں میں یورپین اقوام کے خاص حقوق،

اُمثولۃ - نمونہ، سبق، مولد،

اِمساک - قبض (بیماری) مولد،

اِمضاء - دستخط، دستخط کرنا، مولد،

اَملاک - جائداد، ملک کی جمع، یہ جمع عربی میں مستعمل نہ تھی، اور نہ یہ خاص معنی رکھتی تھی، فارسی سے آئی ہے،

اُمَم ج اُمّۃ - قوم، پہلے امت کے معنی مطلق گروہ کے تھے،

الاموال الامیریۃ - ٹیکس، سرکاری محصول،

الامور النافعۃ - پبلک ورکس، امور رفاہ عام،

آمیال - خواہشیں، آرزوئیں، میل کی جمع قدیم عربی میں یہ معنی نہ تھے، اہل فارس نے اس لفظ کو اس معنی میں استعمال کیا اور اب اہل مصر بھی بولنے لگے،

امیرالای - کرنل، ایک رجمنٹ کا افسر، دیکھو (آلائی)

امیرال ۔ افسر جہازات، یہ لفظ اصل میں "امیر البحر" تھا، یورپ کی زبانوں میں یہ لفظ جاکر "اڈمیرل" ہوگیا تو موجودہ انقلاب میں جب انگریزی سے عربی میں آیا تو لوگ اس کو پہچان نہ سکے اور ایک اجنبی لفظ کی طرح "امیرال" کہنے لگے،

امیر البحر ۔ افسر جہازات،

امیر الصعید ۔ ولی عہد مصر کا نیا لقب، پرنس آف ویلز کی نقل ہے،

امیرکا ۔ امریکہ ۔

امیرکان ۔ باشندگان امریکہ، امریکن، انگریزی AMERICAN کی تعریب ہے، نسبت

امیر اللواء ۔ (بریگیڈیر جنرل ایک فوجی عہدہ)

امین ج امناء ۔ ٹرسٹی، اصلی معنی معتمد کے ہیں اور دراصل ٹرسٹی بھی قوم اور ملک کے معتمد ہوتے ہیں،

امین السر ۔ سکرٹری،

امین السجلات ۔ محافظ دفتر (عہدہ)

امین الصندوق ۔ خزانچی ۔

امینۃ ۔ چونے کی بھٹی،

امیریۃ ۔ ٹیکس شاہی، سرکاری محصول،

امیری ۔ یہ کا سرکار آن ہز مجسٹی سروس، سرکاری مراسلات میں، مصری ٹکٹوں پر امیری لکھا ہوتا ہے،

امیریۃ ۔ ریاست، گورنمنٹ، عہدہ، حکومت

## ن

اناضول ۔ اناطول، مقام اناطولیہ واقع ممالک عثمانی

انبوب ج انابیب ۔ پائپ، نل، قدیم معنی نرکل کے ہیں، قاموس میں ہے: "انابیب الرئۃ مخارج النفس منہا" ۔ اور سانس کی نالیاں،

الانتحار ۔ خودکشی، نحر سے مشتق ہے، جس کے معنی گلا کاٹنے کے ہیں، چونکہ اکثر گلا دبا کر خودکشی ہوتی ہے اس لئے اس کو انتحار کہتے ہیں،

الانتساب الی المدرسۃ ۔ کسی مدرسہ یا اسکول میں داخل ہونا ۔

انتداب ۔ مجلس اقوام کی جانب سے کسی یورپین طاقت کو کسی مشرقی علاقہ کے انتظام و سیاسی تربیت کا حق عطا ہونا (MANDATE)

انتشار ۔ کسی اخبار یا رسالہ کا شائع ہونا، تمام ملک میں کسی چیز کا پھیل جانا ۔

انتیکة - قدیم عجیب چیز، لاطینی،

انتیکانی - تاجر اشیاے قدیمہ نادرہ،

انتیکہ خانہ - عجائب خانہ، میوزیم، لاطینی وفارسی،

اَنتیمونی، انتیمون - سرمہ، انگریزی،

انثروبولوجیا - انتھراپولوجی، علم الانسان، یونانی

انجلیز - انگریز،

انجیلی - عیسائیوں کا ایک فرقہ جو پروٹسٹنٹ کہلاتا ہے،

انحراف الصحة - ناسازی صحت، بیماری، مولّد،

اندکونیا - جزائر شرق الہند، جاوہ، سماترا وغیرہ،

انستی تو - انسٹیٹیوٹ کا معرب ہے، مجلس علمی،

الانشاء - اڈیٹری، انشاپردازی، انجمن یا اور کسی کارخانہ وغیرہ کا قائم کرنا،

الانطلاق - گولی چل جانا، دست آنا،

الانعقاد - عقد کرنا، جلسہ منعقد ہونا،

الانفاذ - حکم نافذ کرنا، بھیجنا، مولّد،

اِنفرط المجلسُ أو الاجتماعُ - جلسہ کا برخاست ہونا، "انفراط" کے اصلی معنی "انحلال" کے ہیں، اسی سے موجودہ معنی پیدا ہوئے،

اِنفلق - یہ مصری محاورہ ہے، ہماری زبان میں "جہنم میں جاؤ" اور اس کا موقعِ استعمال ایک ہے،

انفلونزا - وبائے زکام جو سرد ملکوں میں خطرناک ہوتی ہے،

انقرہ - انگورہ،

انکشاری - ینگچری، ترکوں کی ایک مشہور گذشتہ فوج،

انکلترا - انگلستان، قدیم عرب جغرافیہ نویس اس کو انکلطرة لکھتے تھے،

انکلیز - انگریز، انگلش،

انکلیزیّ - انگریز، انگریزی زبان،

انکلیس - انگریز، انگلش،

اِن توالیں - بیکار سپاہیوں کا مسکن، انگریزی

## و

اُوپرا - مکانِ رقص وسرود، انگریزی،

اوتومبیل - موٹر کار، غالباً فرنچ،

اوتیل - ہوٹل کا معرب،

اُودہ - کمرہ، بالاخانہ، دفتر، ترکی،

اُودہ باشی - خانسامان، ہوٹل کا نیجر، ترکی،

اوراق ۔ کاغذی سند، ورق کی جمع،

اوراق التعین ۔ سند تقرری،

اوراق مالیّۃ ۔ نوٹ،

(اللغۃ) الاوردیّۃ ۔ اردو زبان،

اورطہ ۔ دستۂ فوج ۔ ترکی،

اوزون ۔ برق طاری کیا ہوا اوکسیجن

اُوسطی ۔ خلیفہ، استاد، باورچی، ڈرائور،

MASTER WORK MAN

اُوضۃ ۔ دیکھو اُودہ،

اُوضجی ۔ پیادہ، ترکی،

اوقیۃ ۔ ایک وزن مساوی اونس یونانی ۔

اوّل البارحۃ ۔ یعنی قبل الغد، پرسوں،

(الالعاب) الاُولمپیّۃ ۔ جدید بین الاقوامی ورزش کھیل جو ہر چار سال بعد دنیا کے کسی حصہ میں ہوتے ہیں

اومینبوس ۔ ایک قسم کی سواری گاڑی،

امیروس ۔ مشہور یونانی شاعر ہومر،

اون باشی، اُنباشی، دس سپاہیوں کا افسر جس کو کارپورل کہتے ہیں، ترکی،

اونی ورستۃ ۔ یونیورسٹی کا معرب،

## ہ

اَھالی ۔ پبلک، عام باشندے، اھل سے جمع بنائی ہے،

اِھداءٌ ۔ ڈیڈیکیشن، کسی کتاب کو کسی کے نام معنون کرنا،

اِھلیٌّ ۔ سودیشی، ملکی، مولد،

اَھلی ۔ خانگی، DOMESTIC

## ی

(حربٌ) اِھلیّۃٌ ۔ سول وار

اَیّار ۔ رومی مہینہ مطابق ماہ مئی، سریانی،

اِیالۃ ۔ صوبہ، ترکی،

ایرادج ایرادات ۔ آمدنی، مالگذاری، رسید، مولد،

ایرلاندا ۔ آئرلینڈ، (ملک)

اِیصال ۔ رسید، دیکھو "وصل" "وصول"

ایطالیۃ ۔ اٹلی، (ملک)

الایقاف ۔ روکدینا، مجرم کو کٹہرے میں کھڑا کرنا،

ایقاف الجھیل تہ ۔ اخبار کی اشاعت جبرًا روک دینا،

ایقاف تنفیذ الحکم الجنائی، کسی سزا کی تعمیل

مؤخر کر دینا، کسی عہدہ دار کو کسی قصور پر مدت معینہ کے لئے برطرف کر دینا جس کو انگریزی میں سسپنڈ کہتے ہیں،

ایلول ۔ رومی مہینہ مطابق ماہ ستمبر، سریانی،

## باب الباء

### ا

بابا ج باباوات، پوپ جو عیسائیوں کے خیال کے مطابق جانشین مسیح ہے،

بابا ۔ بچوں کی زبان میں "اب" کے بجائے،

الباب العالی ۔ ترکی وزراء کا دربار اس دَر کی عمارت،

باجوج ۔ پاپوش، سلیپر، فارسی،

بابور ۔ انجن والی گاڑی، لاطینی،

بابور البر ۔ ریل گاڑی،

بابور البحر ۔ جہاز

بابوی ۔ منسوب بہ بابا (پوپ)

باتور ج بواتیر ۔ ایک قسم کے پودے کی بنی ہوئی چٹائی، شام کی زبان،

باتولوجیا ۔ پیتھالوجی، علم ترکیب الادویہ، یونانی،

باخرۃ ج بواخر ۔ اسٹیمر "بخار" سے مشتق ہے، باخرہ لفظ اسٹیمر کا بالکل لفظی ترجمہ ہے،

بادری ۔ پادری، اٹالین،

بارۃ ۔ مصری سکہ جو قرش کا چالیسواں حصہ ہوتا ہے، فارسی لفظ پارہ سے لیا گیا ہے،

باراد ۔ پریڈ کا معرب، فوجی ورزش کی صف،

بارامون ۔ عیسائی عید سے ایک روز پہلے کا دن، یونانی،

بارجٌ ۔ ماہر جہازراں، مولد،

بارجۃٌ ج بوارج ۔ جنگی جہاز، مولد، سریانی، شام کی زبان،

بارزۃ ۔ ممتاز، "الشخصیات البارزۃ" ممتاز شخصیتیں،

بارلمان ۔ پارلیمنٹ کا معرب،

بارود ۔ بارود، سریانی،

بارودۃ ج بوارید ۔ بندوق،

باریز ۔ شہر پیرس، دارالحکومت فرانس،

باریس ۔ پیرس،

بازرکان ۔ سوداگر، فارسی،

باسابُرط ۔ پروانۂ راہداری، پاسپورٹ کی تعریب

باسفورس ۔ دریائے باسفورس جو شہر قسطنطنیہ

سے ہوکر گذرتا ہے،

باش ۔ افسر، ترکی،

باشاج باشاوات ۔ پاشا۔ ترکی اعلیٰ عہدہ دار

اور اعلیٰ معززین کا خطاب، فارسی،

باش چاویش ۔ سارجنٹ میجر، ترکی،

باش کاتب ۔ میر منشی، ہیڈ کلرک، ترکی،

باش مہندس ۔ چیف انجینیر، ترکی،

باشویّۃ ۔ "پاشا" کا لقب یا منصب،

باشی ۔ افسر، ترکی،

باشی بوزق، بے قاعدہ فوج، ترکی،

باقۃ ۔ گلدستہ، اندلسی،

باکا ۔ ایک ترکی اعلیٰ عہدہ، جو وزیر سے کسی قدر کم

رتبہ ہوتا ہے، فارسی،

بالۃ ۔ سوداگری کپڑوں کا گٹھر، انگریزی،

بالتو ۔ اوورکوٹ،

بالتیق ۔ دریائے بالٹیک،

بالکون ۔ بالاخانہ، ماہتابی، ترکی،

بالو ۔ گیند، بال، لاطینی،

بالّو ۔ محفلِ رقص، لاطینی،

بالُون ۔ غُبارہ، بیلون کا معرب،

بامُبائی ۔ پامپائی، اٹلی کا برباد شدہ شہر،

بان ۔ پان، مصری بید کا درخت،

بادِرۃ ۔ جہاز کا لنگر، انگریزی،

بائعٌ بالجملۃ ۔ تھوک فروش تاجر،

بائعٌ بِالمفرَّقِ، خردہ فروش تاجر،

بائکلۃ ج بوائکُ، گودام، اسٹور ہاؤس،

## ت

تباسۃ ۔ پتاس

بترول ۔ بترال، پیٹرول، تیل، فرنچ،

بتّیتۃ ج تیاتی ۔ لکڑی کا بڑا پیپا،

## ح

بحارۃ ۔ فنِ جہازرانی، فنِ جنگ دریائی،

پیشۂ اعمالِ بحریہ،

بحارٌ ۔ سمندر میں دورانِ سر کا مرض،

بحرالاسبوع السنۃ ۔ درمیان ہفتہ،

درمیانِ سال،

بحری ج بحریۃ ۔ جہازی ملاح،

بحریّۃ ۔ سلطنت کی بحری طاقت، بحری صیغہ،

البحر الابیض ۔ دریاے روم ۔

البحر الاحمر ۔ ریڈسی، دریاے قلزم،

البحر الاسود ۔ بحراسود،

البحر الاطلانطیقی ۔ دریاے اٹلانٹک،

بحر الخزر ۔ دریاے کاسپین

بحر الظلمات ۔ دریاے اٹلانٹک،

البحر المحیط ۔ دریاے کاہل،

## خ

بُخار ۔ بھاپ، اسی مناسبت سے انجن کو بھی "بخار" کہتے ہیں،

بخششۃ ۔ بخشش کرنا، ملازموں کو انعام دینا، فارسی بخشش،

بخشیش ۔ بخشش، انعام ملازمین، فارسی،

## د

بِدَاوۃ ۔ غیر شایستگی، بے تمدنی، ماخوذ از بادیہ،

بُدرۃ ۔ پوڈر، سفوف، فرنچ،

بَدرُون ۔ باؤلی، تہ خانہ، ترکی،

بَدری ۔ سویرے،

بَدل ۔ خرچ، قیمت، مولد،

بدل الاشتراک ۔ خریداری اخبار ورسالہ کی قیمت،

بَدلۃ ج بدلات ۔ کپڑوں کا جوڑا، سوٹ،

بدیل ۔ اخبار ورسالہ کا خریدار، مشتق از بدل،

بیدی ۔ "یُودِی" کی خرابی ہے،

## ذ

بذلۃ ۔ کپڑوں کا جوڑا، سوٹ، خانگی لباس، اصلی معنی،

## ر

براءۃ ۔ لائیسنس

براتستنت ۔ پروٹسٹنٹ، عیسائیوں کا ایک فرقہ جو لوتھر کا پیرو ہے، کسی غیر زبان سے آکر مولد ہوا،

بَرَبِکۃ ۔ دھوکا دینا، کسی محصول وغیرہ کا رعایا پر بار دینا، علی کے ساتھ صلہ ہے، کسی غیر زبان سے آکر مولد ہوا،

بربوکۃ ج برابیک ۔ دھوکا، محصول وغیرہ کا بار

بَربَریۃ ۔ وحشی پن، بے تمدنی، چونکہ بربر قوم

نہایت وحشی تھی، اس لئے بربریت وحشی پن کو کہنے لگے،

بربہ ج برابی - قدیم مصری عمارات کا قدیم مصری خط (قبطی)

برتغال - پرتگال، (ملک)

برتقال - برتقان - بردقان - میٹھا،

نارنگی چونکہ یورپ میں سب سے پہلے اہل پرتگال ہی

پھل کو لائے اسلئے انہی کے نام سے اس کی شہرت ہوگئی،

برتمان - مرتبان،

برجل - پرکار، ترکی،

برد - اُصیبت بزکام، اصلی معنی "صار باردا"

کے ہیں،

برداخ - تہذیب، تمدن، جلا، صیقل، پالش،

وارنش،

برداق ج برادیق - گھڑا، مٹکا، ترکی،

بردایۃ - مسہری کا پردہ، فارسی،

بردج - بردہ کا معرب، غلام، قیدی، جنگ، فارسی

بردخۃ - مہذب بنانا، صیقل کرنا، وارنش کرنا،

بر - براعظم، خشکی کا وہ بڑا حصہ جس میں بہت

سے ملک آباد ہوں،

براد، برادیۃ - چائے دان، مولد،

برانی - بیرونی، غیرملکی، فارسی،

برمیۃ - برما، پیچ کش، اسکرو، اندلسی،

برنیۃ - سلطنت کی بڑی طاقت، بڑی صفہ، مولد

برزخ - خاکنائے، چونکہ خاکنائے دو دریا کے

درمیان میں حائل ہوتا ہے، اس لئے اسکو برزخ کہتے ہیں

برش - برش سے کپڑے کو صاف کرنا، انگریزی

لفظ سے عربی مصدر بنالیا ہے،

برشام - نان مقدس، وہ روٹی جس کو رومن

کیتھولک حضرت مسیح کا بدن سمجھ کر ایک خاص

مقرر دن میں کھاتے ہیں، سریانی،

برشنان - ایک نشدار شے جس سے لعاذ بند

کیا جاتا ہے، لیئی، دخیل،

برشت - نیمبرشت، فارسی،

برشمۃ - برش کرنا، برش سے کپڑے کو صاف کرنا

برشنۃ - برشان سے مصدر بنالیا ہے،

برشان سے لعاذ بند کرنا،

برشیمۃ - ادنی کپڑوں کے صاف کرنے کا برش

برصۃ - صراف خانہ، اتالین،

برطلۃ - لیڈیوں کی چھوٹی چھتری،

بُوغرام - پروگرام، نظامِ اوقات، نصابِ تعلیم

بوغندی - برانڈی شراب،

بُرغُوث ج براغیث - چاندی کا سکہ مساوی ایک قرش

برغیّ، بُرغیّ، ج براغیّ - پیچ والی کیل،

برما - ترکی،

برفیر - ارغوانی رنگ، یونانی -

برقوق - شفتالو،

برق - ٹیلیگرام، تلغراف،

برقیۃ - ٹیلیگرام - تار،

برقیّ - برق کی طرف نسبت ہے، کہا جاتا ہے خبر برقی

البرقیۃ اللاسلکیۃ - بے تار کی تار برقی،

البرقیۃ المارکونیۃ - بے تار کی تار برقی،
مارکونی چونکہ اس کا موجد ہے اس لئے اسکی طرف منسوب ہے،

برکار و بیکار، پرکار، معرب،

بُرکان ج براکین، کوہِ آتش فشاں، اٹالین،

برلمان - پارلیمنٹ کی تعریب،

برلین - شہر برلن پایہ تخت جرمنی،

برمودہ - قبطی مہینہ، مطابق اپریل،

برمیل ج براميل - پیپا - لاطینی،

بَرن - شہر برن سوئیزرلینڈ کا دار الحکومت،

برنامج - فہرست، بجٹ، فارسی،

برنامج الاعمال - کسی صیغہ یا انجمن کی رپورٹ، روداد، پروگرام، لسان الدین خطیب نے تقریباً اسی معنی میں استعمال کیا ہے، "حسب ما نظمہ برنامجہ" (الاحاطہ جلد ۲ ص ۲۱) ولہ برنامج کبیر (ج ۲ ص ۲۳۹) سیاق وسباق سے پروگرام کا مفہوم ذہن میں آتا ہے،

برنجک - کریپ (لیس)، ترکی،

برنس - پرنس، شاہزادہ، لاطینی،

برنسیس - پرنسس، شاہزادی، لاطینی،

بُرنیطۃ - ہیٹ، انگریزی ٹوپی، اٹالین،

برواز - تصویر یا آئینہ کا چوکھٹا، فارسی،

بَروَز - فریم کرانا،

برواز - انگشتانہ،

بروتوکل - یادداشت،

بروجرام - پروگرام، نظامِ اوقات، نصابِ تعلیم - نظامِ امور،

بروديّة - کاہلی، اصلی معنی سردی، ٹھنڈک،

بروسیا - شہر پروشیا،

برو غرام - پروگرام، پہلی تعریب بقاعدۂ
قدیم اور دوسری تعریب بقاعدۂ جدید ہی۔

بروفة - پروف، کاغذ زیر طبع کا پہلا نسخہ جو
بغرض تصحیح دیکھا جاتا ہے، اٹالین،

بُروکسل - برسلز، پایۂ تخت بلجیم،

بُرونز - ایک دھات جو پیتل، جست اور تانبا
سے مرکب ہوتا ہے، انگریزی،

بَرْوَزة - تصویر یا آئینہ کا چوکھٹے میں رکھنا،
دیکھو برواز۔

بُرُوفة - پروف - اٹالین،

بُرْهة - لمحہ، پہلے وقت کے کثیر حصّہ کو کہتے تھے،

بَرِّیة - انگریزی صندوق نما پاخانہ، فرنچ،

بَرِید - خطوط وغیرہ کی ڈاک، یہ لفظ بنو امیہ
کے زمانہ میں فارسی سے عربی میں آیا،

البرید الجوی، ہوائی ڈاک، ایرمیل،

بریزیدانت - پریزیڈنٹ، میر مجلس

بریطانیة - برٹن، برٹش، انگریزی،

## ز

بزا بورسات - پاسپورٹ، پروانۂ راہداری،

بزا بورط - پاسپورٹ،

بزّاقة - اگالدان، استعمال دارج،

بزبوز - ٹونٹی،

بَزْرَج مزدوج - ریشم کا کپڑا، انڈا، اصلی معنی تخم،

بزازستان - بازار - بزازی، بازار پارچہ فروشی،
فارسی،

## س

بسابورت - پاسپورٹ،

بساط - دری، بسط سے ماخوذ ہے جس کے
معنی بچھانے کے ہیں،

بساطة - سادگی، سادہ دلی، معمولی پن، مولّد،

بُستة - بُستو - عورتوں کا سینہ بند، انگریزی
انگیا، لاطینی،

بستونی - حکم (SPADE) کا پتہ تاش میں،

بسکلیت - بائیسکل گاڑی، فرنچ،

بسیط ج بسطاء - سادہ، سادہ دل، معمولی

بسیطة - روئے زمین بمعنی مبسوطہ،

سیکولوجیا - سائیکالوجی، علم النفس، یونانی،

## ش

بشاطل - پستول کا معرب،

بشتختہ - ایک صندوق نما لکھنے کی میز، چھوٹا بکس، فارسی،

بشرف - تھیئٹر میں تماشا شروع ہونے سے پہلے جو سرود ہوتا ہے،

بشکیر - پیش گیر، تولیہ جو کھانے کے وقت زانو پر ڈال لیتے ہیں تاکہ شوربا سے کپڑا خراب نہ ہو، فارسی،

بشرفتی - میری زبان پر، میری بات کے اعتبار پر،

بشلیک - گریبان، قمیص کا وہ حصہ جہاں بٹن لگایا جاتا ہے،

بشنین - لوٹس، مصری کنول کا پھول،

## ص

بصاص - جاسوس،

بصم - چھاپ، طبع، نشان، چھاپنا، داغنا، نشان لگانا، ترکی،

بصمہ خانہ - مطبع، ترکی،

بصمہ جی - پرنٹر، چھاپنے والا، ترکی،

## ض

بضاعۃ ج بضائع - اسباب تجارت، سامان سوداگری، قدیم معنی بھی اسی کے قریب ہیں، وہ یہ ہیں کہ تھوڑا سا مال جو کسی کو دے کر بغرض تجارت کہیں بھیجا جاتا ہے، لفظ بضع سے مشتق ہے،

## ط

بطاریۃ - باٹری، فوج کا دستہ، توپخانہ کا مورچہ

بطاطۃ - آلو - انگریزی،

بطاطس - آلو - انگریزی،

بطاقۃ - کارڈ، وہ کاغذ جس پر مال کی قیمت لکھ کر مال میں لٹکا دیا جائے، یہ لفظ قدیم معرب ہے، مگر اس کے پہلے معنی اب پیدا ہوئے ہیں، دوسرے معنی میں پہلے کپڑے کی تخصیص تھی، یونانی،

بطال - بے کار

بطالۃ - تعطیل، مولد،

بطالۃ - بے کاری،

بطرسبرج - بطرسبرغ - پٹرسبرگ قدیم پایۂ تخت روس،

بطرك - ایک عیسائی مذہبی عہدہ، پیٹریارک، یونانی

بطرہی - بوتل، وغیل،

بَطْریرک، عیسائیوں میں ایک مذہبی عہدہ پیٹریارک کا معرب ہے، یونانی، ج بطارکۃ،

بَطَل ج ابطال - کسی واقعہ یا ناول کا ہیرو، ہیرو کا لفظی ترجمہ ہے جس کے معنی بہادر کے ہیں،

بطنصلۃ - صحت کے طبی سارٹیفکٹ، لاطینی،

## ع

بعثۃ - مشن یعنی وہ جماعت جو کسی غرض سے کہیں بھیجی جائے،

## غ

بُغمۃ - بُغم - موتیوں کا مالا، ترکی،

## ف

بَفتۃ - بافتہ، لٹھا، چھینٹ، دریس، فارسی

## ق

بقسماط، بسکٹ، فارسی،

بقشیش - بخشش،

## ك

بیك - ایک ترکی معزز لقب،

بَکَرۃ - جر ثقیل کا ایک آلہ جو بشکل دولاب ہوتا ہے، لفظ قدیم ہے، جس کے معنی دولاب چاہ کے ہیں،

بکرۃ الخیطان - دھاگے کی ریل، جو بشکل دولاب ہوتی ہے،

بُکرۃ - کل، اصلی معنی صبح تڑکے،

بَکْسماط، بکسماد - بسکٹ، فارسی،

بُکلۃ ج بُکل - بکلس، بکسوا، فرنچ،

بکلکۃ - کسی جائداد کو ضبط کر لینا، ترکی سے آیا

بکُلّ معنی الکلمۃ - کسی وصف کی تاکید کیلئے لاتے ہیں، جیسے "ھوعالم بکل معنی الکلمۃ،" یہ افرنجی اسلوب بیان ہے، فصحی سے عرب اسے یوں کہیں گے، "ھوعالمٌ وایُّ عالِمٍ"،

بکلوری - بکلوریوس - بیچلر، گریجویٹ، فرنچ

بکلوریا - بیچلر یا گریجویٹ کا درجہ یا اس درجہ کی سند،

بِکلیک - ریاست، جائداد، خزانہ سلطنت، ترکی

بکین - شہر پیکن پایہ تخت چین،

بکویّۃ - بیک کا منصب

## ل

بلاش ۔ اس کی اصل بلاشی ہے

بلاصی ۔ بلاص، ج بلالیص، گھڑا، مٹکا،

بلاط ۔ پتھر کا فرش، قصر شاہی، ندماسے سلطانی، یونانی،

بلاعۃ ۔ پرنالہ، قدیم لفظ بالوعہ ہے،

بلاغ ۔ نوٹس، اطلاع،

بلاغ ۔ خبر، اطلاع ۔ INFORMATION

بلاغ ۔ اعلان، تصریح، PROCLAMATION ANNOUNCEMENT

بلاغ ۔ پیغام، MESSAGE

بلاغ ۔ انذار، دھمکی، NOTIFICATION

البلاغ الاخیر ۔ الٹی میٹم، آخری اعلان جنگ

بلفور ۔ لارڈ بالفور (BALFOUR) برطانوی وزیر خارجہ جس نے ۱۹۱۷ء میں وہ مشہور اعلان کیا جس کے ذریعہ برطانیہ نے فلسطین کو یہود کا قومی وطن تسلیم کرلیا، دیکھو (وعد بلفور)

بلاتن ۔ بلاٹن، ایک دھات،

بلجیک ۔ بلجیکا ۔ ملک بلجیم،

بلدیۃ ۔ میونسپلٹی جو شہر (بلد) کا انتظام عام کرتی ہے،

بلشفیۃ ۔ بالشوازم، روسی اشتراکیت،

بلطجی ۔ جلاد، بلط قدیم عربی میں بھی تلوار کھینچنے کو کہتے ہیں، ترکی نسبت سے جلاد کے معنی ہوئے،

بلط بلیط ۔ بے خبر بے ہوش، مولّد،

بُلغار ۔ بلگیرین قوم، ملک بلگیریا،

بلغہید ۔ بلگریڈ،

بلفنا ۔ پلونا جہاں ترکوں نے مشہور ناموری حاصل کی،

بلقان ۔ ملک مانٹینگرو،

بَلکون ۔ انگریزی طرز کے مکانوں کا اگلا نکلا ہوا حصہ جس کو برساتی کہتے ہیں، ترکی،

بُلُک ۔ فوج کا چھوٹا دستہ، ترکی،

بلوار ۔ سڑک،

بلبیت ۔ سند، ٹکٹ انگریزی،

بَلیموث ۔ پلائی موتھ، انگلینڈ کا بندر،

بَلیون ۔ ہزار ملین، ایک ارب،

# ن

بُن - کافی، بن،

بنتُو - سکہ مساوی بیس فرنک، لاطینی،

بند ج بنود - فقرہ، قانون کی دفعہ فارسی،

بندر ج بنادر - بندرگاہ، تجارت کی منڈی، ساحلی شہر، فارسی،

بَندُق - بندوق،

بندُقة - غلیل یا بندوق کی گولی،

بَندُقیّة - بندوق - رائفل،

بُندُقیہ - عرب شہر وینس کو کہتے ہیں جو پہلے عظیم الشان منڈی تھا،

بَنزین - پٹرول - انگریزی،

بنس - پنس، سکہ مساوی ایک آنہ،

بُنصول - گھڑی کا پنڈولم، لاطینی،

بَنطلون - پتلون، فرنچ،

بنطوفل - سلیپر جوتی،

بَنك ج بُنوكة - بنک، یہ لفظ بعینہ موجود عربی میں مستعمل ہوگیا ہے، بنک، بنچ کا بھی معرب ہے،

# و

بوّابة - پھاٹک، باب سے لیا ہے،

بوتقة - لوہار کی بھٹی،

بُودجة - بجٹ (BUDGET) کا معرب ہے،

بودرة - پوڈر کی تعریب، سفوف،

بُوذا - بودھ، بانی مذہب بودھ،

بوذی - پیرو بودھ،

بور - پورٹ کی تعریب، بندرگاہ،

بور آرثر - پورٹ آرتھر، بندرگاہ آرتھر، ایک مشہور بندرگاہ جہاں جاپان نے روس پر فتح پائی،

بورت - پورٹ، بندرگاہ،

بورتسموت - پورٹ اسمتھ، ایک مشہور بندرگاہ کا نام،

بوردة - ٹھنڈی ہوا کھانا، شاید برودت سے مشتق ہو،

بُور سعید - پورٹ سعید، ایک بندرگاہ کا نام

بُورصہ - صراف خانہ، بنک اسٹہ، لاطینی،

بُورق - بورکس، سہاگہ، سوڈا، فارسی،

بورکن - ملک برگنڈی، قدیم عرب جغرافیہ نویس برغندیہ لکھتے ہیں،

بوستة - ڈاکخانہ، ڈاک، پوسٹ کا معرب،

بُوسْتُو ۔ سینہ بند، انگریزی انگیا، لاطینی،
بُوسطة ۔ پوسٹ آفس، ڈاکخانہ، اتیالین
بوسطجی ۔ پوسٹ مین، ڈاک پیون،
بوسطۂ عمومیۃ ۔ جنرل پوسٹ آفس، صدر ڈاک خانہ،
بوسفور ۔ دریاے باسفورس جو قسطنطنیہ کے نیچے جاری ہے،
بوص ۔ پانی پینے کا نل یا گھڑا،
بُوصَلۃ ۔ قطب نما جس سے سمت معلوم ہوتی ہے،
بُوط ۔ بوٹ جوتا، انگریزی،
بوغاز ج بواغیز ۔ دریا کا دہانہ، آبنائے، دشوار گذار راستہ، ترکی،
بوفۃ ۔ بوفیہ ۔ کھانے کی دعوت کا کمرہ،
بوق ج ابواق ۔ پہلے ایک قسم کی بانسری کو کہتے تھے
بول ۔ پوسٹیج اسٹامپ یعنی ٹکٹ کارڈ، لفافہ،
بولیتیکا ۔ پالٹکس، سیاست ملکی، یونانی،
بولیتیکی ۔ پالیٹیشین، عالم سیاست،
البول السُّکری، ذیابیطس،
بولصۃ ج بوالص ۔ چک، بل، ہنڈی، رسید، لاطینی،
بولوارد ۔ بولیورڈ جو پیرس کی ایک مشہور خوش منظر سڑک کا نام ہے،
بولوک ۔ مختصر دستۂ فوج، ترکی،
بولونیا ۔ پولینڈ،
بولیس ۔ پولیس، فرنچ،
بولیصہ ۔ پولیس، فرنچ،
بولیسہ ۔ بولیصہ ۔ ہنڈی، چک، بل، رسید، بلٹی،
بولیسۃ الشحن ۔ بولیصۃ الشحن
ریلوے پارسل کی بلٹی۔ دیکھو بولیصہ اور شحن،
بومادۃ ۔ پومیٹم، ایک قسم کا روغن،
بومبائی ۔ شہر بمبئی بندرگاہ ہندوستان،
بوھارات الطبیخ ۔ کھانے کا مسالا،
بویجی ۔ وارنش والا، ترکی،
بُویۃ ۔ روغن، وارنش، ترکی،

## ہ

بھریز ۔ پرہیز، فارسی،
بھلوَن ۔ بھلوان ج بھالین ۔ بازیگر، فارسی

بہو - بڑا ہال، بڑا کمرہ، قدیم معنی پیش دالان،
جمع ابہاء، (حاضر ۸ ج ۲)

## ی

بَیَانْ - تصریح، سیاسی بیان، اسٹیٹمنٹ،
فہرست، ایضاح،

بیَادَہ - پیادہ فارسی،

بیت الابرۃ - کمپس، قطب نما، مولّد

بیت البرید - ڈاک خانہ

بیت الترّ - تجربہ خانہ

بیداجوجیہ - بیداگوجی، علم التعلیم
یونانی،

بیدق - شطرنج کا پیادہ،
فارسی،

البیر الارتوازیۃ - وہ کنواں جو کل کے ذریعہ
سے کھودا جاتا ہے، اور اس سے ایک پائپ کے ذریعہ
سے پانی نکلتا ہے، اپنے مقام ایجاد ارتواز واقع
فرانس کے نام سے مشہور ہوا،

بیرۃ - بیر شراب انگریزی،

(جبال) بیرنی - پیرینز کی پہاڑیاں جو فرانس
اور اسپین کے درمیان ہیں،

بیرق - علم پھریرا، ترکی،

بیرقدار - علم بردار، ترکی (دیکھو
ثابت ص ۱۹۳)

بیزنطی - قسطنطنیہ کی طرف نسبت ہے،

بیعْ علنیْ - پبلک سیل،

بیک باشی - میجر جو ایک ہزار فوج کا افسر
ہوتا ہے، ترکی،

بیکار - پرکار، فارسی،

بیکۃ (النور الکہربائی) بجلی کا لب (BULB)

بیلیارد - بلیرڈ، ایک یورپین کھیل جو ایک
سہری نما میز پر گولیوں سے کھیلا جاتا ہے،

بیمارستان - اسپتال، شفاخانہ، فارسی یہ
لفظ عربی میں زمانہ تمدن میں داخل ہوا،

بیُوردی - فرمان شاہی، ترکی،

بیُورلدی - فرمان شاہی، ترکی،

بیولوجیا - بیالوجی، علم الحیات، یونانی،

--- ختم ---

# باب التاء

## ا

تابورۃ - ج توابیر - فوج کا دستہ - ترکی

تانین - دیکھو "حفلتہ"

تاخر الامۃ - قوم کی پستی، تنزل،

تاخر الساعۃ - گھڑی کا سست ہونا،

تاخیر الساعۃ - گھڑی کی سوئی پیچھے کرنا، گھڑی کو سست کرنا،

تاشیر - نفاذ پر مہر کرنا، کسی امر کی شرح کرنا، کسی غیر زبان سے آیا ہے،

التاشیر علی التذکرۃ - سفر نہ کرنے کی حالت مین ٹکٹ پر اسٹیشن ماسٹر سے عدم سفر کا سبب لکھوا لینا،

تاکسیکوجیا - علم السموم،

تالیف الوزارۃ - وزراء کا منتخب کرنا اور ان کو درجہ بدرجہ مرتب کرنا،

تالیف - کوئی انجمن یا کمپنی قائم کرنا،

تامول - پان، اصلی لفظ تامبول گو سنسکرت ہے، مگر عربی مین فارسی سے آیا،

تامیز - دریائے ٹیمز، جس پر لندن واقع ہے،

التامین - بیمہ کرانا،

التامین علی الحیاۃ - زندگی کا بیمہ کرانا،

التامین علی الحریق - عمارتون کا بیمہ،

## ب

تباعاً - بطور ضمیمہ، مسلسل،

تبرع - کسی قومی یا مذہبی کام مین عطیہ دینا، عطیہ
اصلی معنی بخوشی از خود کسی کام کو کرنا،

تبرذخ - مہذب ہونا، متمدن ہونا، پالش کیا ہوا ہونا، صیقل کیا ہوا ہونا، کسی غیر زبان سے آیا،
شام کی زبان،

تبروز - چوکھٹے مین تصویر یا آئینہ کا ہونا، دیکھو بروان،

تبریج - ستارون کے ذریعہ سے پیشین گوئی کرنا، شاید بروج سے مشتق ہو،

تبریر - جائز ثابت کرنا (JUSTIFICATION)
اصلی معنی (تزکیہ)

تبسی - سینی، جس پر ظروف رکھے جاتے ہین، ترکی

تبعۃ - رعایا، تابع کی جمع ہے،

تبعیۃ - قومیت، رعایا ہونا،

تبغ ۔ ترکی خشک تمباکو، ترکی،
تبکیل ۔ کسی کپڑے مین بکلس لگانا، بٹن لگانا
بکلتہ دیکھو،
تبلشف ۔ بالشویک ہونا، دیکھو "بلشفیۃ"
تبلید ۔ کسی شہر کی آب و ہوا کا موافق آنا، کسی
شہر کی آب و ہوا کا عادی ہونا، ماخوذ از "بلد"
تبلیط ۔ سنگی فرش کرنا، تحقیق کے لئے دیکھو
"بلاط" کام موقوف کرنا،
تبییض ۔ قلعی کرنا، سپیدی پھیرنا، مولد،

ت

تتریک ۔ ترکی بنانا، ترکی قومیت کے رنگ
مین رنگ دینا،
تُتُن ۔ تمباکو، یہ لفظ عربی مین دو صدی سے مستعمل
ہے، ترکی،
تتویج ۔ تاجپوشی "تاج" سے مشتق ہے، جو
فارسی لفظ ہے،

ث

تثنیۃ الاشتراع ۔ توراۃ کی پانچوین کتاب

ج

التجارۃ الاھلیۃ ۔ سودیشی بیوپار ملکی تجارت،
تجلید ۔ جلد باندھنا "جلد" سے مشتق ہے،
جس کے معنی چمڑے کے ہیں،
تجمید ۔ کسی گیس یا سائل کو جامد بنانا،
تجہیز ۔ کسی مال کا تیار کر دینا، بنا دینا،

ح

تحبیذ ۔ کسی رائے یا عمل کی تصویب کرنا،
"حبذا" کے اصلی معنی "قال لہ حبذا"
کے ہین، مناسبت ظاہر ہے،
تحت الدرس ۔ زیر غور،
تحریر ۔ خط، نوٹ (یعنی یادداشت) اخبارات
یا رسالوں کا ایڈٹ کرنا،
تحریر ۔ آزاد کرنا، آزادی دلانا، پہلے "حرر
العبد اُی اعتقہ" آتا تھا اب عام ہوگیا ہے
جیسے حرر بلادہ "حرر العقول من الجہل"
تحرّی ۔ انکوائری تفتیش کرنا،
تحریق البحر ۔ دریا کا پانی کم ہو جانا، مولد،
تحزّب ۔ پارٹی بندی، پارٹی سپرٹ،
تحمس لہ تحمسا ۔ جانبداری کرنا، دماغی

ہونا، اصلی معنی "غصب لامر"،

تحف - نادر و عجیب چیزیں، اس معنی میں ترکی سے آیا،

تحقیق - انکوائری،

تحقیق الذاتیۃ - شناخت (identification)

تحویر - تنقیح، تعدیل، ترمیم، عموماً یہ معاہدات و شرائط کے لئے آتا ہے، اصلی معنی "تبییض" فصیح لفظ "تنقیح" و "تعدیل"

التحویل علی البرید - منی آرڈر کرنا،

التحویل علی الیوسطنۃ - منی آرڈر کرنا،

التحویل علی المشتری - وی پی کرنا،

تحویل النقود - منی آرڈر کرنا،

تحویل الصکوک، چیکوں کی (endorsement) تصدیق کرنا،

التحیۃ العسکریۃ - فوجی سلام،

خ

تخت - پلنگ، تخت شاہی، فارسی،

تختبوش - مردانہ نشستگاہ، فارسی،

تختۃ الکتابۃ - بورڈ جس پر ماسٹر اسکول میں لکھ کر سمجھاتا ہے،

تختروان - تخت رواں، پالکی، فارسی،

تخت الملک - پایہ تخت،

تخرّج - کسی مدرسہ سے سند پاکر نکلنا، فارغ التحصیل ہونا،

تخریج الثیاب - کپڑا قطع کرنا، اضافت الی المفعول ہے،

تخریج المدرسۃ - مدرسہ یا کالج سے فارغ التحصیل طلبہ نکالنا، اضافت الی الفاعل ہے،

تخریمۃ - شارٹ کٹ راستہ، خرم کے اصلی معنی سوراخ کرنے کے ہیں،

تخزینُ القطار - ریل کو کسی دوسرے لائن پر لے جانا، (SHUNTING)

تخفیق الحائط - پلاسٹر کرنا،

التخلیص علی المکتوب - خط پوسٹ کرنا، یہ لفظ خالصۃ اجرۃ البرید سے نکلا ہے،

د

تداول - باہمی گفتگو و بحث، اصل معنی دست بدست لینے کے ہیں،

تدخین ـ سگریٹ یا حقہ پینا، ماخوذ از دخان،

تدریس الحال ـ صورتِ حال کا جائزہ لینا،

تدشین ـ افتتاح کرنا، اصلی استعمال "تدشین الثوب" پہلی مرتبہ پہننے کے معنی میں آتا ہے،

تدلّی ـ جھانکنا، قدیم معنی "لٹکنے" کے ہیں،

التدرّن الرئوی ـ سل،

تدرین ـ تدرّن ـ سل میں مبتلا ہونا،

تدویر الساعۃ ـ گھڑی میں کوک دینا،

تدھین ـ وارنش کرنا، روغن پھیرنا،

## ذ

تذکار ـ یادگار ـ مولد،

تذکرہ ج تذاکیر ـ یادداشت، یادگار، ڈاکخانہ، ریل، تھیٹر، دعوت وغیرہ کا ٹکٹ،

پروانۂ راہداری،

تذکرۃ الذھاب والایاب ـ ریٹرن ٹکٹ،

تذکرۃ عمومیۃ ـ سرکار ـ

تذکرۃ مرور ـ پروانۂ راہداری، پاسپورٹ

تذکرجی ـ ٹکٹ فروش، بکنگ کلرک،

## ر

تراب یزۃ ـ میز ـ یونانی،

تراجید یا ٹریجیڈی، غمناک تماشا یونانی

ترام ـ ٹریم گاڑی، فرنچ،

تراموی ـ ٹریموے،

ترسندۃ ـ وہ مال جس کی چنگی چوری سے نہ ادا کی گئی ہو، یا وہ مال جسکی تجارت ممنوع ہو، فرنچ

ترسانۃ ـ سلاح خانہ، کارخانۂ جہاز سازی

ترسانہ، عربی لفظ دارالصناعۃ ہے جو یورپ میں جاکر ڈارسنا ہوگیا، یورپ کی زبانوں سے ترکی میں آکر ترسانہ ہوگیا اور ترکی سے بعینہ عربی میں چلا آیا، اور ایک جدید لفظ کی طرح مستعمل ہونے لگا،

ترسخانۃ ـ ترسانہ دیکھو،

ترسینۃ ـ محل، قصر، ایوان، لاطینی،

ترشّح ـ کسی عہدہ یا انتخاب کے لئے امیدوار ہونا اور اس کا اپنے کو اہل سمجھ کر اس کے لئے کوشش کرنا، یہ لفظ تمدنِ اسلامی کے زمانہ میں پیدا ہوا، اصل معنی اس کے پرورش کے ہیں، اس کا صلہ لام کے ساتھ آتا ہے،

ترشیح النفس ۔ ترشیح، اضافت الی المفعول
ہے، یقال فلان یرشح نفسہ للعضویۃ فی
البرلمان ۔ یعنی فلان شخص اپنے آپ کو پارلیمنٹ
کی ممبری کے لئے امیدوار بنائے ہوئے ہے،
ترشیح الماء ۔ پانی ٹپکا کر پانی کو صاف کرنا،
ترشیح کے قدیم معنی ٹپکانے کے ہیں،
ترضیۃ ۔ معافی چاہنا، معافی مانگنا، رضا
سے مشتق ہے، گویا ترضیہ کے معنی رضا جوئی کے ہوئے
ترکیا ۔ ترکی سلطنت، ممالک ترکی،
ترکیا الفتاۃ ۔ نوجوان ترک، ینگ ٹرک،
ترُمبیطۃ ۔ نقارہ،
ترِمومِتر ۔ تھرمامیٹر
تَرَن ۔ ٹرین کی تعریب،
ترنسفال ۔ ملک ٹرنسوال،
ترنیمۃ ۔ عیسائی مناجات کا گیت، ماخوذ
از ترنم،
ترَوُّض ۔ باغ کی سیر کرنا، مشتق از روض
ترویسۃ الکتاب ۔ کتاب کا ٹائیٹل،

## ز

تزویقۃ ۔ صبح کا ناشتہ،
تزویر ۔ جعلسازی، جعلی کاغذ بنانا، فورجری،
قدیم معنی ملمع سازی کے ہیں،

## س

تسامح ۔ بے تعصبی، مولّد،
تساھل ۔ بے تعصبی، مولّد،
تسجیر ۔ رجسٹری کرنا، غالباً اس کی اصل تسجیل
ہے یا تسریح ہے، (عامی ہے)
تسجیل ۔ رجسٹری کرنا، روداد یا رپورٹ
مدون کرنا، تسجیل سجل سے مشتق ہے جس کے
اصلی معنی کاغذ کے ہیں، لیکن محاورہ میں رجسٹر
اور روداد کے معنی آتے ہیں، نیز کسی چیز کا اہمیت
کے ساتھ ذکر کرنا" کے معنی میں بھی آتا ہے،
تسجیل الاختراع ۔ کسی ایجاد کو مخصوص یا
پیٹنٹ کرانا،
تسدید ۔ ادائی، پیمنٹ،
تسریحۃ ۔ سنگ روان ([illegible])
تسریحۃ ۔ بالوں کی وضع،
تسرجن ۔ جلاوطن کرنا، ترکی لفظ سورگن

سے مصدر بنا لیا گیا ہے،

تسریح ۔ رجسٹر میں نام لکھنا، ترکی لفظ سرجی
سے مصدر بنا لیا گیا ہے جس کے معنی رجسٹر کے ہیں

تسمیۃ ۔ کسی خدمت پر تقرری کے لئے نامزدگی
نامینیشن مشتق از اسم،

تسویۃ ۔ حل کرنا، سمجھوتہ کرانا، اصلی معنی سے
قریب ہے،

تسوس، دانت کی ایک بیماری،

## ش

تشخیص ۔ تھیٹر میں ایکٹ کرنا،

تشریع ۔ قانون بنانا، دیکھو شریعہ ۔

تشریفۃ ۔ رسمی جلسہ،

(الجمعیۃ) التشریعیۃ ۔ مجلس قانون ساز،

(السلطۃ) التشریعیۃ ۔ قانون سازی کا حق

تشریفاتی ۔ شاہی اسٹاف،

التشریفات الملکیۃ ۔ شاہی دربار سے متعلق
شاہی دربار،

تشرین الاول ۔ رومی مہینہ مطابق اکتوبر

تشرین الثانی ۔ رومی مہینہ مطابق نومبر

تشکیل ۔ کوئی جماعت بنانا، کتاب پر اعراب لگانا

تشکیلۃ ۔ متفرق اشیاء،

تشویش ۔ مرض آتشک، مصر کی زبان،

## ص و ض

تصادف ۔ اتفاقی ملاقات، اصلی معنی "پانا"

تصادم الیوابیر ۔ ریل گاڑیوں کا آپس
میں ٹکرا جانا،

تصبیر ۔ جہاز کو بوجھ سے وزنی بنانا تاکہ ہل نہ سکے

تصبیرۃ ۔ عصر کا کھانا، لنچ،

تصدر المجلس ۔ جلسہ کی صدارت کرنا، قدیم
معنی "جلس فی الصدر" مناسبت ظاہر ہے

تصدیر ۔ برآمد، ملک یا شہر سے مال تجارت کا
باہر جانا، یا بھیجنا، صدور سے مشتق ہے جس کے
قدیم معنی، مویشی کا گھاٹ سے پانی پی کر واپس جانا ہے

تصریح ۔ سرکاری طور سے کسی امر کی اجازت
کا حکم ہونا،

تصریح ۔ سیاسی بیان (STATEMENT)

تصفیۃ الاشغال ۔ حساب صاف کرنا،
(LIQUIDATION)

تصفیر الوابور - ریل کا سیٹی دینا، دیکھو "صفیر"

تصفیف الحروف - ٹائپ کو کمپوز کرنا،

تصفیق - چیرز، قدیم معنی تالی بجانا،

تصلیح - درست کرنا، مرمت کرنا، یہ لفظ پہلے اس باب سے مستعمل نہ تھا،

تصمیم ج تصمیمات - خاکہ، پلین،

تصویب - گولی مارنا، نشانہ لگانا، یقولون صوّب المسدس الی صدرہ غالباً یہ لفظ صاب السھمُ سے ماخوذ ہے،

تصویر شمسیؔ - فوٹو گرافی،

تصویت - ووٹ دینا، دیکھو صوت،

تضحیۃ - اصلی معنی جانوروں کی قربانی، اب عام طور پر جان و مال کی قربانی (Sacrifice) کے معنی میں استعمال ہوتا ہے، بعض ادباء اسے خلافِ فصاحت بتاتے ہیں، لیکن یہ صحیح نہیں،

الکامل میں ہے :- "کان یقال ضحّی بنو حرب بالدین یوم کربلاء و بنو مروان بالمروءۃ یوم العقر، (ج ۳ : ۲۶۸)

البتہ پہلے شاذونادر مجازاً اس معنی میں مستعمل ہوتا تھا اب معنی حقیقی کے طور پر مستعمل ہوتا ہے،

## ط

تطریز - زردوزی، زردوزی کرنا، فارسی لفظ طراز سے مشتق ہے،

تطعیم - چیچک یا طاعون وغیرہ کا ٹیکہ لگانا

تطقّم - پوری پوشاک پہننا، فل ڈریس میں ہونا، دیکھو طقم،

تطقیم، گھوڑے کو لگام و ساز لگا کر تیار کرنا، دیکھو طقم،

تطوّر - تبدیلی انقلاب،

## ع

التعبئۃ العامۃ - عام فوجی بھرتی،

تعدیل - کسی قانون یا معاہدہ میں کمی بیشی کرنا، ترمیم کرنا، یعنی معتدل بنانا،

تعدین - کان کنی، کان میں کام کرنا، ماخوذ از معدن

تعریشہ - جالی دار کھڑکی،

تعریف - شرح محصول چنگی،

تعریفۃ - مالِ تجارت کا بیجک،

تعصرن ۔ شام کا کھانا، شاید عصرے ہو،

تعطیل ۔ کسی شے کو وقت معین تک کیلئے بند کر دینا،

تعظیم ۔ فوجی سلام، "تحیۃ عسکریۃ"

تعقیبۃ ۔ مرض سوزاک، گنوریا،

تعلیقۃ ۔ کھونٹی، تعلیق لٹکانے کو کہتے ہیں

تعلیم ۔ دستخط کرنا، نشان لگانا، مولد از علم،

تعلیمات لازمہ ۔ ضروری ہدایات،

التعلیم الاجباری، جبری تعلیم،

التعلیم الالزامی، جبری تعلیم،

التعلیم الفنی ۔ صنعت وحرفت کی تعلیم،

التعلیم المجانی ۔ مفت تعلیم، فری تعلیم،

التعوید علی المناخ ۔ کسی آب و ہوا کا عادی ہو جانا،

تعیّن ۔ کسی خدمت پر تقرری، مولد،

تعیین ۔ کسی خدمت پر تقرر کرنا، مولد،

## غ

التغییر علی الجرح ۔ زخم کی مرہم پٹی کرنا،

## ف

تفتاۃ ۔ تافتہ کپڑا، فارسی،

تفتیش ۔ کسی خفیہ امر کی تحقیقات کرنا، معائنہ کرنا، مولد

(دیوان) التفتیش ۔ اسپین کا مشہور دینی محکمہ جس کے ذریعہ لاکھوں عیسائیوں اور ان کے نام لیواؤں کو شرمناک سزائیں دی گئیں،

تفریغ ۔ اسٹیمر، ہوا کا خالی کرنا، گاڑی سے اسباب اتارنا، مولد

تفرّج ۔ سیر کرنا،

تفرنج ۔ فرنگی ماب،

تفصیل الثیاب ۔ کپڑا قطع کرنا،

تفلیس ۔ دیوالہ ہو جانا، دیوالہ، دیکھو افلاس

تفکرۃ ۔ نوٹ بک،

تفنن ۔ اختراع، ایجاد کرنا،

## ق

تقاعد ۔ پنشن لینا، پنشن اہل لغت معاش تقاعد ہے، یعنی گھر بیٹھے کی صورت معاش،

تقدّم الیہ بکذا ۔ درخواست کرنا، التماس، طلب، صحیح استعمال اس کے برعکس ہے، لغت میں "تقدم الیہ" کے معنی "امرہ" کے آتے ہیں، جیسے تقدم الامیر الی عاملہ ان یفعل کذا،

تقدُّم - ترقی، مولّد،

تقدِمۃ الساعۃ - گھڑی کا تیز ہونا،

تقدمۃ - ڈیڈیکیشن، تصنیف یا کسی دوسری شے کا کسی کے نام سے معنون کرنا،

تقدیس - عشاے ربانی، عیسائی تہوار کا مقدس کھانا،

تقدیم الساعۃ - گھڑی کا تیز کرنا، سوئی کو آگے بڑھانا،

تقریر - رپورٹ، کسی تجویز کو پاس کرنا، کسی گواہ کا قلمبند اظہار،

تقریری - کاغذی ثبوت، قلمبند کی ہوئی سند دستاویز،

تقلید - فرمان شاہی، مولّد۔

تقلید - نقل، امیٹیشن، مولد،

تقالید - رسوم و رواج جو تقلیدی امور ہیں جمع تقلید،

تقنین - قانون بنانا،

تقویۃ نقادی، تقادی جو تخم غریب کاشتکاروں کو دیا جاتا ہے،

تقویم - جنتری، مولّد،

تقویم السنۃ - کلنڈر،

## ك

تکتکۃ الساعۃ - گھڑی کا ٹک ٹک کرنا، حکایت صوت سے مصدر بنا ہے،

تکتیک - فن جنگ، فرنچ،

تکرنُن - کرنتینہ - (قرنطینہ) میں بسر کرنا، لاطینی لفظ کرنتینہ سے مصدر بنا ہے،

تکریر السکر - شکر کو دوبارہ صاف کرنا،

تکلّل - شادی کرنا "اکلیل" کے معنی تاج" کے ہیں، اس سے کامرانی کے معنی پیدا ہوئے اور مجازاً "زواج" کے لئے استعمال ہونے لگا، دیکھو تکلّل

تکلیف - ج تکالیف - محصول ٹیکس، مصارف

## ل

تلاشی - معدوم ہوجانا، لاشی ہوجانا، لاشی سے مصدر بنا لیا گیا ہے،

تِلسکوب - ٹیلسکوب، دوربین،

تِلغراف - ٹیلیگراف، تار - فرنچ،

التلغراف الاعتیادی، آرڈنیری، معمولی تار،

التلغراف اللاسلکی - بے تار کی تار برقی،

التلغراف المستعجل - ارجنٹ ضروری تار،

تلقیح - چیچک وغیرہ کا ٹیکہ لگانا، مولد از تلقیح النخل

تلیان - اٹالین، باشندگانِ اٹلی،

تلیانیۃ - موجودہ لاطینی زبان،

تلیفون - ٹیلیفون،

تلیفیزور - آلۂ رویت از بعد،

م

تمثال - تصویر، مجسمہ، اسٹیچو،

ومنہ مَثَّل دورًا - پارٹ ادا کیا، جیسے
"حاولت بریطانیۃ ان تُمثّل دورا لوسیط
بین فرنسۃ والمانیۃ، یہ جدید طرز بیان ہے،
دیکھو "دور"۔

تمثیل - تھیٹر میں ایکٹ کرنا، مولدہ، نمایندگی کرنا،

تمرجی - ہسپتال کا خادم "ممرض"

تمریک - نمبر لگانا، نشان لگانا، انگریزی
لفظ مارک سے مصدر بنا،

تمدُّن و تمدین، متمدن بننا، پہلا استعمال
کسی قدر قدیم ہے،

تمدِین - متمدن بنانا، اصلی معنی شہر آباد کرنا، مولد

تمرین ج تمرینات - مشق، اصلی معنی
عادی کرنا،

التمرینات الجسدیۃ - ورزش جسمانی،

التمرینات العسکریۃ - فوجی قواعد،

تمصیر - مصری بنانا،

تُمغہ - کچہری کے کاغذات کا ٹکٹ، ترکی

تملئۃ الساعۃ - گھڑی میں کوک دینا،

تمُّوز - رومی مہینہ مطابق جولائی، سریانی،

ن

تن - ٹن، انگریزی وزن مساوی ۲۰ من،

تنازع الحیاۃ - مسئلہ کشمکش ہائے زندگانی،

التنازل عن حقہ - اپنے کسی حق ملکیت
کو چھوڑ دینا،

تنبول - پان، فارسی،

(صندوق) التوفیر - سیونگ بنک،

تنبلہ - سستی، کاہلی، قدیم عربی لغات میں
مجھے یہ لفظ نظر نہیں آیا،

تنبک - ایرانی تنباکو،

تنبؤ۔ پیشین گوئی کرنا، نبا سے مشتق ہے،

تنبیہ۔ نوٹس،

تنجلز۔ انگریز بننا،

تنزُّہ۔ سیر و تفریح کرنا (بمعنی تفرّج) دیکھو "متنزِہ و مُتنزَہ"۔

تنزیل۔ قیمت کم کرنا، کمیشن،

تنشُّق الاخبار۔ خبر کا سراغ لینا، اصلی معنی "تنشق الریح ای شمّہا"۔ مولد،

تنشیف۔ لکھے ہوئے تر کاغذ کو جاذب سے خشک کرنا، اصلی معنی تری کو جذب کر لینا،

تنشیۃ۔ کپڑے کو استری کے لئے کڑا کرنا، چونکہ کپڑا "نشا" ڈال کر کڑا کیا جاتا ہے، اس لئے اس عمل کو تنشیہ کہتے ہیں،

تنضید الحروف۔ ٹائپ کمپوز کرنا،

تنک۔ ٹین، دھات،

تنکاری۔ ٹین کا کام کرنے والا،

تنورۃ۔ گھنگھرہ یا سایہ جو یورپین لیڈیاں پہنتی ہیں،

تنور الفکر۔ روشن خیالی، مولد،

تنویم۔ مسمرازم یا خواب آور دوا کے ذریعہ سے نیند طاری کرنا،

## و

توتُّر العلائق۔ تعلقات کا کشیدہ ہونا، قدیم معنی سے قریب ہے،

توحش۔ بے تمدنی، غیر شائستگی،

تودیۃ۔ نمایش، مولد،

توزیع البرید۔ پوسٹ مین کا ڈاک تقسیم کرنا،

توزیع الجوائز۔ انعام تقسیم کرنا،

توصیۃ ج تواصی۔ سفارش، قدیم استعمال سے قریب ہے،

(خطاب) توصیۃ۔ سفارشی خط،

توظّف۔ نوکری کرنا، نوکر ہونا تحقیق کیلئے لفظ وظیفہ دیکھو،

توظیف۔ نوکری دینا، نوکر رکھنا،

توفکجی۔ اسلحہ ساز،

توفیر۔ اقتصاد فی المعیشۃ۔ پس انداز کرنا (economy) مولد، مسعودی اور

مقری نے اس معنی میں استعمال کیا ہے،

**توقیع** - دستخط کرنا، دستخط، زمانۂ تمدن اسلامی مین عرضیون پر جو مختصر شاہی حکم ہوتا تھا اس کو کہتے تھے، دستخط کے معنی غالبًا ترکی استعمال سے عربی میں آئے،

**توقیف** - مجرم کو حوالات مین رکھنا، کسی اخبار یا رسالہ کو بند کر دینا،

**تومان** - فارسی سکہ مساوی نو قرش،

**تونیل** - وہ راستہ جو پہاڑ کاٹ کر اندر اندر بنایا جائے، انگریزی،

## ۵

**تہاوُد** - ارزانی، نرخ کی کمی قیمت، قدیم معنی آہستگی کے ہین،

**تہدئۃ الخواطر** - تسکین قلوب تقریبًا قدیم استعمال ہے،

**تہریب** - کسی ممنوع التجارت شے کی ملک سے درآمد و برآمد کرنا، یا چنگی کا محصول چوری سے نہ ادا کرنا، تہریب کے اصلی معنی بھگانے کے ہین، جو موجودہ معنی کے مناسب ہین،

**تہلیلۃ** - تحسین و ثنا، چیرز، مولد، دیکھو ہلل

**تہمیمۃ** - لوری، مولد،

**تہویۃ** - تجدید ہوا، وتنلیشن، مولد،

## ی

**تیاتُرو** - تھیٹر کا معرب ہے۔ لاطینی یا یونانی،

**تیالوجیا** - تھیالوجی، علم الٰہیات، یونانی،

**تیب رِیتر** - ٹائپ رائٹر، انگریزی،

**تیفوس** - ٹائیفس جو بخار کی ایک قسم ہے،

**تیفوئید** - ٹائیفڈ بخار، انگریزی،

**تیقظ** - بیدار مغزی، بیداری یعنی عدم غفلت اصلی معنی عدم خواب کے ہین،

**تیل** - سن پٹوا،

# باب الثاء

**ثانیۃ ج ثوانی** - سکنڈ یعنی منٹ کا ساٹھواں حصہ، یہ لفظ عربی ریاضیات مین مدت سے مستعمل تھا، مگر عام استعمال مین اب آیا ہے، اس کو ثانیہ اس لئے کہتے ہیں کہ گھنٹہ کی منٹ کے بعد یہ دوسری تقسیم ہے، خود سکنڈ کے معنی بھی دوسرے ہی کے ہین،

ثالوث - عیسائیون کا مسئلۂ تثلیث،

ثبتٌ - سند، سرٹیفیکٹ، اصلی معنی "دلیل" "برہان" مولّد،

ترمومتر - تھرمامیٹر کا معرّب،

ثُرَیّا - روشنی کا جھاڑ، جو صورۃً ثریائے آسمان کے مشابہ ہوتا ہے،

ثقافۃ - کلچر، تہذیب،

الثقۃُ بالنفس - سلف ہیلپ، اپنی مدد آپ کرنا، اپنی ذات پر آپ بھروسہ کرنا،

ثُکنۃ - اس لفظ کے قدیم معنی جنگی مورچہ کے ہیں، جہان فوج لڑائی کے لئے مجتمع رہتی ہے، اب چھاؤنی کے معنی مین مستعمل ہے،

ثنّیۃ - پانوں مین باندھنے کی پٹی، اصلی معنی لپیٹی ہوئی چیز،

ثورۃ - بغاوت، اصلی معنی پریشانی،

ثوریٌّ - انقلابی، جہادِ آزادی،

ثُوّار - ثائر کی جمع، باغی،

ثویٌّ - مہمان خانہ (مجمع لغوی مصری کا وضع کردہ)

ثیوصوفیۃ - تھیاسوفی، کی تعریب، تصوف،

# باب الجیم

## ا

جاثلیق - کیتھولک کا معرّب، ایک عیسائی فرقہ ہے،

جاذبیۃ - جذب، کشش،

جاذبیۃ الالتصاق - مادہ کے باہمی اجزا کی کشش،

جاذبیۃ الملاصقۃ - دو چیزون کی باہمی کشش،

جارُور - ڈراور، درج میز کا خانہ، صندوقچہ صغیرۃ تفتح بالجر - اصلی معنی "نہر یشقّہ السیل" مولد،

جاروفۃ - ایک قسم کا آہنی پنجہ، پھوڑا، کدالی، مولد از جرف،

(الشھر) الجاری - ماہِ روان، ماہ حال

جاز - گیس، دیکھو "غاز"

جاز - گاچھ کپڑا، انگریزی،

جازیت - "گزٹ" کا معرب، انگریزی،

جاسوس ج جواسیس - خفیہ پولیس،

جامعۃ - یونیورسٹی، جامعہ یونیورسٹی کا ترجمہ ہے

جامع، جامعۃ - جامعیۃ - وہ عام اشتراکی حالت جو کسی قوم کو متحد بنا دے،

جامکیّۃ - تنخواہ، روزینہ، فارسی سے زمانۂ تمدن اسلامی میں یہ لفظ عربی میں آیا،

جانجاۃ - ایک نشہ آور چیز، دخیل،

جاندارمۃ - پولیس کے سوار، فرنچ،

جاویش - سارجنٹ، ترکی،

چاویش - سارجنٹ، ترکی،

جاھز - بلیار، جو مال دوکان میں تیار ہو، دیکھو تجھیز،

## ب

جَبأۃ - جوتا سازی کا قالب، دخیل،

جبّار وجبّارۃ - عظیم الشان، صاحب جبروت، پہلے، جبّار اللہ تعالیٰ کی صفت تھی، یا پھر عاتی متمرد کو کہتے تھے، اسی طرح جبارۃ، کھجور کے بلند درخت پر بولا جاتا تھا لیکن اب عظماء "قومی تحریکوں" بلکہ کلمات تک کی صفت میں اس کا استعمال ہوتا ہے، جیسے "الاتحاد العربی کلمۃ کبیرۃ جبارۃ تجعل فی لحظۃ واحدۃ من ملایین الاسود فی بلاد العرب عربیا کبیرا جبارا" (الفتح ۲۱۵ ص)

جبہ خانہ - میگزین، بارودخانہ، کارتوس کا بکس، ترکی،

جَبخانۃ - جبہ خانہ کا اختصار ہے،

جَبس - انگریزی کھریا مٹی، چونا، انگریزی

الجبل الاسود - مانٹینگرو (ملک)

جبل النار - کوہ آتش فشان،

جبھۃ - محاذ جیسے الجبھۃ الشعبیۃ غالباً یہ انگریزی کے "فرنٹ" کا ترجمہ ہے، اصلی معنی "پیشانی اور جماعت" اسی دوسرے معنی سے یہ پیدا ہوا،

جثلیق - بڑا پادری،

## د

جَدول - نقشہ، فہرست، اصلی معنی کھیتوں کی کیاریوں کے ہیں، جو اکثر بشکل جدول ہوتی ہیں ایجنڈا، کالم، عمود،

جدول القضایا۔ مقدمات زیرغور کی فہرست کا زیست،

جداول الدروس۔ کورس نصاب تعلیم

ر

جُرابات ۔ جرابیں، موزے، فارسی،

جَرابندیّۃ ۔ فوجی سپاہیون کا توشہ دان، اس کی اصل جرابہ بند ہے،

جراحۃ ۔ فن جراحی، سرجری،

جرام۔ گرام ایک وزن،

جرایۃ ۔ فوجی سپاہیون کی رسد غالبًا مولد ہے، بعقہ الوٹس، پنشن کو بھی کہتے ہیں،

جرثومۃ ج جراثیم۔ جرمس، چھوٹے چھوٹے کیڑے جو فضامیں یا چیزون مین ہوتے ہین یا وبائی پیدا ہوجاتے ہین اور خوردبین سے نظر آتے ہین، عربی مین اس لفظ کے معنی "اصل" ہین،

جَرَّۃ ۔ صراحی، قدیم لفظ ہے، ہمارے یہان کی صراحی سے بہت مشابہ ہوتی ہے،

جَرْدَۃ ۔ گارڈ، محافظ، گارڈ کا معرب ہے،

جَرْدَق ۔ کیک، ایک قسم کی روٹی، فارسی

جَردل ۔ ڈول، ڈولچی، استعمال و الج،

جرّافۃ ۔ زمین کن کشتی، ایک قسم کی کشتی یا جہاز جو آلات کے ذریعہ سے زمین کھود کر دریا یا نہر کو وسیع کرتا ہے، یہ لفظ "جرف" سے مشتق ہے، جس کے معنی سیلاب کی روکا زمین کا کھود دینا ہے

جَرْکَس ج جراکسۃ ۔ سرکشین قوم،

جرمانیا ۔ ملک جرمنی،

جرمانی ۔ جرمن، باشندۂ جرمنی، منسوب بہ جرمنی

جُرنال ۔ اخبار، لاطینی،

جَرنال ۔ جرنیل کا معرب، جو ایک فوجی عہدہ ہے،

جَریب ۔ جریب آلۂ پیمائش زمین، مساوی ۴۴ گز، فارسی،

جریدۃ ج جرائد ۔ اخبار، عربی میں اس کے قدیم معنی "نوشتۃ" اور "مکتوب" کے ہین،

ز

الجزائر ۔ ملک الجیریا،

جزازۃ ج جزازات ۔ تراشہ،

جزدان ۔ جزدان منی بیگ، پرس فارسی عربی
جُزلان ۔ چھوٹا منی بیگ، ترکی،
جُزلُک ۔ عینک ترکی،
جزماتی ۔ انگریزی جوتا بنانے والا، دیکھو
"جزمۃ"
جُزمۃ ج جزمات ۔ جزم ۔ انگریزی جوتا، بوٹ، ترکی،
جزمۃ لماعۃ ۔ پیٹنٹ لیدر بوٹ،
الجزمۃ المکشوفۃ، پمپ شوز،
جُزجی ۔ بوٹ ساز، ترکی،
جُزویتی ۔ جزماتی ۔ عیسائی، معرب،
جُزء ۔ کتاب یا اخبار یا رسالہ کی جلد، اخبار یا رسالہ کا نمبر، مولد،

## ع

جَعبۃ ۔ چرمی بیگ، اصلی معنی ترکش،
جِعۃ ۔ بیر شراب،
جُعل، جعالۃ ۔ کمیشن، اصلی معنی "مزدوری"،
جُعَیدِیّ ج جعائدۃ ۔ بازیگر، تماشہ گر، مسخرہ،

## ف

جفت ۔ دونالی بندوق، فارسی لفظ جفت سے ترکی کی وساطت سے عربی میں آیا،
جِفتلک ۔ سلطانی ملکیت جو کرایہ پر دی جائے، ترکی،

## ل

جلالۃ الملک ۔ ہز مجسٹی (شاہی خطاب)
جلابجی ۔ جلاگر، صیقل گر، عربی و ترکی،
جَلب ۔ دوسرے شہر یا ملک سے تجارتی مال منگوانا، اصلی معنی کھینچنا،
جلب الراتب ۔ تنخواہ پانا، انگریزی محاورہ کا ترجمہ ہے،
جلدۃ ۔ ببب،
جلسۃ ۔ نشست، ج جلسات، سیاسی جلسوں کی مختلف نشستیں،
جلابیۃ ۔ گون،
جُلودی ۔ چمڑے کا کام کرنے والا، مولد،

## م

جُمباز ۔ جمناسٹک، ورزش بدنی علم

ورزش بدنی اور جمناسٹک کا ماہر، فارسی لفظ جانباز سے ترکی میں جنباز ہوا، عربی میں جمباز ہوگیا،

جُمرُك - چنگی، چنگی خانہ، ترکی،

جُمرکجی - چنگی کا تحصیلدار، ترکی،

جمعة - ہفتہ، مولّد،

جمعة الحاش - عیسائیون کا ایک مقدس ہفتہ،

جمعة الحزینة - گڈ فرائڈے،

جمعیّة - انجمن، کمیٹی مشتق از جمع و جماعت،

جمعیّة دُولیة - سلطنتون کی سیاسی کانفرنس،

جمکیّة - تنخواہ، بھتّہ، مزدوری، دخیل،

جُمهُور - پبلک،

جُمهُوریة - جمہوری سلطنت، ریپبلک،

ن

جنائنی - باغبان، دیکھو جنینہ،

جناب - جناب تعظیمی خطاب، جناب کے اصلی معنی صحن خانہ کے ہین، ابتداءً یہ لفظ اس طرح مستعمل ہوا کہ عجم مین تعظیماً بجائے ممدوح کے جناب ممدوح کی طرف انتساب کرنے لگے، جس طرح کہ اب بھی آستانہ کی طرف انتساب کرتے ہین، رفتہ رفتہ جناب خود لفظ تعظیمی بن گیا، اور عجم سے مصر و شام مین مستعمل ہوگیا،

جَنباز - پہلوان، نٹ، دیکھو جمباز،

جَندار - باڈی گارڈ، فارسی لفظ جاندار،

جُندرمة - پولیس، فرنچ،

جُندی - سپاہی، جند کا ایک فرد،

الجندیة الاجباریة - جبری فوجی بھرتی،

جنرال - جنرل کا معرب، سپہ سالار،

جِنزار - زنگار، زنگار سے زنجار ہوا، اور زنجار کا مقلوب جنزار ہوگیا،

جَنزیر - زنجیر کا مقلوب،

جِنس - قوم، قومیت، یونانی سے ترجمۂ علوم کے زمانہ مین عربی مین آیا،

جنسیّة - قومیت، نیشنیلٹی،

جُنفیص - کانویس کپڑا،

جُنینة - باغیچہ، جنّة کی تصغیر، یہ تصغیر پہلے مستعمل نہ تھی، جنینة کی جمع جنائن، جنائنی بھی اسی کی طرف منسوب ہے،

جنینۃ الحیوانات - زندہ عجائب خانہ،
جنیفا - جنوآ، سوئزرلینڈ کا مشہور شہر،
جُنیَہ - گنی کا معرب، ایک سکہ ہے، پونڈ کے معنی مین مستعمل ہوتا ہے،

و

جَوازج جوازات - پاسپورٹ، اصلی معنی گذرنا،
جوازالامتحان - امتحان پاس کرنا، پاس کا ترجمہ جس کے معنی گذرنے کے ہین،
جَوّالۃ - موٹرسائکل،
جوالق ج جوالیق - بورا، تھیلا، ترکی سے آیا ہے،
جوبیتر - مشتری، رومیون کا بڑا معبود،
جُوخ ج اجواخ - بانات، کپڑا، ترکی،
جَوْزۃ - حقہ،
جوسق - کوشک کا معرب جس کے معنی قصر کے ہین، لیکن اب جھونپڑے کو کہتے ہین،
جوقۃ - تھیٹر کے ایکٹرس کی جماعت، قدیم معنی مطلق گروہ، فارسی،
جُون - خلیج، عرب دریائے جمنا کو بھی جون کہتے ہین،
جونلّۃ - پیٹی کوٹ، عورتون کے لباس کا ایک جزء، معرب، اس کے لئے صحیح لفظ عربی مین نُقبۃ ہے،
جَوّاخ - جلاہا، پارچہ فروش، دیکھو جوخ،
جوھریۃ - وزنی، اصولی، جیسے بین الفریقین اختلافات جوھریۃ، غالباً یہ Fundamental کا ترجمہ ہے،
جھازھضمی - آلۂ ہضم،
جھیز - میل گاڑی، (وضع مجمع لغوی مصری)

ی

جیالوجیا - جیالوجی، علم طبقات الارض،
جَیْب وجیبۃ - جیب، تھیلی، اصلی معنی "گریبان"
جیبیّ - پاکٹ ڈکشنری،
جیبیّۃ - عبادات کی جیبی کتاب، غالباً عیسائیون کی اصطلاح ہے،
جیر - چونا،

جَیْرِوسکوپ، آلۂ اثباتِ گردشِ زمین جو ۱۸۵۲ء مین ایجاد ہوا،

جیشُ الخلاص - مکتی فوج جو عیسائی پادریون کی ایک جماعت ہے، جس کا مقصد اشاعتِ عیسائیت ہے،

جیلاتی - آئس کریم، برف کی قلفی،

جیولوجیا - جیالوجی، علم طبقات الارض،

جِینیہ - گنی مساوی ۲۱ شلنگ،

# باب الحاء

## ا

حاخام، حَخامُ (الیھود) یہودی عالم، ربّی،

حَاجِنۃ - باورچن، کھانا پکانے والی دائی، عربی نہین ہے،

حاجیاتُ - لوازمِ حیات، ضروریات، حاجۃ سے نکلا ہے، لیکن اصولِ اشتقاق کے مطابق نہین، دیکھو "کمالیات"

(رغبۃ) حارّۃ - انگریزی Ardour کا ترجمہ ہے، اور warm ardour کی طرح "رغبۃ حارّۃ" بھی استعمال ہونے لگا ہے، اسی طرح "خطاب حارّ" بھی آتا ہے، تقریباً "گرم جوشی" کا معنی دیتا ہے،

حاجیات - ضروریات،

حارس - گول کیپر،

حاصِلات - پیداوار، آمدنی، ماخوذ از حصول،

حاضِرۃ - ملک کا مشہور شہر، پایۂ تخت، حضر سے بنا،

حاضِنۃ - دائی جو لڑکے کو پرورش کرتی ہے، آیا، حضن سے مشتق ہے، جس کے معنی گود کے ہین،

حافظۃ الارسال - پارسل فارم یعنی وہ کاغذ جس پر مُرسِل مرسَل الیہ کا پتہ اور جنس مال لکھ کر پارسل مین بھیجتا ہے،

حاقلۃ ج حوافل - موٹر کار، لفظ عربی ہے، مگر قدیم معنی مین سے کوئی مناسبت نہین معلوم ہوتی،

حاکم - والی، گورنر، قاضی، جج،

حاکی - فونوگراف، حکایت صوت کی مناسبت سے اس کو حاکی کہتے ہین، بعض لوگ ٹیلیفون کو بھی کہتے ہین،

(الشہر) الحالی ۔ اور روان،

حامیۃ ۔ محافظ سپاہیوں کی جماعت، ماخوذ از حمایت،

حامض ۔ ایسڈ، اصلی معنی ترش،

الحامض الکربونی ۔ کاربونک ایسڈ،

حان ۔ حانۃ ۔ دوکان سے فروشی شراب کی حانوت کا مخفف،

حانوت ج حوانیت ۔ دکان، قدیم معنی شرابخانہ،

حانوتی ۔ غسال،

حانیۃ ۔ شراب خانہ،

حاوی ج حواۃ ۔ سانپ والا، سانپ کا تماشا دکھانے والا، "حیۃ" سے اسم فاعل بنا لیا ہے،

## ب

حُبّ الذات ۔ خود غرضی،

حُبّ النفس ۔ خود غرضی،

حابر ۔ ساسن لیٹ (کپڑا) قدیم معنی مطلق کپڑا یا چادر کے تھے

الحِبر الاعظم ۔ پوپ، اصل میں یہودی

عالم کو حبر کہتے ہیں،

## ت

حِتّۃ ۔ چھوٹا ٹکڑا، "حُتات" کے معنی بکھرے ہوئے اجزا" کے ہیں، شاید یہی اس استعمال کی بنا ہو،

حَتّار ۔ فریم،

حَتّم علی ۔ "اوجب" لازم کردیا، صحیح استعمال مجرد سے ہے،

## ج

حجّار ۔ سنگتراش،

حجّاری ۔ سنگتراشی،

حَجَر ۔ لیتھو، سنگِ طبع،

حجر الزاویۃ ۔ کارنر ستون، (CORNER STONE) کا ترجمہ ہے،

حجر الامتحان ۔ کسوٹی،

حجر الحاکوک ۔ کوہ آتش فشان کا پگھلا ہوا مادہ حجری،

حجر ج احجار ۔ حجارۃ ۔ شطرنج کا مہرہ،

حَجَر السیشہ ۔ حقہ کی چلم،

الحجر الصحی ۔ قرنطینہ، حجر کے اصلی معنی روکنا

اور صحی منسوب بہ صحت،

الحجر علی الجرائد - اخبارات پر تشدد، اُن کی نگرانی اور روک تھام،

حجریۃ - سڑک وغیرہ پر پتھر بچھانے کا فن،

حجز - ریل یا جہاز میں نشست مخصوص کرالینا،

الحد الاقصیٰ - زیادہ سے زیادہ، میکسیمم،

الحد الادنیٰ - کم سے کم، مینیمم،

ر

حَراج - نیلام، محاورۂ شام، مولد، تحریج نیلام کرنا،

حرّاقۃ ج حرّاقات - مادۂ آتش گیر، فائرشپ، تارپیڈو کشتی جس سے دشمنوں کے جہاز برباد کئے جاتے ہیں،

حُراقۃ - زر کے تار جلا کر جو چاندی یا سونا نکالا جاوے،

حَراک - موشن، مقرر یا ایکٹر کی تقریر کے وقت اس کے اعضاء کی حرکت، اصلی معنی مطلق حرکت،

حَرام - شال، کمبل،

حَرامی ج حرامیۃ - ڈاکو، راہزن،

حرائر - حریر کی جمع بنالی ہے، ریشمی کپڑے، جمع پہلے مستعمل نہ تھی،

حَربۃ ج حراب، سنگین،

حربیۃ - محکمۂ جنگ، جنگی قوت،

حُر - آزاد خیال، آزاد روش، لبرل، احرار جمع، اصلی معنی شریف اور غیر غلام،

(الادب) الحر - پاکیزہ لٹریچر،

حُراقۃ - آبلہ،

حُرّیۃ - آزاد خیالی، آزاد روی، آزادی،

بالحرف الواحد - حرف بحرف، بعینہ ایک عبارت،

(ترجمۃ) حرفیۃ - لفظی ترجمہ،

حُروف، حرف کی جمع، ٹائپ - مولد،

حَرکۃ - شورش، بغاوت، تحریک، مولد،

(علم) الحرکۃ - عوام کا علم طب،

حَرملۃ - زنانہ کرتہ،

حریری - تاجر، پارچہ ریشمی،



## ز

حِزام - پٹی، کمربند، اصلی معنی گھوڑے وغیرہ کے تنگ کے ہیں،

حزب ج احزاب - سیاسی پارٹی، اصلی معنی (جماعت)

حِزبُ الاحرار - لبرل پارٹی، جو انگلستان کی ایک سیاسی جماعت ہے،

حزب الاستبدادیین - کنزرویٹو پارٹی جو انگلستان کی ایک جماعت ہے،

حزب المحافظین - کنزرویٹو پارٹی،

حزبُ المعارضۃ - مخالف پارٹی،

حِزبیّۃ - جماعتی سیاست، پارٹی پالیٹکس جس کا شعار یہ ہوتا ہے کہ "صحیح یا غلط، پارٹی کا وقار مقدم ہے" Party right or wrong

حَزم - پیک کرنا، پارسل کو ڈاک میں ڈالنے کے لئے باندھنا، اصلی معنی کمر باندھنا، سریانی،

حُزمۃ - بنڈل، پیکٹ، پارسل، اصلی معنی لکڑی کے گٹھر کے ہیں،

حَزوَرۃ - معمّا، چیستان، اس کے لئے فصیح لفظ اُحجیّۃ ہے، (دارج)

حزّوقۃ - حازوقۃ - ہچکی، فصیح لفظ "فواق" ہے، (دارج)

حزیران - رومی مہینہ، مطابق جون،

## س

حسابُ الزنجیر - بک کیپنگ، فن دفتر داری

حسابُ التمام والتفاضل - ریاضی کی ایک اعلیٰ شاخ،

(علی) حساب (فلان) at the expence of the account

حَسم - قیمت میں کمی کرنا، کمیشن، اصلی معنی کاٹنا

حسّیّات - جذبات، جن کو انسان محسوس کرتا ہے،

## ش

حشرٌ - شامل کرنا، ٹھونسنا، جیسے حشرہ فی زمرۃ الادباء - اصلی معنی جمع کرنا، اب تقریباً "دسّ" کے ہم معنی استعمال ہونے لگا ہے،

حشوالبندقیۃ - بندوق بھرنا، بندوق میں گولی بھرنا،

---

## ص

حَصابان - روزمیری، ایک انگریزی پھول

حُصّالۃ النقود - منی بکس، (رائج)

حَصیری - حُصُری - حصیرباف، حصیرفروش

## ض

حَضارۃ - شایستگی، حضر سے ماخوذ ہے،

حَضرۃ - ایک تعظیمی خطاب جو نام سے پہلے بجائے جناب کے آتا ہے، اردو مین حضرت سے شان تقدس ظاہر ہوتی ہے، مگر عربی مین ایسا نہین ہے،

حضرتکو - یور آنر،

## ف

حَفلۃ ج حفلات - جلسہ محفل اسی سے ہے،

حفلۃ التابین - جلسۂ تعزیت، "تابین" قدیم لفظ ہے، "ابنّہ، اثنیٰ علیہ بعد موتہ" اس ترکیب کیساتھ عصر جدید کی پیداوار ہے،

## ق

حَقّانیۃ - محکمۂ عدالت دیوانی جہان حق کا دعویٰ ہوتا ہے،

حَقل - کالم، عمود، اصلی معنی کھیت،

حُقوق - قانون، لا، حق کی جمع،

حقیقۃ ملموسۃ - کھلی ہوئی حقیقت،

## ك

حُكّ - قطب نما، قبلہ نما،

حُكم - سلطنت، گورنمنٹ، قدیم معنی فیصلہ اب بہت استعمال "فیصلہ" مین زیادہ ہوتا ہے، حکومت کے معنی مین بہت کم استعمال ہوتا ہے،

حکمدار - وایسرائے، گورنر، عربی و فارسی

حکمداریۃ - گورنر کا دفتر،

حکمدار البولیس - افسر پولیس،

الحکم الدستوری، پارلیمنٹری گورنمنٹ،

الحکم العُرفی - اربیٹرری گورنمنٹ جو ملک مین کسی مدون قانون نہ ہونے کے وقت یا دو دعویداران سلطنت ہونے کی حالت مین کسی ایک ثالث یا جماعت کی نگرانی مین قائم ہوتی ہے،

حَکَم - ریفری، امپائر (کھیل مین)

الحکومۃ - گورنمنٹ، قدیم معنی فیصلہ،

حکیم باشی - افسر اطبا، دیکھو باشی،

## ل

حَلّاجی - دُھنیا، صحیح لفظ حلاج،

حَلّةٌ - پکانے کا برتن،

حَلاوةٌ - مٹھائی،

حَلْزُونة - وہ مجوف سوراخ جس مین پیچ داخل کیا جاتا ہے،

حَلْزونی - پیچدار کیل وغیرہ،

## م

حمایة - وہ لوگ جو کسی سلطنت مین رہتے ہون، لیکن اس کی رعیت نہ ہون، بلکہ کسی دوسری سلطنت کے زیر حمایت ہون،

حَمْضٌ - ایسڈ، اصلی معنی ترش،

حَمْلة - فوج کا دستہ،

حَمّالات البنطلون - پتلون کے تسمے،

## ن

حَناء - وہ رات جس مین بروز شادی جاگتے ہین،

حَنَفیة - ٹونٹی، نل،

## و

حَوادثُ محلّیة - لوکل خبرین،

حَوائج - میلے کپڑے جو دھونے کو دیئے جائین، اسباب، واحد حاجة،

حَوارةٌ - کھریا مٹی، صحیح لفظ "حُوّاری"

حَوالة - ہنڈی،

حوالة علی البنک، چک بنام بنک،

حوالة علی البوسطة - علی البرید، منی آرڈر،

حُوذِیٌ - کوچ مین، گاڑیبان، دخیل،

حُوش ج احواش - صحن خانہ، لغة مصریة بهذا المعنی،

حُوْلُ - مرکب استعمال ہوتا ہے، جیسے حول اسلام المنبوذین - یعنی اچھوتون کے اسلام کے بارے مین، غالباً یہ افرنجی (ABOUT) کا لفظی ترجمہ ہے، فصیح عربی مین اس موقع پر بشان المنبوذین - استعمال ہوگا،

## ی

حیثیة ج حیثیات - عزت و دولت، حیثیت اُردو مین بھی اس معنی مین مستعمل ہے،

حَیَوِیَّة - مظہر حیات، قوت مناعت (vitality)

# باب الخاء

## ا

خاتون ۔ لیڈی، شریف عورت، ترکی،

خارجیؔ ۔ غیر بورڈر طالب العلم، جو طالب العلم بورڈنگ میں نہ رہتا ہو،

خارجیّۃ ۔ مدرسہ کے ساتھ جب استعمال ہوتا ہے تو اس سے مراد وہ اسکول یا کالج ہے جس میں بورڈنگ نہ ہو،

خارجیۃ ۔ فارن آفس، سلطنت کے بیرونی تعلقات کا محکمہ

خارطۃ ۔ روے زمین کا جغرافی نقشہ لاطینی

خاستوفۃ ۔ چمچہ، ترکی،

خاطرۃ ج خواطر ۔ نوٹ، شذرہ اصلی معنی "کل ما یخطر بالقلب من امر او تدبیر" مناسبت ظاہر ہے،

(خاطر ج خواطر ۔ تصور، خیال، خاطر، جیسے فلاں کی خاطر)

خاطر ج خطّار ۔ آنے والا، اصلی معنی حرکت کرنے والا،

(اخذ) بخاطرہ ۔ تسلّی دی،

خافقی ۔ پلاسٹر، دیکھو تحقیق،

خالصۃ اجرۃ البرید ۔ پیڈ، محصول ڈاک ادا کیا ہوا،

خالص الاجرۃ ۔ مزدوری ادا کی ہوئی

خالص المصاریف ۔ مفت، بلا دمعنی دینے

خام ۔ سوتی کپڑا، چھینٹ،

خان ۔ ہوٹل، سراے، فارسی

خانم ۔ ترکی لیڈی کے نام کے ساتھ خطاب تعظیمی، ترکی،

## ب

خلبۃ ۔ مس، تانبا، انگریزی،

خبریّۃ ۔ افواہ،

خبازۃ ۔ پیشہ نانبائی،

خبز افرنجی ۔ پاؤ روٹی، نان پنبہ،

خُبز بلدی ۔ دیسی روٹی،

## د

ختم البرید ۔ ڈاک کی مہر

خدمۃ ۔ نوکری، فرض، آفیشل ڈیوٹی

خدیو۔ شاہِ مصر کا لقب جو ترکون کی طرف
سے عطا ہوا، وائسرائے، نائب السلطنت، فارسی
خدیوی۔ خدیو ومنسوب بہ خدیو، جمع خدیویّون

ر

خَرجۃ۔ جھرکا، فارسی،
خُرجیۃ۔ پورٹمنٹو، پہلے سوارون کے زین
مین ایک چھوٹا سا بیگ ہوتا تھا اس کو کہتے تھے،
خُردُق ج خرادق۔ چھرّہ، فارسی،
خُردوات۔ معمولی اسباب تجارت، بساطی
کی دوکان کی چیزین، فارسی، بواسطۂ ترکی،
خُردوانی، خردوانجی۔ معمولی تاجر، بساطی
خِرّیج مدرسۃ۔ کسی مدرسہ کا سند یافتہ
دیکھو تخریج،
خرستیان۔ کرسچین کی تعریب، عیسائی،
خَرستیانا۔ کرسچیانا، پایۂ تخت ملک ناروے
خَرقاہ۔ خرگاہ، خیمہ، فارسی،
خُرطُوش وخرطوشۃ ج خراطیش،
کارتوس کی تعریب،
خرطوش۔ تاجون کے روزانہ فروخت
کا کچا چٹھا،
خُرطُوم۔ خرطوم، ملک سوڈان کا دارالحکومت
خَرِیطۃ۔ نقشۂ زمین، دیکھو خارطۃ،

ز

خزّان۔ پانی کا خزانہ (Reser vair)
کا ترجمہ ہے،
خِزانۃ السّلاح۔ سلاح خانہ، میگزین،
خزانۃ الکتب۔ کتب خانہ،
خزر العین۔ آنکھ کا کم بیں ہونا کہ دور
کی چیز نظر نہ آئے، شارٹ سائٹ ہونا، اصلی
معنی آنکھ کا چھوٹا ہونا،
خزَن دار۔ خزانہ دار، خزانچی،

س

خسائر۔ نقصانات، یہ اشتقاق جدید ہے،
خَستخانہ۔ شفاخانہ، فارسی بواسطۂ ترکی،

ش

خَشَبُ البندقیۃ۔ بندوق کا کندہ،
خَشتَق، خشتک۔ کمر کے قریب کی
جیب، فارسی،

خشخاشۃ ۔ مجوسیون کا قبرستان،

خشابۃ ۔ سگ خانہ، ذلیل مکان، شاہی

## ص

خصّۃ ۔ توبڑا،

خصم ۔ کمیشن دینا، قیمت کم کرنا، شاید اس کی

اصل حسم ہو،

خصوصی ۔ اسپشلسٹ، ماہر علم خاص،

خصوصی ۔ پرائیوٹ، ذاتی،

## ض

خضری ۔ سبزی فروش،

خضم ۔ کمیشن دینا، دیکھو خصم،

## ط

خطاب ۔ لکچر، تقریر، خط، سفارش،

خطابۃ ۔ فن تقریر،

خطبۃ ۔ لکچر، تقریر، اسپیچ، یہ سب الفاظ گو

قدیم ہین، مگر مفہوم مین اب کسی قدر تغیر آگیا ہے،

خطبۃ الریاسۃ ۔ پریسیڈنشل اسپیچ،

الخطّ الشریف ۔ نوشتۂ سلطانی،

خطّۃ ۔ پالیسی، روش، اصلی معنی خصلت،

خطّ ۔ گاڑی کی لائن، اصلی معنی لکیر،

(علی) خطّ مستقیم ۔ بالکل مخالف،

## ف

خفتان ۔ فراک کوٹ، فارسی بواسطۂ ترکی

خفیرج خفراء ۔ سنتری، چپراسی، قدیم

معنی بدرقہ جو راہ میں مسافرون کے ساتھ حفاظت

کی غرض سے ساتھ جاتا ہے،

(شائی) خفیف ۔ ہلکی چائے،

## ل

خلاف ۔ سوا،

خلاص ۔ فارغ ہونا، چھٹی پا جانا، اصلی معنی رہا ہونا

خلقاتی ۔ پرانے کپڑوں کا تاجر،

خلوص ۔ مال تیار کرنا، مولّد،

خلیۃ ج خلایا ۔ خون کے کروی ذرات کا مجموعہ،

## م

خمّار خمور جی، شراب فروش، مشتق از خمر،

خمّارۃ ۔ شرابخانہ

خمل ۔ مخمل کا کپڑا،

خمیس الصعود ۔ عیسائیون کی ایک عید،

خمیس العہد - عیسائیوں کی ایک عید،

### ن

خناق - کالر، اصلی معنی "پھانسی کا پھندا"،

خنق البندیرۃ - جہاز کے نصف مستول پر پھریرا بلند کرنا،

خنّ - خانہ، مرغی کا ڈربہ، گاڑی کا ڈبہ، فارسی

### و

خواجہ - بجائے مسٹر کے استعمال ہوتا ہے، فارسی بواسطۂ ترکی،

خوان - کھانے کی میز، فارسی بواسطۂ ترکی، جس کے معنی اصل میں دسترخوان کے ہیں،

خوجہ ج خوجات - معلم، استاد، ترکی،

خوری ج خوارنۃ - پادری، عربی میں قبطی سے آیا،

خوّام، پارچہ فروش، خام کپڑے کو کہتے ہیں، اسی سے خوام بنا ہے،

### ی

خیالۃ - سوار فوج، مشتق از خیل، (گھوڑا)

خیش - بڑا بورا، تھیلا، تمبو، کرمچ کپڑا، قدیم لفظ ہے، ایک خاص قسم کے کپڑے کو کہتے تھے،

خیط القنب - ولایتی باریک ڈوریاں جس سے دفتروں میں پیکٹ اور پلندے باندھتے ہیں،

# باب الدال

### ا

داخلی - بورڈر، وہ طالب العلم جو بورڈنگ میں داخل ہو،

داخلیۃ - وہ درسگاہ جس میں بورڈنگ ہو،

داخلیۃ - ہوم ڈپارٹمنٹ، سلطنت کے اندرونی انتظامات کا محکمہ، اس محکمہ کی عمارت،

دادۃ - دایہ، ترکی،

دار - آفس، دفتر، جیسے "دارالہلال"-

دارالآثار - آثار قدیمہ کا عجائب خانہ،

دارالایتام - یتیم خانہ،

دارالتمثیل - تھیٹر،

دارالتحف - عجائب خانہ، میوزیم، تحف ترکی میں عجیب چیزوں کو کہتے ہیں، تحفہ کی جمع جو عربی ہے،

دارج - عام، فیشن ایبل،

دارالسعادۃ - قسطنطنیہ کو تعظیماً کہتے ہیں،

دارالضرب ۔ ٹکسال جہاں سکہ ضرب ہوتا ہے،

دارعۃٌ ۔ ج دوارع ۔ زرہ پوش جہاز، درع سے ماخوذ ہے جس کے معنی زرہ ہیں،

دارالحجزۃ ۔ بکس خانہ،

دارالفنون ۔ بڑا مدرسہ، اکاڈمی، (مجلس علمی) یونیورسٹی،

دارالکتب ۔ کتب خانہ،

داسوس ۔ جاسوس، یہ لفظ جاسوس کی تغییر ہے یا "دس" سے بنا ہے جس کے معنی مکرو سازش کے ہیں،

دافع ۔ باعث، وجہ، غرض، نیت motive

دالیۃ ج دوالی ۔ انگور کی شراب، انگور،

دانیمارك ۔ ڈنمارک، (ملک)

دائرۃ ج دوائر ۔ ڈپارٹمنٹ، صیغہ، محکمہ، دائرہ، سرکل، حلقہ،

دائرۃ البلدیۃ ۔ میونسپلٹی کا محکمہ،

دائرۃٌ بلدیۃٌ ۔ مینوسپل کمیٹی،

دائرۃُ الرسوم ۔ چنگی خانہ،

الدائرۃ السنیّۃ ۔ مصری قرضہ،

دائرۃ العلوم ۔ انسائیکلوپیڈیا،

دائرۃ المعارف ۔ انسائیکلوپیڈیا، کتاب معلومات عامہ،

دوائر الانتخاب ۔ حلقہائے انتخاب،

## ب

دبّابۃ ۔ ٹینک، یعنی مسلح جنگی موٹر، لغوی معنی زمین پر رینگنے والی،

دَبُّورۃ ۔ آلۃ تستوی بہا الحجارۃ (Stone hammer)

دبّوس ۔ الپن، ترکی،

دبّوس انکلیزی ۔ سیفٹی پن،

دبز ۔ الپن، یہ لفظ اہل مغرب بولتے ہیں،

دبلان ۔ ماڈاپلام کپڑا،

دِبلۃٌ ۔ انگوٹھی،

دَبلوما ۔ ڈپلوما، سند،

دبلون ۔ ایک قسم کا سکہ مساوی اٹھارہ پائی،

دبیلوما ۔ ڈپلوما، سند،

## خ

دَخاخنی ۔ سگریٹ فروش، تمباکو فروش

دخاخن کی طرف منسوب ہے جو دخان کی جمع ہے،

دُخّان - سگریٹ، تمباکو صحیح لفظ دخان

ہے، جس کے معنی دھوان کے ہین،

دخْل - آمدنی، اصلی معنی آمد،

دخل بہ علیھم - تعارف کرایا، مصر کا محاورہ

دخل الجمعیّۃ - انجمن کا ممبر ہوا،

دُخواتیّۃُ - چنگی، city dues

دخیلک - من فضلک "آپ کی مرضی"

شام کی زبان،

ر

دَرابزین - دَرابزون - نازک اور

خوبصورت ہیزمی جنگلہ کی قطار جو زینہ کے دونون

طرف یا مسہری اور کرسی کے تکیہ مین ہوتی ہے، فارسی

درادنوت - جنگی جہاز، انگریزی لفظ ڈریڈناٹ

کا معرّب ہے،

دُراقن - شفتالو،

دراقون - ترکی سپاہی،

دراکون - ترکی سپاہی،

دَرب - گلی، لین،

دُرْجٌ ج اَدراج و دِراج - میز کا دراز،

(دراور) میز کا خانہ، مولد،

دَرجات لکھنوت - پوپ کے مقدس احکام

دَرّاجۃ - بائیسکل، دراج سے مشتق ہے،

جس کے معنی چلنے کے ہین،

دردَنیل - درۂ دانیال،

درّاق - شفتالو،

درز ج دروز، داغ

دَرس ج دروس - سبق، تعلیم،

درس و دراسۃ (مصدر) حالات یا کسی

فن کا مطالعہ کرنا (Study)

الدراسات الشرقیۃ - اورینٹل سٹڈیز

علوم مشرقیہ کی تحقیقات،

درکُ ج درکات - پولیس،

درکاۃ ج درکاوات - برآمدہ، فارسی درگاہ

دُروزی، دُرزیّ - ج دروز - ایک

اسلامی فرقہ جو اسماعیلیہ سے ملتا جلتا ہے، شام کے

کوہستانی حصّہ مین آباد ہے،

دُروس الموسوعات - انسائیکلوپیڈیا، کتاب معلومات عامہ

## ز

دَزدار - قلعہ دار، فارسی،

دَزّینۃ - درجن ۱۲ عدد، انگریزی،

دَزکاۃ - تاجرون کے اسباب تجارتی رکھنے کی میز،

## س

دَسْتان - آلاتِ موسیقی کا وہ حصہ جس کے چھونے یا دبانے سے وہ بجتے ہین،

دَسْتۃ - دستہ، بارہ درجن کارڈ کا پیکٹ، دھونے کا کپڑہ، فارسی،

دَسْجۃ - دستہ، بنڈل، بارہ درجن، عربی مین عجمی لفظ کے ہاے ہوز کو جیم کر دیتے ہین،

دستجۃ - شیشہ کی بڑی صراحی، جگ،

دَستُور - قانون، وزیر، رجسٹر، سلطنتِ قانونی، وہ رجسٹر جس مین فوجی سپاہیون کے نام درج ہون، نمونہ، رخصت، فارسی،

دَسْدَسَۃ - خفیہ سازش کرنا، غالباً دسیسہ سے بنایا گیا ہے،

دسنتریا - اسہال پیچش، لاطینی،

دسیسۃ ج دسائس - سازش، اصلی معنی پوشیدہ شے -

## ش

دشْت - جنگل، ردی کاغذات، بیکار چیز، فارسی،

## غ

دُغْری - سیدھا، مستقیم، ترکی،

دعایۃ - پروپگنڈا، اصل معنی سے قریب ہے، بعضون کا خیال ہے کہ اس معنی میں پہلے بھی مستعمل تھا، حدیثون میں آیا ہے "ادعوک بدعایۃ الاسلام"۔ لیکن اس مفہوم اور آجکل کے مفہوم میں بہت فرق ہے،

## ف

دَفتر - رجسٹر، حساب کتاب کی بہی، مشق و یادداشت کی کاپی، دفتر کی عربی و غیر عربی ہونے مین اختلاف ہے،

دفترالاحوال - چارج شیٹ،

دفتر تقویم الموجودات - فہرست اشیاے موجودہ،

دفتر جیب - پاکٹ بک،

دفترخانہ۔ محافظ خانہ، وہ محکمہ جہاں کاغذات سرکاری محفوظ رہتے ہین، یعنی ریکارڈ آفس،

دفتردار۔ اکونٹنٹ جنرل، ناظرمالیہ فارسی بواسطہ ترکی،

دفترِیومیؔ۔ روزنامچہ، روزانہ اخبار،

دفترنقلِ التحاریر۔ رجسٹر مجاریہ یعنی وہ رجسٹر جس مین آفس سے جاری شدہ احکام وخطوط کا خلاصہ درج ہو،

دفتریا۔ دفتریا۔ مرض خناق انگریزی،

دُفعَۃؔ۔ ایک مرتبہ، قسط، انسٹالمنٹ اصلی معنی، ما انصبَّ من سقاءٍ أو اناءٍ مرۃً"

دُفعَتَانِ۔ دوبار،

# ق

دُقَۃؔ۔ دقاق۔ سفوف، پوڈر اصلی معنی کوٹنا ہوا،

دَقتریا۔ ڈاکٹری،

دقتور۔ ڈاکٹری کا معرب،

دَقاق۔ باجہ بجانے والا، عربی مین ہاتھ سے باجہ بجانے کو دق کہتے ہین،

دِقْس۔ دُقُر۔ چٹخنی کو کہتے ہین، اس سے مصدر تدقیر بنا، چٹخنی لگا کر دروازہ بند کرنا،

دُقُرۃ۔ چٹخنی،

دقیقہ ج دقایق۔ منٹ، عربی ریاضیات قدیمہ مین گو یہ لفظ پہلے سے مستعمل تھا، مگر استعمال عام مین اب آیا ہے،

دقیقہ ج دقائق۔ جوہر فرد، مادہ کے ذرات صغیرہ، اصلی معنی باریک،

# ک

دکتُور ج دَکاترۃ۔ ڈاکٹر کو کہتے ہین،

دُکتور فی الحقوق۔ ڈاکٹر آف لا، ال ال ڈی،

دکتور فی الطب۔ ام، ڈی، ڈاکٹر آف مدیسین

دکتور فی اللاھوت۔ ڈاکٹر آف ڈوینٹی، ڈی۔ ڈی،

دُکتورا۔ ڈاکٹریٹ، ڈاکٹری کی ڈگری،

دُکّۃ۔ وہ الماری جو دیوار کے اندر بنی ہو، بنچ کو بھی کہتے ہین، اصلی معنی بیٹھنے کا چبوترہ،

دَکُ المِدفع۔ توپ مین گولہ بارود بھرنا اصلی معنی کوٹنا،

دُکنجی۔ دوکاندار، ترکی استعمال سے عربی مین آیا ہے

## ل

دلات ـ دلی، ترکون کی ایک خاص گذشتہ فوج کا نام ہے، جس کے اصلی معنی ترکی مین دلاور وبہادر کے ہین،

دلغانہ ـ چکنی مٹی، شامی،

دَلَكَ ـ پولش کرنا صیقل کرنا، جلا دینا اصلی معنی مَلنا،

دلیل ج دُلَلاء ـ گائڈ، رہنماے عمارات، بڑے شہرون مین ایسے اشخاص رہتے ہین جن کا کام یہ ہوتا ہے کہ شہر کی عمارات وعجائبات دکھلاتے ہین، دلیل کے اصلی معنی راہبر،

دلیل ـ ان کتابون کو بھی کہتے ہین، جو ملکون اور شہرون کی رہنمائی کے لئے لکھی جاتی ہین، جیسے "الدلیل العراقی"،

دلیلُ بلد ـ ڈائرکٹری،

## م

دَمجانة ـ شیشہ کی صراحی، جگ، فارسی،

دمح ـ عیسائیون کی ایک عید،

دمعة ـ قطرہ، اصلی معنی آنسو کا قطرہ،

دَمَغ ـ نشان لگانا، مہر کرنا، ترکی،

دمغة ـ نشان، مہر، ترکی،

دَمَق ـ طوفانِ برف، فارسی،

دُمَنَة ـ لباسِ رقص، لاطینی،

## ن

دُنْدُرمة ـ برف کی جمائی ہوئی ملائی، ترکی،

دَنَق ـ سردی سے ٹھٹھر کر مرجانا، قدیم معنی لاغری،

دینَاری ـ تاش مین "اینٹ" کا پتہ، انگریزی Diamand سے لیا گیا،

## و

دواداس ـ سکرٹری، میرمنشی، کاتبِ شاہی، فارسی دوات دار،

دوخنة ـ دورانِ سر، مولد،

دور ج ادوار ـ پارٹ، ایکٹ، ومنہ لعب دورًا عظیمًا یعنی بڑی خدمت انجام دی، یہ انگریزی ترکیب (PLAYED GREAT PART) کا لفظی ترجمہ ہے، اسی طرح مثل دورا بھی آتا ہے، دیکھو تمثیل،

دورق ـ بڑی صراحی، کوزہ، فارسی،

دوری ـ کنجشک، گوریا، مولد،

دَوْرِیٌّ ۔ نوبت بہ نوبت، Periodical یونانی،

دَوْزَنَۃ ۔ آلاتِ موسیقی کے ڈھیلے تارون کو کسنا، راگ بھرنا، ترکی،

دوسِنطاریا ۔ ڈیسنٹری، پیچش

دوسیۃ ۔ وکلا کے کاغذاتِ مقدمات، فرنچ

دُوطۃ ۔ یورپ مین بیوی کی طرف سے شوہر کو جو جہیز ملتا ہے، لاطینی،

دُوق ۔ ڈیوک، یورپ مین شرفا اور نوابون کا خطاب،

دُوقِیَّۃٌ ۔ ڈیوک کا علاقہ، جاگیر،

دُوك ۔ ڈیوک،

دُولاب ۔ چرخی، پہیہ، پیشہ ورون کی دکان گردش کن الماری، ایک چھوٹی سی الماری جس کے چارون طرف کتابون کا کھلا خانہ ہوتا ہے اور وہ الماری گردش دینے سے گھوم جاتی ہے، فریب، فارسی،

دولار ۔ ایک امریکن سکہ، ڈالر،

دولۃ ج دُوَل ۔ سلطنت، اصلی معنی دست بدست ہونے والی شے،

دَولۃُ (الوالی او غیرہ) گورنر وغیرہ حکام جلیل القدر کے نام کے پہلے یہ لفظ ہز اکسلنسی کی جگہ تعظیماً استعمال ہوتا ہے،

الدولۃ العثمانیۃ ۔ ترکی سلطنت جسکا بانی عثمان غازی تھا،

الدولۃ السماویۃ ۔ چین کی سلطنت،

الدولۃ العلیۃ ۔ دولت عثمانیہ کا تعظیمی نام،

دولتلو ۔ صاحب دولت، ہز اکسلنسی، ترکی مین "والے" کی جگہ آتا ہے،

دولِیٌّ ۔ شاہی منسوب بہ دولت، بین الاقوامی "ای متبادل بین الدول"،

(السیاسۃ) الدولیۃ ۔ بین الاقوامی پالیٹکس،

دُوما ۔ ڈوما روسی پارلیمنٹ کو کہتے ہین،

دونانمۃ ۔ جنگی جہازون کا بیڑہ، فوج کا بڑا حصہ، ترکی،

دونُم ۔ ترکی ایکڑ مساوی سو فٹ مربع، ترکی،

دوّار ۔ پھیری والے، خوانچہ والون کا خوانچہ،

دوّار الشمس ۔ سورج مکھی، (پھول)

دوّارۃ ۔ لٹو جس کو لڑکے نچاتے ہین،

دوّارُ الماء ۔ گرداب،

دَوَّرَ علی الشیٔ - کسی چیز کو ڈھونڈھنا، جدید محاورہ ہے،

### ه

دِہلیز - دروازہ سے اندر گھر تک کا راستہ، گیلری، فارسی،

دُہن - مرہم، اصلی معنی روغن،

دَہّان - روغن پھیرنے والا، وارنش کرنے والا،

### ی

دِیرِکتور - ڈائرکٹر، انگریزی،

دیسمبر - ماہ دسمبر،

دیکورنتیو - فرمانِ شاہی، ترکی،

دیموقراطی - ڈیموکریٹ یعنی جمہوری حکومت اور وہ فرقہ سیاسی جو جمہوری حکومت کا طالب ہے فرنچ

دیموقراطیة - ڈیموکریسی،

دِینامیت - ڈائنامیٹ،

دِینامیک - علم قواعد حرکت سالمات،

دِینمرک - ملک ڈنمارک،

دیوان - محکمہ کورٹ، ایوانِ شاہی، فارسی،

دیوان اعیان المملکة - سینٹ، شرفائے ملک کی مجلس ملکی،

الدیوان العرفی - آربیٹریری کورٹ تحقیق کے لئے دیکھو عرفی،

## باب الذال

### ا

ذات ج ذوات - معززین، شخص،

الذات الشاہانیة - سلطان کی ذات

ذخیرة ج ذخائر - سامانِ جنگ میگزین

ذرّ الرماد فی الاعین - آنکھ میں خاک جھونکنا،

ذقن - داڑھی، اصلی معنی ٹھوڑی،

ذِکر - صوفیون کا حال قال،

ذِمّة - کانشنس، اعتبار،

ذمة - اکثر کتابون پر لکھا رہتا ہے طبع علی ذمة فلان - اس کے معنی یہ ہوتے ہین کہ فلان کی نگرانی مین چھپا، فلان کی ذمہ داری مین چھپا،

ذوات - ذات کی جمع، اعیان، عمائد،

ذوات الثدی - وہ حیوانات جو ثدی والے ہین

دوسنطاریا - اسہال جو زخم معدہ سے پیدا ہو، یونانی

الذہب الابیض - پلاٹینم، ایک دھات،

ذھبیۃ ۔ دریائے نیل میں چلنے والی کشتی، نبطی،

ذھبیۃ ۔ شاندار، قابل فخر، وصف میں مستعمل ہوتا ہے جیسے العصور الذھبیۃ انگریزی Golden کا ترجمہ ہے،

## باب الراء

### ا

رابط الدرب ۔ رابط الطریق ۔ ڈاکو، راہزن، اصلی معنی راستہ کا باندھنے والا،

راتب ج رواتب ۔ تنخواہ، پنشن،

راتینج ۔ صنوبر کا گوند، رال، فارسی،

راحۃ الحلقوم ۔ ایک قسم کا کھانا (TURKISH DELIGHT)

رادیوترابیا ۔ ریڈیم یا ٹنجن کی روشنی سے علاج،

رادیکالی ۔ ریڈیکل، انتہا پسند، آزاد خیال،

رادیو ۔ ریڈیو،

رادیوم ۔ ریڈیم، جو ایک جدید نور افگن عنصر دریافت ہوا ہے:

راس مال ۔ سرمایہ، (CAPITAL)

راسمالیون ۔ سرمایہ دار،

(یوم) راس السنۃ ۔ نیوایرس ڈے،

راس ج رؤس ۔ انگریزی Roman کا معرب، امرائے حبشہ کا لقب،

راھن ۔ حاضر،

(الحالۃ) الراھنۃ ۔ حالت حاضرہ،

الرای العام ۔ رائے عامہ، پبلک اوپینین

### ب

رباط ج رُبُط ۔ محتاج خانہ، قدیم معنی مسافرخانہ

رباط ۔ ٹائی، لغوی معنی ما یربط بہ الشئ کے اعتبار سے،

ربّان ۔ جہاز کا کپتان، فارسی،

رَبطۃ ج ربطات ۔ بنڈل، پیکٹ، گلدستہ، نکٹائی، بندش، بندش اصلی معنی ہیں،

رَبطۃ الرقبۃ ۔ گلے میں باندھنے کا رومال جس کو نکٹائی کہتے ہیں،

ربطۃ الساق ۔ پانوں میں باندھنے کی پٹی

رَبو ۔ مرض تنفس، لغوی معنی تنگی نفس،

ربیع ج اَربِعۃ و رباع ۔ کاشتکار، حصہ دار، دونوں معنی مولد ہیں،

### ت

رتبۃ ج رُتب ۔ عہدہ، عہدہ کا درجہ جسکو

گریڈ کہتے ہین، خطاب، مرتبہ، پوزیشن،

## ج

راجع ج رواجع - جہاز کا مستول، پال کا ڈنڈا

الرجال العسکریون - ملٹری،

رجال المطافی - آگ بجھانے والے سپاہی

مطافئ مطفاۃ کی جمع ہے، دیکھو مطفاۃ،

رجال المعیۃ - شاہی ہمراہی، شاہی اسٹاف کے لوگ،

الرجال الملکیون - سولین،

رَجْعۃ - ری ایکشن، معاکسۂ عمل ایک شے یا مادہ جب دوسری شے یا مادہ پر کوئی عمل یا اثر کرے تو دوسری شے یا مادہ بھی پہلی شے یا مادہ پر اسی قسم کا اثر لوٹا وے اسکو ری ایکشن یا معاکسۂ عمل کہتے ہین، رسید کو بھی رجعہ کہتے ہین،

رَجْعی - میوون کی دوسری فصل،

رَجْعیٌّ - رجعت پسند،

## خ

رَخت ج رخوت - اثاث البیت، ایک ریشمین کپڑا، زین، فارسی،

رُخصۃ - چھٹی، نوکری سے رخصت،

## د

الرّدّ خالِصٌ - جس ٹیلیگرام فارم پر یہ لکھا ہو اس کا مقصود یہ ہے کہ جواب کا محصول بھی ادا ہے، جوابی تار پر یہ لکھدیا جاتا ہے دیکھو خالصۃ اجرۃ الرد،

ردّ الزیارۃ - ملاقات باز دید،

رَدْھۃ ج رِداہ و ردھات - ہال بڑا کمرہ،

ردیف - ریزرو فوج، ج رداف،

## ز

رُزداق - پرگنہ جو چند دیہاتون کا صدر مقام ہوتا ہے، اصل لفظ رستاق ہے جو فارسی سے عربی مین آیا ہے، جس کے معنی گانون کے ہین،

رُزٌّ مُفَلْفَل - پلاؤ،

رِزق ج ارزاق - فوج کی تنخواہ، اصلی معنی روزی، کثرت استعمال سے شام مین مِلک اور پیداوار کے معنی مین مستعمل ہوتا ہے، اب صرف تنخواہ کے معنی مین بولا جاتا ہے،

رزمۃٌ - پیکٹ، "رزم" کے معنی جمع کرنے اور باندھنے کے ہیں،

رُزنامۃ - روزنامہ، جنتری، نپشن آفس فارسی،

## س

الرسائل - حواریوں کے مکاتیب، اعمال،

رسالۃٌ برقیۃٌ - ٹیلیگرام، تار،

رسالۃ - پیغام، مشن،

رَسَبَ فی الامتحان - ناکام رہا، رَسَبٌ کے اصلی معنی "سقوط" کے ہیں، انگریزی FAIL کا ترجمہ ہے،

رَسّام - نقشہ کش، مُصوّر، فوٹوگرافر، دیکھو رسم،

رَسْم ج رسوم - نقشہ، نشان، فوٹو، محصول، قدیم رسم، فیس، رسم کے اصلی معنی نشان اور آئین کے ہیں، نشان کے معنی سے نمبر اول کے معنی پیدا ہوئے ہیں، اور آئین کے معنی سے نمبر دوم کے معنی پیدا ہوئے ہیں،

رَسْمَال - سرمایہ دار، راس المال کا مخفف،

رَسْمَلۃ - سرمایہ جمع کرنا، رسمال سے مصدر بنایا گیا،

رَسْمِیٌّ، رسمیًّا، آفیشل، باقاعدہ، غیر پرائیویٹ، سرکاری یا سرکاری طور سے، رسم کے مفہوم دوم سے یہ معنی بھی ماخوذ ہیں،

(شبہ) رسمی - نیم سرکاری،

(علم) رسم الارض، جغرافیہ،

## ش

رشّاشۃ - مشین گن، کل سے گولے برسانے والی توپ، لغوی معنی برسانے والی، نیز پانی چھڑکنے کا آلہ"

رشحٌ - زکام،

رشملۃ - کاغذ کا رِم جو چوبیس دستہ کا ہوتا ہے،

## ص

رصاص - بندوق کی گولی، اصلی معنی سیسہ جس سے گولی بنتی ہے،

رَصیف - چبوترہ، ریل یا جہاز کا پلیٹ فارم، رصف سے مشتق ہے جس کے معنی عمارت میں ترتیب سے پتھر رکھنے کے ہیں،

رصیف ج رصفاء - ہم پیشہ، ہمعصر، یہ لفظ عموماً اخبارون اور اڈیٹرون کے متعلق مستعمل ہے،

——((ب))——

ط

رطل ج ارطال - وزن مساوی آدھ سیر،

ع

رعایۃ - سرپرستی، لفظ تحت کیساتھ مستعمل ہوتاہے، جیسے تحت رعایۃ الامیر- یعنی فلاں امیر کی زیرسرپرستی، اور "ب" کے ساتھ بھی استعمال ہوتاہی جیسے أيد الله هذه اللغة برعاية مولانا الامير،

غ

رغیبۃ ج رغائب - مطالبات، اصل معنی سے قریب ہیں، سیاسی "مطالبات" کے معنی میں زیادہ استعمال ہوتاہے،

ف

رفت - نوکری سے برطرف کرنا، اصلی معنی توڑنا

رفلیتہ - رسید اداے جنگی، شاید ترکی کے واسطہ سے عربی میں آیا ہو،

رفاع - عیسائیوں کا عید الصوم، کارنیوال

رفرف - المارمی، اخبار کا کالم، اصلی معنی طاق

رفیعۃ - عریضہ، درخواست،

رفس - روندنا، لات مارنا، "دفعہ برجلہ" رفسہ برجلیہ" بہت استعمال میں آتاہی، اصلی معنی "ضربہ فی صدرہ" - جدید استعمال میں معمولی سا تغیر ہوگیاہے،

رفیق فی الدرس - کلاس فیلو، ہم جماعت،

ق

رقاص - پنڈولم، اسپرنگ، گھڑی کے دو پرزے کے نام،

رقعۃ الشطرنج - شطرنج کی بساط،

رقعۃ الزیارۃ - ملاقاتی کارڈ، جمع رقاع الزیارۃ -

رقم - نمبر، عدد، اصلی معنی لکھنا، نقش ونگار بنانا،

الرقم القیاسی - ریکارڈ،

(ضرب) الرقم - ریکارڈ مات کردینا،

ك

رکاب - راکب کی جمع، پسنجرس، ریل یا جہاز کے مسافر،

رکوۃ ج رکاء (رکوات) کافی کی کیتلی، قدیم معنی چرمی کیسہ،

رکیت - ریکٹ، ٹینس کا بلا،

ر

رَمْیُ الرصاص ۔ گولی چلانا، دیکھو رصاص،

رَمْیُ البندقۃ ۔ رمی المدفع ۔ بندوق چلانا، توپ چلانا،

رمیّۃ ج رمایا ۔ کارتوس، قدیم معنی تیر کھایا ہوا شکار، رمیّۃ اصل میں مرمیّۃ کے معنی میں ہے، مرمیّۃ کے دو معنی ہو سکتے ہیں جس کو پھینکا جائے موجودہ معنی معنی اوّل سے ماخوذ ہیں، اور قدیم معنی دوسرے معنی سے پیدا ہوئے ہیں،

ن

رنتجن ۔ رنٹجن ایک جدید دریافت شدہ نور افگن عنصر،

رندج ۔ رندہ، بخاروں کا ایک آلہ، فارسی،

و

روایۃ ۔ ناول، قدیم معنی کے مناسب ہے، ڈراما کے معنی میں کبھی آتا ہے،

روایۃ تشخیصۃ ۔ ڈراما، ناٹک تحقیق کے لئے لفظ تشخیص دیکھو،

روایۃ غرامیۃ (بالفتح) عاشقانہ ناول، عزام عشق

روایۃ مجونیۃ ۔ کومیڈی یعنی وہ ناول جسکا خاتمہ مسرت پر ہو، مجون کے معنی شوخی و ظرافت کے ہیں جس سے دل بستگی ہو،

روایۃ مفجعۃ ۔ ٹریجیڈی یعنی وہ ناول جس کا خاتمہ غم پر ہو، مفجع غمگین کرنے والا،

رِواق ج اروقۃ ۔ (بالفتح و بالکسر) بڑا کمرہ، گیلری، قدیم معنی بالاخانہ، جامع ازہر کے کمرے جہاں طلبہ رہتے ہیں رواق کہلاتے ہیں،

روائیؔ ۔ ناولسٹ، ناول نگار، منسوب بہ روایۃ

روبوط ۔ مصنوعی میکانکی انسان جو انسانی شکل اور مشابہت کا بنایا جاتا ہے اور اس سے خادموں کے چند متعین کام لئے جاتے ہیں،

روتر ۔ ریوٹر، خبر رساں کمپنی،

روح شجاعت جمیت، انگریزی سپرٹ کا ترجمہ ہے،

رُوح العَرق ۔ روح شراب، اسپرٹ کا ترجمہ ہے

روحانیؔ ج روحانیون ۔ مذہبی لوگ، جو روحانی علوم کے ماہر ہیں اور روحانی عالم کے قائل ہیں،

روزنامۃ ۔ جنتری، کلنڈر، پنشن کا رجسٹر، فارسی،

رُوس ۔ روسی قوم،

رُوسیا - ملک روس، روسی سلطنت،

رَوشن ج رواشن - روشندان، فارسی،

رَوك - پیمائش زمین، جائداد مشترکہ،

روح ج ارواح - روم کے قدیم باشندے، رومی

روماتیزم - مرض وجع مفاصل، فرنچ،

رُومان - ناول، فرنچ، "Roman"

رومان - رومن قوم، انگریزی نسبت کا معرب ہے، حالانکہ عربی میں "روم" کافی ہے،

رومانیۃ - رومن امپائر، رومانی سلطنت،

روملی - ارض روم، ترکی سے آیا،

رومیۃ - شہر رومیہ واقع اٹلی جہاں پوپ رہتا ہے،

رومیۃ ج رواحی - چھت کی کڑی،

ہ

رہنامج - راہ نامہ یعنی وہ نقشہ جس کو دیکھکر کپتان جہاز چلاتا ہے، فارسی،

رَہوان - رہوار گھوڑا، فارسی،

ء

رأس الحفلۃ - جلسہ کی صدارت کی، دیکھو رئیس اور رئاسۃ۔

رئیس - افسر، پریسیڈنٹ،

رئیس الاساقفۃ - لارڈ بشپ،

رئیس الاسطول - افسر جہازات،

رئیس تحریر الجریدۃ - چیف اڈیٹر،

رئیس الجمہوریۃ - جمہوری سلطنت کا پریسیڈنٹ

رئیس الضبطیۃ - افسر پولیس،

رئیس الوزراء - وزیر اعظم،

رئیس عصابۃ - لیڈر، قائد،

رئیسۃ - مدیرہ، میٹرن،

رئیسیّ - اصلی، اہم،

ی

ریال - ڈالر، مساوی سے ر تقریباً،

ریاسۃ - افسری صدارت،

ریشۃ - انگریزی قلم کی زبان، یعنی نب،

ریشۃ المصور - مصور کا برش،

ریع - آمدنی، اصلی معنی "فضل کل شیٔ"

ریف ج ارياف - کسی ساحل کے قریب کی زرخیز زمین، ملک مصر کا حصہ زیریں، اصلی معنی سرسبز کھیت،

رَیّ ۔ آب پاشی ۔ اصلی معنی سیراب کرنا،

رَیِّسْ مرکب ۔ ناخدا، اصل رئیس مرکب ہے،

## باب الزاء

### ا

زار ۔ بھوت پریت کا عقیدہ، مصری،

زاروب ج زراویب ۔ تنگ گلی، عربی الاصل نہین،

زاویۃ ج زوایا ۔ خانقاہ، مسافرخانہ، اصلی معنی گوشہ،

### ب

زبائن ۔ ہم پیشہ، مولد،

زبانیتے ۔ پولیس، قدیم عربی میں بھی شاہی چاؤش کو کہتے تھے،

زبّال ۔ بھنگی، مہتر، مشتق از زبل،

زبون ۔ نیم آستین، صدری، ترکی،

زبون ج زبائن ۔ زبونات ۔ گاہک، خریدار، تقریباً قدیم لفظ،

### ج

زُجاج ۔ لمپ ۔ لالٹین کی چمنی، آئینہ، اصلی معنی شیشہ،

زجاجی ۔ شیشہ فروش ۔

زجاجۃ ۔ شیشی ۔ بوتل،

زجّاج ۔ شیشہ کا کارخانہ دار،

### خ

زَخْم ۔ طبیعیات کی اصطلاح جدید مین زخم قوت محرکہ کہتے ہین، اصلی معنی ڈھکیلنا،

زَخمۃ ج زخمات ۔ آہستہ آہستہ ٹھوکر یا ضرب جیسے ستار یا ہارمونیم پر بجانے والے کے ہاتھ کے ضربات، پہلے معنی سے یہ ماخوذ ہے،

زخیرۃ ج زخائر ۔ سامانِ جنگ، صحیح لفظ ذخیرہ ہے،

### ر

زِرّ ج ازرار ۔ زرائر ۔ بٹن، قدیم معنی گھنڈی، دوسری جمع نئی ہے، پہلے مستعمل نہ تھی، ترکی ٹوپی کے پھندنے کو بھی زرار کہتے ہین،

زردطانۃ ۔ بندوق، عربی نہین ہے،

زردخانۃ ۔ سولی کا تختہ، عربی نہین غالباً ترکی راہ سے آیا ہے،

زرکشۃ ۔ طلائی کرنا، زریں کرنا، فارسی محاورہ

زدکشیدن سے مصدر بنایا ہے، یہ لفظ زمانہ تمدنِ اسلام
مین عربی مین آیا،

## ع

**زِعامۃ** - لیڈری، کسی قوم کا لیڈر ہونا، اصلی معنی
سرداری،

**زَعیم ج زعماء** - لیڈر، رہنماے قوم،

**زفوف** - اکسپرس (وضع مجمع لغوی مصر)

**زفزافۃ** - موٹر سائیکل (مجمع لغوی، مصر)

## م

**زِمالۃ** - کامریڈشپ، تعاون،

**زمامدار** - زنانخانہ کا پاسبان، فارسی
لفظ زنانہ دار ہے،

**زمزمیّۃ** - تھرماس،

**(السلطۃ) الزمنیۃ** - دنیوی طاقت، "روحانی"
کے مقابلہ مین بولا جاتا ہے، یہ عیسائیون کی اصطلاح ہے

**زمیل ج زُملاء** - ہم پیشہ، ایک کام کے دو شریک
زمیل اصل مین مرادف ردیف ہے،

## ن

**زُنبُرُک** - اسپرنگ، گھڑی کا ایک جزء، بندوق
کا گھوڑا، ترکی،

**زُنبُلک** - دیکھو زنبرک،

**زَنج ج زنوج** - زنگی، حبشی،

**زِنجار** - زنگار کا معرب، زنگاری رنگ، وہ
سبز سمّی مادہ جو مسی برتنون مین مدت کے استعمال
یا ترکِ استعمال سے پیدا ہوتا ہے،

**زنجفر** - فارسی لفظ شنگرف سے بنا ہے، شنجرفی
رنگ، وہ سرخ وارنش جس سے لوہا رنگا جاتا ہے،
کہ زنگ سے محفوظ رہے،

**زَنجِیر** - فارسی لفظ زنجیر،

**زَنک** - توتیا - فارسی،

**زنک الساعۃ** - گھڑی کا باج، فارسی،

**زنّار ج زنانیر** - کمربند، پٹکا، اصلی معنی زُنار
کے وہ دھاگا ہین جس کو بعض بت پرست اور نجوم
پرست قومین گلے مین ڈالتی ہیں،

## و

**زوالوجیا** - زُوالوجی، علم الحیوان،

**زوط** - ہندوستان کی جاٹ قوم،

---

بار بردار جانوروں کی دونوں طرف جو دو بوجھ ہوتے ہین، ان مین سے ہر ایک کو عدل کہتے ہین، عدل کے اصلی معنی برابر اور مقابل کے سمجھنا چاہئے جس سے عدیل بنا ہے، چونکہ ہر بوجھ دوسرے بوجھ کا برابر اور مقابل ہوتا ہے، اس لئے اس کو عدل کہتے ہین،

عَدَمِیؔ ج عدمیون۔ نہلسٹ، انارکسٹ، مخالف سلطنت فرقہ جس کا آلہ کوشش، سلاطین اور حکام کو قتل کرنا ہے، اسی مناسبت کی وجہ سے اُن کو عدمیون کہتے ہین،

## ذ

العَذراء۔ عذرا، عربی مین کنواری عورت کو کہتے ہین، عیسائی عذرا، سے حضرت مریمؑ کو مراد لیتے ہین،

## ر

عَرَبۃ، عَربانۃ، عربیۃ۔ گاڑی، ترکی لفظ اربہ کی تعریب ہے۔

عَرَبجی۔ کوچ مین، گاڑی بان، ترکی،

عَرّابۃ۔ گوڈ فادر، جب کسی مرد کو بپتسمہ دیا جاتا ہے تو عیسائی رسم ہے کہ اس وقت ایک مقدس شخص اُس کا باپ بنتا ہے وہ گوڈ فادر ہے،

عَرّابۃ۔ گوڈ مدر، اور ایک شخص اس وقت ماں بنتی ہے، وہ گوڈ مدر ہے،

عَرّاد۔ ایک سنگ انداز آلہ جس سے قلعے توڑے جاتے ہین، توپ، گاڑی، پہیہ، پہلے معنی زمانہ وسط مین پیدا ہوئے،

عَرض۔ جائزہ لینا، کسی چیز کو نمایش مین پیش کرنا، عرض سے مشتق ہے جس کے معنی صرف پیش کرنے کے ہین،

عرضحال ج عرضحالات۔ عرضی، درخواست جو بڑوں کی خدمت مین دیجاتی ہے، عرض حال، ایک مرکب لفظ کو واحد کا حکم دیا گیا ہے،

عُرفیؔ، عرفیۃ۔ آربیٹریشن، پنچایت عدالت جو بحالت بدامنی و خانہ جنگی بقاعدہ قوانین عامہ و رسوم سابقہ ایک مدت کے لئے قائم کیجائے

عُرفیۃ۔ کہاوت، ضرب المثل، عرف عام،

عَرَقیّۃ وعِراقیّۃ ج عَراقِی۔ پسینہ سے بچاؤ کے لئے عمامہ یا ٹوپی کے نیچے روئی کی جو ٹوپی پہنی جاتی ہے،

عَرنوس۔ تکوا، وہ لوہا، یا لکڑی، جسے عورتین سوت کاتنے کے لئے استعمال کرتی ہین،

عَرُوس ج عرائس ۔ کسی ناول یا قصہ کی ہیروئن،
اصلی معنی دُلہن،
عَرِیضۃ ۔ عرضی، گذارشنامہ،
عریضۃ الشکوی ۔ نالشنامہ،

ز

عِزبۃٌ ۔ کھیت،
عزبۃ ج عِزَاب، پروا، چھوٹا گاؤن جو
مزدوروں اور کاشتکاروں کے لئے بسایا جاتا ہے، ردیبی
عِزَّۃ النّفس ۔ خودداری، سلف ریسپکٹ،
(صاحب) العزّۃ ۔ ہزاکسلنسی، دیکھو صاحب،
عزتلو ۔ آنریبل کی جگہ مستعمل ہے، عربی و ترکی،
عَزقَلۃ ۔ لباس میں نزاکت و صفائی ہونا،
مولد اللفظ معلوم ہوتا ہے، قدیم لغات میں ہمیں
یہ لفظ نہیں ملا، مصریین مستعمل ہے،
عزیمۃٌ و عزومہ ۔ کھانے کی دعوت،
بلاوا، قدیم معنی ارادہ،
عزوۃ ۔ اقربا و اعزا، اصلی معنی
انتساب،

س

عساکر ضبطیہ ۔ پولس میں، عساکر، عسکر
(فوج) کی جمع ہے، جو فارسی لشکر کا معرب ہے،
عَسکَرِیٌّ ۔ سپاہی، منسوب بہ عسکر،
عسکریۃ ۔ فوجی خدمت، فوجی طاقت،
فوجی محکمہ،

ش

العشاء السرّی ۔ عیسائیوں کے ایک تمام
کا مذہبی کھانا جس کو انگریزی میں لارڈس سپر
کہتے ہیں،
عُشّۃ ۔ جھونپڑا، اصلی معنی آشیانہ،
عَشجیٌّ ۔ باورچی، لفظ ترکی، نسبت عربی،
عَشّجی ۔ باورچی، لفظ و نسبت ترکی،
عَشُور ۔ ہر قسم کی سوسائٹی میں جلد مل جانے
والا ۔ ماخوذ از عشرت و معاشرت،
عشوری ۔ عشورا ۔ عاشوری،
عاشورا ۔ اصل میں محرم کی ۱۰ کو کہتے ہیں
اور چونکہ محرم اسلامی سال کی ابتدا ہے، اس لئے
ان الفاظ سے سنہ ہجری کا نوروز مراد
لیتے ہیں،

## ص

عُصبۃ الاُمم - لیگ آف نیشنس یعنی مجلس اقوام

عَصْرِیٌ - عَصْرِیَّۃٌ - موجودہ زمانۂ حال کے

مثلاً العلوم العصریّۃ - موجودہ علوم، زمانہ حال کے علوم، عصر کے معنی زمانہ،

عَصْرُونَۃٌ، لنچ - شام کا ناشتہ، وقت عصر سے بنا ہے،

عصر النور - روشنخیالی کا زمانہ،

## ض

عُضْوج اَعْضاء - کسی مجلس یا سوسائٹی کا رکن، ممبر، انگریزی لفظ ممبر کا بعینہٖ ترجمہ ہے،

عضو فخری - اعزازی ممبر،

عضو شرف - اعزازی ممبر،

## ط

عطاءٌ - ٹنڈر، طلبٌ یقدّم للمزاد او المقاولۃ، ثمن معروض - مولّد،

عِطَارَۃ - بنیا پن، بنیا کا پیشہ،

عطّار - بنیا، اصلی معنی عطر فروش،

عطشجی - فائرمین، موقد فحو القطار اب مجمع لغوی نے "وقّاد" کا لفظ وضع کیا ہے،

عُطْل - نقصان، تاوان،

عِطَالۃٌ - بیکاری،

عَطُورات - عطریات،

عَطُوس - تمباکو کی ناس، ماخوذ از عطس،

## ف

عَفَادِم - آفرین، شاباش، فارسی،

عَفْشَۃٌ - عَفْشٌ - اسباب، ردی چیز، ترکی

عَفَّشَ - عفش کو باب تفعیل میں استعمال کیا ہے ردی چیزوں کو چھانٹنا، مختلف اقسام کے کھانے کھانا،

## ق

عِقَال ج عُقُل - عربوں کا سر پر رومال رکھ کر باندھنے کی پھندنے دار ریشمی ڈوری، اصلی معنی جانوروں کے باندھنے کی رسّی،

عَقْرَبٌ ج عقارِب - گھڑی کی سوئی، عقرب الساعۃ مستعمل ہے، غالباً بہ نظر تشبیہ گھڑی کی سوئی کو عقرب کہتے ہوں گے،

عقلیة۔ ذہنیت، (Mentality)

عقیلة ج عقائل۔ لیڈی، شریف بی بی، لیڈی، مسز کی جگہ عربی مین کتخدا عورت کا لقب شوہر کے نام کے ساتھ جیسے عقیلةُ داؤد لیڈی داؤد، مسز داؤد، قدیم معنی خوبصورت عورت،

## ل

عَلاَم۔ چاندماری، نشانہ، نشانہ باز، ایک سیاہ خط یا دائرہ بنا کر اس کو نشانہ بناتے ہین، اس نشان کو علام کہتے ہین، ماخوذ از عَلَم بمعنی نشان،

عُلبة ج علب، ڈبیا۔ ڈبہ

عَلَّمَ علیٰ۔ کسی چیز پر دستخط کرنا، ریمارک کرنا، ماخوذ از عَلَم،

علم الادب۔ علم اخلاق۔ لٹریچر،

علم الاقتصاد۔ پولٹیکل اکانمی،

علم الحقوق۔ علم قانون،

علم الحیاة۔ بیالوجی، (Biology)

علم رسم الارض۔ جغرافیہ،

علم الصیدلة۔ علم دواسازی، کمپونڈری،

علم اللاہوت۔ علم الٰہیات،

علم وظائف الاعضاء۔ فزیالوجی،

علمانیٌ۔ دنیدار شخص جو پادری نہ ہو، دنیوی شام کی زبان،

عُلوان۔ مضمون کی سرخی۔ خط کا پتہ، کتاب کا عنوان، عنوان کی جگہ علوان قدیم لغت میں بھی موجود ہے،

علونةٌ۔ کسی مضمون یا کتاب کا عنوان لکھنا، خط پر پتہ لکھنا، دیکھو علوان،

## م

عماد، عمادة۔ بپتسمہ یعنی وہ مقدس غسل یا رنگ جو عیسائی بناتے وقت دیتے ہین، تحقیق کے لئے دیکھو عمد،

عَمارة۔ جہازون کا بیڑا، عمارة البحر،

عُمالةٌ۔ صوبہ، ضلع، جزائر کی زبان، اصلی معنی "مزدوری"۔

عُمدة۔ گانون کا چودھری، مکھیا، کسی کمیٹی کا ٹرسٹی، پرکسی، نائب، اصلی معنی معتمد، (عمدۃ دار) "العمدة الجدیدة للجمعیة فلان"

عَمَّدَ۔ بپتسمہ دیا۔ عمّدٌ بپتسمہ دینا، عیسائیون

کا ایک تالاب ہے جس کو عرب معمودیہ کہتے ہین، اسی مین غوطہ دے کر عیسائی بناتے تھے یا بچے جب بڑے ہوتے تھے تو رسماً اس مین اُن کو نہلاتے تھے، اسی معمودیہ سے عربی زبان مین عمد اور تعمید وغیرہ کا لفظ پیدا ہوا،

عُمران - آبادی، یا پولیٹکل، تہذیب، شایستگی مولّد

عَمَلْ ج اعمال - کارنامہ، کارروائی، دستکاری، مولّد

عُمْلَة - زرِ نقد، سکّہ رائج الوقت، سرمایہ،

عَمَلِیّة - آپریشن، زخم کی تشریح، چیرپھاڑ، ماخوذ از طبی اصطلاح عمل بالید، (سرجری)

عَمَّدَ - بپتسمہ دیا، مصدر تعمید، دیکھو عمد و عماد،

عَمَّرَ - مکان تعمیر کیا عمارت بنوائی تعمیر اس معنی مین قدیم عربی مین مستعمل نہین،

عمّر البندقیة - بندوق بھرنا،

عمود ج عمدۃ، عُمُد - اخبار یا کتاب کا کالم، اس لفظ کے اصلی معنی ستون کے ہین، چونکہ وسط صفحہ مین کالم کا خط ستون سے مشابہ ہوتا ہے، اسکو عمود کہتے مین، انگریزی مین کالم بھی ستون کو کہتے ہین،

عمید - پرنسپل، یا شعبہ کا افسر اعلیٰ (DEAN)

عُمُولة - ایجنٹ کا کمیشن، کام کی اجرت، مشتق از عمل

عُمُومی - عمومیّة - عام،

عَمِیل ج عُمَلاء - ایجنٹ، آڑھتی، شریک عمل، گاہک،

## ن

عَنْبَر ج عَنابر - کارخانہ، مخزن، انبار خانہ، مال خانہ، گدام، شاید یونانی، یا انبار فارسی سے ماخوذ ہو

عنبر السفینة - کشتی کا جوف یا زیرین حصّہ

عَنْتَرِی - صدری، جاکٹ، شام مین بولتے ہین

عَنْتَرِی - دیکھو عنتری،

عُنْصر ج عناصر - عربی مین کسی غیر زبان سے آیا، پہلے عنصر آب و باد و خاک و آتش کو کہتے ہین، جس سے اس زمانہ مین جسم مرکب سمجھا جاتا تھا، اب مادہ یا جسم کے جزو ترکیبی کو عنصر کہتے ہین، اس کے علاوہ خاندان، قوم، قومیت کو بھی عنصر کہتے ہین،

عنصرة - یہودیون کی ایک عید جس کو عید خمسین کہتے ہین،

عَنَق ج اعناق - درخت کا تنہ، مولّد،

عُنْوان - مضمون کی سرخی، کتاب کا سرنامہ، خط کا پتہ، اور نشان، عنوان ہر اس شے کو کہتے ہین جسکو

دیکھ کر اندر کا حال معلوم ہو جائے،

عَنْوَنَ - عنوان لکھنا، دیکھو عنوان،

عَنْ یَدٍ - کرآت، معرفت، بتوسط،

## و

عَوائِد - محصول، جمع ہے، واحد عائد تھا
اصلی معنی نفع،

عَوَزَ - مزید ع، رکھنا، حاجت رکھنا، عوز
بمعنی حاجت، قدیم عربی مین غیر مشتق تھا، مشتق ہونے
کی حالت مین اس کے معنی مفلس ہونے اور نہ پانے
کے تھے،

عَوَّلَ علیٰ - ارادہ کرنا، قصد کرنا قدیم معنی کسی
چیز پر اعتماد کرنا، تعویل مصدر،

عَوَّمَ - جہاز کو دریا مین چھوڑنا، ڈالنا، چلانا،
عَوم کے معنی تیرنے کے ہین اسی سے تعویم بنا،

عوامۃ - لنگر، لکڑی کا ایک ٹکڑا، جو راستہ
بتانے کے لئے سطحِ آب پر تیرتا رہتا ہے) مولد،

عُولیسۃ - چاقو، قلتراش، دخیل،

عُوَینۃ ج عُوَینات - عینک، دیکھو عینیۃ،

## ہ

العَہدُ الجدید - نیوٹیسٹمنٹ، یعنی انجیل،

العہد العتیق - اولڈ ٹیسٹمنٹ یعنی توراۃ

## ی

عِیادۃ، کسی ڈاکٹر یا طبیب کا مطلب جہان وہ
مریضون کو دیکھتا ہے، اصلی معنی بیمار کی عیادت کرنا

عِیارُ - بندوق یا تمنچہ کی گولی،

عِیارُ ناری ج عیارات ناریۃ، آتشین سلحہ

عیارۃ الشعر - مصنوعی چوٹی لگی ہوئی زنانہ ٹوپی
(یعنی عاریۃ کے بال مصنوعی بال)

عَیبۃ - چمڑے کا ہینڈ بیگ،

عِید الجسد - ایک عیسائی تہوار،

عِید الشعانین - پام ڈے، ایک مسیحی عید
پام ڈے کا لفظی ترجمہ ہے،

عید الفصح - ایسٹر، ایک مسیحی عید،

العید الفضی - سلور جوبلی،

عیدُ الفطیر - ایک یہودی عید،

عید الغطاس - ایپفنی کے بپتسمہ کی یاد
مین جنوری کو ایک مسیحی عید،

عید القیامۃ - ایسٹر، ایسٹر ڈے،

عید المیلاد - کرسمس ڈے، روز پیدائش حضرت مسیحؑ،

عیدیّۃ - کسی عید یا تہوار کے دن کا باہمی تحفہ،

عَکَنْش، ارلائی، مصر مین بولتے ہین،

عَیلۃ - فیمیلی خاندان، قدیم معنی ضرورت، احتیاج جدید معنی گویا عائلہ اور عیال سے لئے گئے ہین،

عینُ قِزازٍ ج عیونُ قِزازٍ - عینک، انگریزی لفظ آئی گلاس کا ترجمہ ہے،

عَیّ ج اَعْیاء، اَعْیِیاء - اعیبۃ - بیمار، اصلی معنی عاجز،

عیّار - بھاری بوجھ اٹھانے کی مشین، آلۃ لرفع الاثقال، مولد،

عیاشۃ - نان فروش، عیش، روٹی کو کہتے ہین،

عُیَیْنَۃ - عینک، عین (آنکھ) کی تصغیر.

عُیَیْنَۃ - نمونہ، مولد،

## باب الغین

ا

غاز ج غازات - گیس کا معرب گیس، مٹی کا تیل، پٹرول، فرنچ،

غازیۃ ج غوازی - زن رقاصہ، مصر مین بولتے ہین،

غازیتۃ - گزٹ کا معرب، گزٹ، اخبار، فرنچ

غال ج غالات - تالا، قفل، شام مین بولتے ہین

غالاتی - قفل ساز،

غالَط - بندوق وغیرہ کے نشانہ مین نشانہ خطا کرنا، کسی کھیل کے کھیلنے مین کسی فریق کا کوئی چال چلنا، حکمت کرنا، مصدر مغالطہ،

ب

غَباشۃ، ضعفِ بصر، ماخوذ از غبش بمعنی تارکی، شام کی زبان،

غِبطۃ - بشپ، پیٹریارک یا کسی اور بڑے پادری کے نام کے پہلے اضافت کیساتھ تعظیماً بولتے ہین، جیسے غبطۃ الحبر الاعظم - انگریزی مین اس کے مقابلہ مین ریورنڈ اور ہز بیٹی چیوڈ کا لفظ ہے،

د

غَدَاء ج اَغْدِیَۃ - قدیم معنی صبح کا کھانا، لیکن اب انگریزی لفظ ڈنر کے مقابلہ مین مستعمل ہے،

غَدَّارَةٌ ج غَدَّارات ۔ پستول طپنچہ، مولد،

غِدَانٌ ۔ کپڑون کے رکھنے کی انگریزی کھونٹی، قدیم معنی وہ بانس جس پر کپڑا لٹکایا جائے ،

ر

غِرامٌ ۔ گرام کا معرب ہے، جو ایک وزن ہے، مساوی

غراماطیق ۔ گرامر کا معرب، علم صرف و نحو، یونانی،

غِراموفون، گراموفون،

غَرّاف ۔ پن چکی، اصلی معنی دریا یا کنوان سے بہت پانی لینے والا،

غَرابِیَۃ ۔ [illegible] صحیح لفظ مغرا

غِرش ج غُروش ۔ قرش پیاسٹر، ایک مصری سکہ مساوی ۲، ۲ (۱/۲) ۹ مصری قرش کے برابر ہوتا ہی ایک انگریزی پونڈ،

غرضیۃ ج غرضیات ۔ خودغرضی، مولد،

غرفۃ التجارۃ ۔ ایوانِ تجارت، چیمبر آف کامرس،

ز

غَزِیتہ ۔ گزٹ کا معرب ،

غَزّار ۔ بید، نے ۔ مولد،

غزال ۔ سوت کاتنے والا، منجد مین ہے الکثیر الغزل

غزلیۃ ۔ سوت اور ریشم کا کپڑا، غزلیۃ غزل سے ماخوذ ہے، غزل کے معنی کاتنے کے ہین،

غزیۃ ۔ جنگی ٹیکس، غزیۃ فارسی گزیت کی موجودہ تعریب ہے، قدیم عربی مین اس کی تعریب جزیہ کی گئی تھی، یا ممکن ہے کہ غزیۃ عربی لفظ غزو سے مشتق ہو، جس کے معنی لڑائی کے ہین،

س و ش

غَسّال ۔ دھوبی،

غَسیل ۔ کپڑون کی دھولائی، دھونے کے میلے کپڑے،

غَشیمٌ ۔ خام، ناتجربہ کار، اصلی معنی مغشم الحاطب اتی احتطب یلا فقطع کل ما قدر علیہ بلا نظر ولا فکر، اسی سے ناتجربہ کار کے معنی پیدا ہوے ،

ط

غطاس ۔ بپتسمہ، غطاس غطس سے ماخوذ ہے جس کے معنی غوطہ دینے کے ہین ،

غِطَاءُ الطَّاوِلَة - میز پوش،

غَطَّس - بپتسمہ دیا، مصدر تغطیس، دیکھو غطاس،

## ف

غِفَارَة - نگہبانی، صحیح لفظ خفارت ہے،

غَفِير - نگہبان، صحیح لفظ خفیر ہے،

## ل

غِلَادْسْتُون - گلیڈ سٹون، ایک مشہور سیاسی انگریزی وزیر کا نام،

غلاف ج غُلْفٌ، غُلُفٌ، غُلُفٌ

خط کا لفافہ، کتاب کا ٹائٹل پیج،

غِلَاقَة - اختتام، انجام، باقی، شام کی زبان ہے

غِلَاقَةُ حِسَاب - حساب کا فاضل باقی،

غَلَق - ٹوکرا، محراب کے بیچ کا تپھر، حجر یجعل فی وسط العقد أو القبّة" اصلی معنی الباب العظیم - مولد،

غَلَّايَة - کیتلی، سماور، مشتق از غلیان،

غَلَّة - غلہ، پیداوار، اصلی "الدخل من کراء دار و اجر غلام و فائدة ارض"، اس آخری معنی کی مناسبت سے غالباً موجودہ معنی پیدا ہوئے،

غَلَّفَ - مصدر تغلیف، خط کو لفافہ مین بند کرنا، دیکھو غلاف،

غَلَّنَ - مصدر تغلین، سمندر کا ساکت ہونا، ساکن ہونا، دیکھو غلینة،

غِلِّينَة - غیر متحرک سطح آب، صاف مطلع، یہ لفظ یونانی ہے، عربی مین آیا اور اس سے تغلین وغیرہ اور مصادر مشتق ہوئے،

غِلِيسِرِين - گلیسرین، ایک دوا کا نام،

غليوم - فریڈرک نام ولیم کی تعریب،

غَلْيُون ج غلايين - غلاوین، حقہ سگریٹ کا پائپ، یہ لفظ فارسی سے عربی مین ترکی کے واسطہ سے آیا،

غليون - ایک اسپینی کشتی، اسکی اصل galleon ہے، دخیل،

## م

غُمْر، غُمْرَة ج اغمار - گٹھا، پولا، ہاتھ بھر کی مقدار، شامی،

غُمَّازَة - گڑھا، چاہ زنخدان، شامی،

غُمَّيْضَة - آنکھ مچول، بچون کا ایک کھیل ہے، ماخوذ از غمض

ن

غَنْدَاق ۔ بندوق ۔ توپ، ترکی،

غَنْدَرَة ۔ لباس مین ظاہرداری اورنمایش کرنا، شامی

غَنْدَق ۔ بندوق، توپ، ترکی،

غَنْدَقجی ج غَنْدَقجیہ ۔ بندوق ساز، توپ ساز، ترکی،

غَنْغَرِینَہ ۔ داد (مرض) انگریزی،

و

غوّاصَۃٌ ۔ تارپیڈو، سفینۃ حربیۃ صغیرۃ تغوص فی الماء لرمی القذائف علی سفن العدوّ ۔ مولد،

غُوطِیّ ۔ گاتھک، گاتھ، عربون سے پہلے اسپین کے حکمران،

غوغاء ۔ ضوضاء، شوروشغب، اصلی معنی الکثیر المختلط من الناس"

غُول ۔ شام مین اب سانپ کو کہتے ہین، قدیم زبان مین صحرائی بھوت چڑیل کو کہتے تھے،

غَوش ۔ مصدر تغویش، بیہودہ بکنا، مصری،

غُوَیشات ۔ کانچ کی چوڑیان، شامی،

ی

غِیار ۔ صحت کا متغیرہوجانا، بیمار ہونا،

غَیْرَة ۔ جوش، حمیت، الغیرة الوطنیة، الغیرة الجنسیة ۔ قدیم زبان مین عربی لفظ غیرة کا وہ مفہوم تھا جو اردو لفظ غیرت کا ہے، یقال غار الرجل علی اہلہ ماخذ منہ غار الرجل علی وطنیتہ وعلی جنسیتہ،

غَیْلَنِیْ ۔ غیرمتحرک سطح آب، صاف مطلع صحیح لفظ غلینۃ دیکھو،

غَیُور ج غیارٰی ۔ پرجوش، قدیم معنی غیر تمند

غَیّار ۔ مضطرب، دیکھو غیار،

غَیَّبَ ۔ مصدر تغییب، زبانی یاد کرنا حفظ کرنا، یہ لفظ اس محاورہ سے پیدا ہوا ہے، قرءہ کا غیباً

## باب الفاء

ا

فائدة ج فوائد ۔ سود، بینک کا منافع،

الفائدة المرکّبة ج الفوائد المرکّبة سود در سود،

فَائِض ۔ سود شام کی زبان ہے،

فَابْرِیقَة ۔ کارخانہ، فیکٹری، اٹالین،

فَاتُورَة ۔ تجارتی کپڑوں کا نمونہ، بل، اٹالین،

فَانِیَة ج فَوَانِی ۔ بازاری عورت، رنڈی، مصر کی زبان ہے،

فَاثُور ۔ میز، قدیم معنی دسترخوان،

فَاخُورَة ۔ دوکان ظروف گلی، فاخورہ چکنی مٹی کو کہتے ہیں جس سے برتن وغیرہ بنتے ہیں،

فَاخُورِیٌّ ۔ کمہار، مٹی کے برتن بنانے والا، دیکھو فاخورۃ،

فَادُم ج فَوَادِم ۔ ناپنے کی ڈوری، ساہول، انگریزی

فَادِنٌ ج فَوَادِن ۔ ناپنے کی ڈوری، ساہول، متغیر از فادم،

اَلْفَادِی ۔ نجات دہندہ، عیسائیون کے محاورہ میں اس سے مراد حضرت عیسیٰؑ ہین،

فَأرَة ۔ ایک آلۂ نجاری جس کو رندہ کہتے ہین،

(کلام) فَارِغ ۔ بے کار بات، بیہودہ بات،

فَاصِلَة ج فَوَاصِل ۔ اوقاف قرأت، فاعل اجیر، مزدور، مولد،

فَازْلِین ۔ وسیلین،

فَاسِخ ۔ بدرنگ (کپڑا) مولد،

فَاشِسْتِیَة ۔ اٹلی کا جدید سیاسی مذہب، جو سوشلزم کا جواب ہے،

فَاکُورَة ج فَوَاکِیر ۔ سٹکنی، بلی،

فَال ج فُؤُول، اَفْؤُل ۔ توہم، اصلی معنی فال جس کو توہم پرستی سے تعلق ہے، اس سے مصدر بھی بنے ہین، تفاءل افتئال، استفالة ۔ توہم پرستی کرنا، توہم پرست ہونا،

فَالِیَة ۔ بندوق کا وہ سوراخ جہان کارتوس یا ٹوپی رکھی جاتی ہے،

فَامِیلِیَا ۔ خاندان، فیملی کا معرب، انگریزی

فَانِلَة ۔ فلالین (کپڑا) فرنچ، یا لاطینی،

فَانِیلَة ۔ بنیاین، فرنچ،

فَاوْرِیقَة ۔ دیکھو فابریقہ،

فَاءٌ ۔ نشتر دینا، نشتر لگانا، اصلی معنی پھاڑنا،

فَایِظ ۔ سود ۔

## ب

فَبْرَائِر ۔ ماہ فروری، مسلمانانِ اندلس کے عہد

مین معرب ہوا،

قبریقة - دیکھو ابریقہ،

ت

فتّح - مصدر تفتیح، آنتون کو صاف کرنا، طبی اصطلاح ہے،

فتح (البخت) مستقبل کے متعلق پیش گوئی کرنا، جدید محاورہ،

فتّح (اللّون) ہلکا رنگنا ہلکا رنگ ہونا، جدید محاورہ ہے،

فتّح (سعر) قیمت لگانا، سودا کرنا، جدید محاورہ ہی،

فتحٌ - سادہ دل، صاف دل، انگریزی محاورہ (اوپنڈ مائینڈ) کا ترجمہ ہے،

فُتلة - مصر مین دھاگا کو کہتے ہین، دمشق از فتل،

فُتنة - ببول کا پھول، شام کی زبان،

فَتِیل، فتیلة ج فتائل، فتیلات - گیس یا کسی دوسری سیال شے کے رکھنے کی شیشہ کی صراحی یا قرابہ، فتیلہ بتی کو بھی کہتے ہین مگر اس معنی مین قدیم لفظ ہے،

ج

فجاعة - بسیار خوری، قدیم کتب لغات مین اس لفظ کے یہ معنی نہین ہین، شام مین یہ لفظ اس معنی مین مستعمل ہے،

فجّ - تنگ مزاج، زود رنج، اصلی معنی خام،

فجعة - بسیار خوری، دیکھو فجاعة،

فجّعر، فجّمر - چاقو کا کند ہونا،

ح

فحّام - کوئلہ فروش،

فحّام، فحّامة، فرمیین کو کہتے ہین، اور اصل مین یہ ترجمہ ہے کاربونرو کا جو اٹلی مین ایک فرقہ تھا،

فحص - جانچ، انکوائری تفتیش، آڈٹ قدیم معنی جانچنا، تفتیش کرنا،

فحم حجر - پتھر کا کوئلہ،

فحم حجری - پتھر کا کوئلہ،

خ

فخفخة - اصلی معنی کا قد اور نئے کپڑے کی کھڑکھڑاہٹ کے ہین، بعد مین مجازاً افتخار بالباطل کے معنی پیدا ہوئے، اب نمایش و نمود کو کہتے ہین،

فَخِیرَۃ - سوراخ، قدیم لغت مین یہ معنی نہین، مصر کی زبان،

## د

فِدَاوِیُّ ج فدَاوِیَّة - بہادر انارکسٹ، حسن بن صباح کی وہ خفیہ جماعت جو اپنی جان فدا کرکے مخالفین کو چھپ چھپ کر قتل کرتی تھی، اسی مناسبت سے موجودہ زبان مین بہادر کے معنی پیدا ہوئے ہین،

فَدَان، فَدَّان ج فدادین - ایکڑ، رقبہ ۴۳۳ ۱/۲ حصہ، کھیت، ایک دن کی محنت، قدیم معنی قلبہ، قلبہ رانی کے دو بیلون کا جوڑا،

## ر

فُرَاتَة - ریزگاری، خردہ، کم قیمت سکے صحیح لفظ فراطہ ہے،

فِرَاجَة - فِراجِیَة - ترکی خاتون کا برقع، زنانہ لبادہ، ترکی،

فرارجی - مرغی فروش،

فَرَاش - چکی کا پہیہ، پہیہ کا ہال (آہنی حلقہ) قدیم معنی حلقہ لگام و حلقہ قفل کے ہین، غالباً اسی معنی سے موجودہ معنی منقول ہین،

فُرَاطَة - ریزگاری، کم قیمت سکے، قدیم لغت مین اس کے مناسب کوئی معنی نہین ہین، شام کی زبان،

فَرَاك - فراک کوٹ، دخیل،

فَرَان - نانبائی،

فرتونة - دریائی طوفان، اٹیالین،

فُرَیکة - کانٹا - (جس سے یورپین کھانا کھاتے ہین) شاید انگریزی لفظ (فارک) کا معرب ہو،

فِرجَار - پرکار کا معرب، فارسی،

فُرجَة - تماشا، منظر، دیکھو "تفرّج" دفرّج،

فرجاطَة - ایک جنگی جہاز، دخیل،

فرجیة - ترکی خاتون کا برقع، ترکی،

فرح ج افراح - (شادی بیاہ وغیرہ کی) تقریب خوشی، تقریب خوشی کی دعوت، اصلی معنی مطلق خوشی،

فَرخ وَرَق - کاغذ کا تختہ، مصر کی زبان،

فَرَدج فرود، فرودة - پستول،

فَرَدَة ج فُرَد - فی کس ٹیکس، فرد سے ماخوذ ہے، چونکہ ہر ہر فرد سے لیا جاتا ہے، اس لئے اسکو فردہ کہتے ہین،

**فردٗلج فرُد** - بھیلا، (مصر کی زبان) گٹھیا، (شام کی زبان)

**فَرَّاش** - خادم، سوداگر، سامانِ آرایش مکان، دکھیو فرّش، شعراے عصر عباسی نے اس معنی مین استعمال کیا ہے،

**فَرَّام** - سگریٹ کا تنبا کو تراشنے والا، دیکھو فرّم،

**فَرَّج** - مصدر تفریج، تفریح کرانا، تماشا دکھلانا اصلی معنی غم دور کردینا،

**فرسائی** - فرسائل - ورسائی ورسلائز معاہدہ ورسلائز کے سبب سے اخبارات مین بہت استعمال ہوتا ہے،

**فَرَّس** - ہمت دلانا، ابھارنا، مرادف تشجیع، تفریس فروسیت سے مشتق ہے جس کے اصلی معنی گھوڑے کی سواری مین مہارت کے ہین لیکن مجازی معنی بہادری اور شجاعت کے ہین، تفریس شجاعت دلانا، ہمت دلانا،

**فَرَّس** - پلاسٹر کرنا، گچ کرنا، تفریس فُرس سے مشتق ہے، دیکھو فُرس،

**فَرَّش** - مصدر تفریش، قدیم معنی فرش بچھانا، بعد مین تفریش کے معنی عمارت مین پختہ فرش کرانے کے ہوے، آج کل تفریش، مکان کو فرنیچر اور سامان سے آراستہ کرنے کو کہتے ہین،

**فرّش** - مصدر تفریش، ریشم کے کیڑے کا تتلی بنکر کوکون سے باہر نکلنا، غالباً یہ لفظ تفریش الطائر (پرندہ کا اپنے پر کو پھیلانا) سے ماخوذ ہے،

**فرّم** - مصدر تفریم، ٹکڑا ٹکڑا کرنا، سگریٹ کے تنبا کو تراشنا، گوشت کا قیمہ بنانا، لڑکے کا دودھ کے دانت گرنا، معنی اوّل قدیم لغت مین نہین پائے جاتے، معنی ثانی کا قاموس مین اس قدر ذکر ہے، الافرم المتحطّم الاسنان -

**فریسیٔ** - ایک متعصب فرقہ یہود، عبرانی،

**فرزان، فرزن**، شطرنج کا مہرہ فرزین، فارسی

**فرزنة**، غور سے دیکھنا، نظر ڈالنا، صلہ فی کے ساتھ ہے، یہ مادہ قدیم زبان مین نہین پایا جاتا، شام کی زبان،

**فرزوھ**، جوتے کا قالب، پشمینہ کی چادر، یونانی

**فرُّش مجُوّش** - گچ کرنے کی چکنی مٹی، چونا، غیر عربی،

**فرّش** - برش سے کپڑے وغیرہ کو صاف کرنا، مصدر تفرشة انکا

فرشاخ - تاش کھیلنے مین شاطر، غیر عربی، شام کی زبان،

فُرشة - فُرشاة - فُرشایة - برش جس سے کپڑون اور جوتون کو صاف کرتے ہین، عربی مین ترکی سے آیا،

فُرس - فورس، زور، فرنچ،

فُرصة - فُرَص، تعطیل کا دن، اصلی معنی فراغت از کار، موقع،

فَرط - ارزانی، ارزان، اصلی معنی "حد سے گذرنا"

فَرطُ - کم قیمت سکے، محاورۂ شام،

فَرطُونة - طوفان بحری، ایتالین،

فرع ج فروع - کسی صدر محکمہ کی شاخ، برنچ، اصلی معنی شاخِ درخت،

فَرفُوری - چینی سامان، اس کی اصل فغفوری ہے، منسوب فغفور کی طرف جو شاہ چین کا لقب ہے

فَرفِیر - بنفشجی رنگ، ارغوانی رنگ، یونانی

فرقة ج فِرَق، اسکول یا مدرسہ کا درجہ، کلاس، جماعت، وفی اصل اللغة الفرقة جماعة من الصبیان،

فِرقةٌ ج فِرَق - بری یا بحری فوج کا دستہ، ورزشی کھیلون کی ٹیم، اصلی معنی گروہ، ٹکڑہ،

فرقعةٌ - کسی آتشین یا جوش زن مادہ کا پھوٹنا، تڑاقہ ہونا، اصلی معنی انگلیون کو توڑنا، اور اس سے آواز پیدا ہونا،

فرکشة - ٹھکرانا، شام کی زبان، قدیم لغت مین یہ مادہ نہین پایا جاتا.

فرم - ٹکڑے ٹکڑے کرنا، دیکھو فرم،

فَرمان ج فرامین - ڈپلوما، پروانہ، فرمان فارسی،

فَرماسُون - فریمیسن کا معرب،

فَرمة - گوشت کا ٹکڑا، پنیر کا ٹکڑا، دیکھو فرم،

فَرمَلة - پختہ فرش کو مزین کرنے کے سنگریزے ایتالین،

فُرمة - حقہ، چلم، لاطینی،

فَرمة - جوتے کا قالب، فرما، دخیل،

فِرمة - دستخط، ایتالین،

فَرملة - گاڑی کا بریک،

فَرمیلة المرکب، گاڑی کو ٹکر سے محفوظ رکھنے والا

آنہ، ( Flender )

فِرنج ۔ فرنجۃ ۔ فرنگی، یورپین، دیکھو افرنج،

فَرَنسا ۔ ملک فرانس،

فَرَنساوِیٌّ ۔ فرنسیٌّ، فرنسوی، فرنسیس، فرنچ منسوب بہ فرانس، باشندگانِ فرانس، فرنسوی شام مین اور فرنسیس مصر مین مستعمل ہے، ان مین فرنساوی ، غلط استعمال ہے، نسبت مین "فرنسا" کی "الف" نہین باقی رہے گی، "فرنسیس" ان سب مین قدیم الاستعمال معلوم ہوتا ہے )

فِرنك ۔ ایک فرنچ سکہ جو مصر مین مستعمل ہے، مساوی دس آنہ،

فَرنِیش، فَرنِیش ، وارنش کا معرب،

فرودیۃ ۔ زنانہ ڈوپٹہ، شام کی زبان،

فروسیۃ ۔ ازمنہ وسطی مین "نائٹ ہڈ" کا نظام، اصلی معنی گھوڑے کی سواری،

فروۃ ۔ پوستین، صحیح لفظ فرو ہے،

فرواز ۃ ۔ کروز ر جہاز،

فریدۃ ج فرائد ۔ کاغذ کا دستہ، مولد،

فریق ج افرِقاء ، افرِقۃ ۔ جنرل انچیف، میجر جنرل، کان معناہ صاحب فرقۃ،

## ز

فزع علی ۔ حملہ کرنا، اصلی معنی گھبرانا، بلا صلہ علی،

فِزیك ۔ فزکس، فلسفہ، طبعیات، یونانی،

## س

فَس ۔ ترکی ٹوپی، ترکی،

فُستُق ، فُستَق ، فِستَق ۔ پستہ، پستہ کا درخت، پستہ کے معنی مین تعریب قدیم ہے، اب درخت پستہ کو بھی کہتے ہین، فستق کے دو پچھلے اعرابی اشکال صرف مستعمل تھے، بکسر اول مستعمل ہے، فارسی،

فِستَقی ۔ پستئی رنگ، پستئی رنگ کا کپڑا، فارسی،

فستقیۃ ۔ فوارہ دار حوض، لاطینی،

فُستن، فُستان ج فَساتین ۔ زنانہ پوشاک لہنگا، سایہ (ایک لباس) ترکی،

فَسح ۔ سیر کرنا، سیر، معاف کرنا، معافی، اصلی معنی وسعت، کشادگی، خلاف تنگی و ضیق، چونکہ سیر و تفریح سے دل کی تنگی و ضیق اور عفو سے حالت کی تنگی و ضیق دور ہوتی ہے، اس لئے فسح کہتے ہین،

فُسحۃ ج فُسَح ۔ تعطیل کا روز، چھٹی کا دن، تفریح

دیکھو فسخ،

فَسحَۃٌ - ہال کمرہ،

فَسَّح - مصدر تفسیح، کلیسیا کا کسی سے فرائض کو معاف کر دینا، مذہبی اعمال سے مستثنیٰ کر دینا،

فسفات - فاسفیٹ،

فسفُور - فاسفورس،

فسفوسۃ ج فسافیس، پھوڑا پھنسی، قدیم لغت مین یہ لفظ نہین پایا جاتا، شام کی زبان،

فِسقِیَۃ، فوّارہ دار حوض، لاطینی،

فسلجیّۃ - فزیالوجی، یونانی،

فسولیۃ - فرانس کی لوبیا (باقلا) اتالین،

فَسِیخ - چھوٹی چھوٹی خشک مچھلی، شام کی زبان،

فَسِیخٌ فرنجیٌّ - سارڈنس، ایک قسم کی نمکین مچھلی،

فُسَیفِسَاء - فَسَفَسَۃ (عمارتون مین) پچی کاری، قدیم لغتون مین باین معنی یہ لفظ موجود ہے، الوان من الخرز یرکب فی حیطان البیوت، یونانی،

فسیولوجیا - فزیالوجی، علم وظائف الاعضا،

## ش

فُشَار - غرور، دھوکا، ضعفِ عقل، ہذیان، یہ لفظ آٹھوین صدی مین عربی مین آچکا تھا، قال الفیروزابادی :- والفُشار الذی تستعملہ العامۃ بمعنی الھذیانات لیس من کلام العرب، فارسی،

فَشْح - اپنا مذہب ترک کرنا، قدیم معنی (اعدل عن الطریق) سے مجازاً ماخوذ ہے،

فشْخ - لمبے قدم اٹھانا، قدیم لغت مین یہ معنی نہین پائے جاتے، شام مین مستعمل ہے،

فشخۃ - قدم، دیکھو فشخ،

نَشَّر، فَشَّر - غرور کرنا، فخاری کرنا، بیہودہ بکنا، فشار سے مصدر بنایا گیا ہے، دیکھو فشار،

فشّار - مغرور، بےہودہ گو، دیکھو فشر،

فشّاط - بجائے فشّار مستعمل ہے،

فشفَشَۃ، گرجنا، کڑکنا، قدیم لغت مین یہ معنی نہین پائے جاتے، شام کی زبان،

فشك - گھوڑے کی لید، عربی نہین ہے، دخیل،

فشکۃ ج فشك - کارتوس، ٹوٹنا، ہوائی ترکی،

فَشَنْك، فَشِنْيك، دیکھو خشک، ترکی لفظ فشنگ ہے

ص

فصادۃ ج فصائد، نکسیر، تشبیہ با لفصد فی سیلان الدم،

فصفور۔ فاسفورس،

فَصْل ج فصول۔ شک و شبہہ کو حیلہ، شام کی زبان، موسم اور باب کے معنی بھی مولد ہیں،

فَصْل البضاعة۔ اسباب تجارت کی قیمت مرتب کرنا، اسی فصل اثمان بعضہا عن بعض،

ض

فِضَّة۔ ایک سکہ جس کو پارہ کہتے ہیں، قرش کا چالیسواں حصہ ہوتا ہے،

فَضِی فَضَاوۃً۔ خالی ہونا، فضا سے ماخوذ ہے جس کے معنی وسعت کے ہیں، پہلے اس معنی میں یہ لفظ مستعمل نہ تھا،

فَضّی تفضیۃ۔ خالی کرنا، دیکھو فضی،

فَضوۃ۔ فضاوۃ۔ سست ہونا، بیکار رہنا، قدیم لغت میں یہ لفظ نہیں پایا جاتا،

فضیلۃ۔ علما کا تعظیمی لقب، جو ان کے نام کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے، جیسے "فضیلۃ الاستاذ" "صاحب الفضیلۃ"

ط

فَطَاطِری ج فَطَاطِرِیۃ۔ حلوائی بمصر کی زبان، دیکھو فطیرہ،

فَطْحَل ج فطاحل۔ ہیرو، فاضل، استاد، اصلی معنی مرد جسیم جس سے مجازاً محاورۂ قدیم میں بزرگ و شریف و بہادر مراد ہوتا تھا، اسی مناسبت سے موجودہ معنی میں یہ لفظ مستعمل ہوا،

فَطّورۃ۔ نمونۂ اشیا، بیع نامہ، دستاویز، ایتالین

فَطُور، فُطُور، فَطُوری، ناشتہ، حاضری، قدیم معنی روزہ دار کی افطاری،

فَطِیرۃ ج فطائر۔ سموسہ، پراٹھا، یہ معنی غالباً فطور (حاضری) سے پیدا ہوئے ہیں،

ظ

فَظَاعۃ۔ پہلے رسوائی اور باطنی زشتی کو کہتے تھے، اب ظاہری زشت روئی و بدصورتی کو بھی کہتے ہیں

ع

فَعَّ صَوتاً۔ آواز بلند کرنا، قدیم لغت میں یہ معنی

نہین پائے جاتے،

## ع

**نَغْفُورِیّ** ۔ چینی سامان، منسوب بہ فغفور لقب شاہ چین،

## ق

**نَقَسَ** ۔ پیچ کا ڈھیلا کرنا یا ڈھیلا ہونا، بندوق کا سر کرنا، یا سر ہونا، کینہ رکھنا، قدیم لغت مین نہین پایا جاتا، شام کی زبان،

**نَقْسَة** ۔ پیچ کا ڈھیلاؤ، بندوق کا سر، تاثر شدید، مولّد،

**فَقَش** ۔ آتشین مادہ کا پھوٹنا، تڑاکا ہونا، لکڑی کا پھٹنا، موجون کا ٹوٹنا، قدیم معنی انڈا یا ڈلی کو توڑنا

**فَقَعَ** ۔ آتشین مادہ کا پھوٹنا، قدیم معنی انگلی توڑنا (فرقعۃ)

**فَقِعَ** ۔ غم سے مرجانا، قدیم معنی شدتِ گرمی سے مرجانا

**فَقَّسَ** ۔ مصدر تفقیس، گھی یا مکھن کو صاف کرنے کے لئے پگھلانا، مولد اللفظ والمعنی،

**فَقَّشَ** ۔ مصدر تفقیش، پھل توڑنا، دیکھو فقش،

**فَقَّطَ** ۔ مصدر تفقیط، کسی رقم کی میزان لفظون مین لکھنا، مولّد،

**فَقِهَ، فَقِيه ج فُقَهَاء** ، معلم، استاد قدیم معنی دانا، عاقل،

**فُقَّيْع** ۔ انجیر خام، مولّد،

**فِقِيّ** ۔ معلم، قاری قرآن مجید، غالباً یہ "فقیہ" کی خرابی ہے، مصر مین "فقیہ" عام "مولوی" کو کہتے ہین اور عام گفتگو مین فگھنۃ "مولویت" کیلئے بولتے ہین، مگر الفاظ بہرحال "سوقی" ہین،

## ك

**فِكْرَة** ۔ رائے، خیال، آج کل یہ لفظ تقریباً idea کا مفہوم ادا کرتا ہے،

**فِكَش** ۔ موچ آجانا، جوڑ اکھڑ جانا، قدیم لغت مین یہ مادہ موجود نہین، عربی کا قدیم لفظ اس معنی کے لئے وثاء ہے،

**فَكّة ج فكوك** ۔ مصر مین لگام کی زبان کو بھی فک کہتے ہین، اصلی معنی جبڑا، اس معنی کیلئے قدیم لفظ (شکیمۃ) ہے،

**فكُّ النقد** ، خردہ کرانا،

**فكّةُ النقود** ۔ ریزکاری، خردہ،

———·———

## ل

فَلَا ۔ فضا، کرۂ باد، آٹماسفیر، یہ لفظ خلا کی متغیر صورت ہے، یا فلا (بمعنی صحرائے وسیع) سے منقول ہے،

فَلَانَلا ۔ فلالین، فرنچ یا لاطینی،

فَلَانِیلا، فلانیلتہ ۔ بنیان، فلالین، فرنچ یا لاطینی،

فَلَتْ، چنگی نہ ادا کرنے کی نیت سے مالِ تجارت کو چھپا کرلے جانا، محصول چرانا، اصلی معنی کسی شے کو کسی کے ہاتھ سے چھڑا لیجانا، مصر کا محاورہ،

فَلِتیّ ج فَلَاتی ۔ پاجی، بدمعاش، شام کی زبان،

فِلْتَر ۔ زمین بقدر یک جریب، یونانی،

فِلجان ج فَلَاجین ۔ چھوٹی پیالی، کافی یا چائے کی پیالی، صحیح لفظ فنجان ہے،

فَلُش ۔ کپڑے کی تہ کو کھولنا، قدیم لغت مین نہین پایا جاتا،

فَلْفَلَہ ۔ کسی مجمع سے حاضرین کا یکے بعد دیگرے اُٹھ جانا، قدیم لغت مین نہین پایا جاتا،

فَلَق، تلووں مین مار کر سزا دینا، (ایک مشرقی سزا) اصلی معنی پھاڑنا، تلوا پھٹنا، مولد المعنی،

فَلَق، فُلقَتہ ج افلاق ۔ پھانسی یا کوئی اور سزا دیتے وقت مجرم کو جس ستون سے باندھتے ہین، یا جس تختہ پر کھڑا کرتے ہین، مولد المعنی،

فَلَکی ج فَلکیون، ماہر علم الافلاک، پیشین گوئی کرنے والا، منسوب بہ فلک،

فَلّ ۔ بچ نکلنا، مزدور یا طالب علم، یا نوکر کا کام کے بعد گھر واپس آنا، مولد المعنی،

فَلّ، فِلّ، چنبیلی کا پھول یاسمین، مولد المعنی،

فَلّاح ۔ بدخلق، درشت مزاج، اصلی معنی کاشتکار دہقانی،

فَلّتہ ۔ کام سے واپسی، فرار، مولد المعنی،

فَلّکَ ۔ مصدر تفلیک، پیشین گوئی کرنا، فلک سے مشتق ہے، جس کو دیکھ کر پیشینگوئی کیجاتی ہے

فَلّل ۔ مصدر تفلیل، نوکر یا مزدور یا طالب علم کو کام کے بعد گھر واپس کرنا، مولد المعنی،

فُلُوس ۔ نقد، رقم مثلاً ''ما عندی فلوس'' جیسے لیس عندی فلوس'' یہ استعمال اردو محاورہ کے بالکل

مطابق ہے،

فُلّین، فلّینۃ، کاگ، بوتل شیشہ کا سرہند،
یونانی، عربی لفظ اس معنی کے لئے سداد ہے،

فَلِمَنْک - ملک بلجیم، ملک ہولینڈ، ڈچ
قوم، بلجین قوم، فلیمش قوم، یہ اقوام اور ان کے
یہ ملک تقریبًا متحد ہیں، ترکی مین فلیمش سے فلنک
ہوگیا اور ترکی سے عربی مین آیا،

فَلُّوَرَۃ ج فلاوِرَۃ - عطّار، دوافروش،
فارسی، قاموس مین یہ لفظ بصیغہ جمع (فلاوڈ)
مذکور ہے،

فَلَوْرِین - اسٹریا کا ایک سکہ،

فُلُوکَۃ ج فلائک - چھوٹی کشتی، ڈونگی،
صحیح لفظ فُلک ہی، عربی سے یورپین زبانون
مین جاکر فیلُکّا ہوا، اب جدید عربی میں منتقل ہوکر
فلوکہ ہوگیا،

فلیبائن - جزیرۂ فلیپائن،

فلیون - گوڈسن، دہرم بیٹا، تشریح معنی کیلئے
دیکھو عرّاب،

---

# ہ

فَمِیلۃ - فمیلیۃ، فمیلیا، خاندان،
فیملی، بیوی، اٹیالین،

# ن

فَنَار ج فنارات - لالٹین، روشنی خانہ جو بنگلی
منار دریا مین جہاز کو، پہاڑ وغیرہ دکھانے کے لئے
روشن رہتا ہے، انگریزی مین اس کو لائٹ ہوس
کہتے ہین، یونانی،

فَنْتَازِیۃ - جلوس، موکب، اٹیالین، مسرت، یونانی
فَنْتَرِیۃ - تفرجگاہ، اٹیالین،

فَنْتَسِیۃ - خوشی، مسرت، یونانی،

فُنْتق - دیکھو فندق،

فِنْجان ج فَناجین - چائے یا کافی کی پیالی
فارسی،

فَنْجَرۃ - سخی ہونا، دریادل ہونا، مصری محاورہ
مولد اللفظ،

فِنْدُ الشمع - موم بتی، مولّد،

فُنْداق - کھاتہ، حساب، رجسٹر، قدیم لغت
مین یہ لفظ موجود ہے، یونانی،

فِندُق ۔ ج فنادِق ۔ ہوٹل، قدیم لغت مین سرائے کے معنی مین یہ لفظ موجود ہے، یونانی،

فِندُقلی، ہوٹل کا منیجر، لی، ترکی مین حرف نسبت ہے،

فَنزَج ۔ ایک قسم کا رقص جسمین چند لوگ ایک دوسرے کے ہاتھ مین ہاتھ ڈال کر ناچتے ہین،

فنطاسا ۔ حِس مشترک، یونانی،

فَنَک، ایک قسم کی لومڑی، پوستین سمور، فارسی،

فنّ ج فنون ۔ اقسامِ علوم، صنعت و حرفت (آرٹ) قدیم معنی قسم، شاخ، التعلیم الفنّی، صنعت و حرفت کی تعلیم،

فنّان ۔ آرٹسٹ،

فنیلۃ ۔ فلالین، فرنچ یا لاطینی،

فِنیک ۔ کاربولک ایسڈ، دخیل،

## و

الفوائد المرکبۃ ۔ سود در سود، دیکھو فائدہ،

فوتوغراف ۔ فوٹوگراف، تصویر،

فُورشۃ (الاسنان) دانت کا برش معرّب

فَوریقۃ ۔ کارخانہ، فیکٹری، ایتالین،

فَوَّش ۔ تیرنا، شامی محاورہ، مولّد،

فَوضَوِیٌّ ۔ سوشلیسٹ، کمیونسٹ، انارکسٹ (یورپ کا ایک اقتصادی فرقہ جس کا مقصد دولت کو تمام افراد انسانی مین برابر تقسیم کرنا اور حکومت اور افسری کو مٹا کر مساوات پیدا کرنا ہے) مشتق از فوضی، فوضی کے معنی (انارکزم) بے شاہی اور بے حکومتی کے ہین، یقال امرھم فوضی بینھم ۔ یعنی ان پر کوئی حاکم نہین ہے وہ آزاد ہین

فَوضَوِیّۃ ۔ سوشلزم، یعنی مذہب فوضوی،

فُوطَہ ج فُوَط ۔ مخطط لنگی، تولیہ، سنسکرت، قدیم لغت مین ہے، ثیاب تجلب من بلاد السند وما زر مخططۃ،

فوطۃ السُّفرۃ ۔ کھانے کی میز کی چادر، جو اکثر تولیہ ہوتا ہے،

فوق العادۃ ۔ غیر معمولی، ایمرجنسی،

فُون ۔ ہنس، راج ہنس، مصری زبان، مولّد،

فونوغراف ۔ فونوگراف،

فوارۃ ۔ فوارہ، طوفان بحر چین، مشتق از فور یعنی جوشیدن،

فَوَّتَ تفویتًا ۔ پھول کا مرجھا جانا، مولّد

فَوَّشَ تَفْوِیْشًا ۔ کسی چیز کو تیرانا، مولّد،

ه

فِهرِست ۔ فِهْرِس ج فَهارِس، فہرست، فہرست ابواب کتاب (انڈیکس) فہرست اشیاے تجارت (کیٹلاگ) فارسی،

ی

فَیاشَة ۔ شیشۂ خورد، ایتالین،

فَیْج ۔ گروہ، شاید اس کی اصل فوج ہو،

فَیْج ۔ ج فُیُوج ۔ قاصد، سفیر، فارسی پیک

فَیْدُوس ۔ آرام و آسایش، تعطیل کا روز، شامی محاورہ، شاید یونانی،

فَیْسَرُوا، فَیْسرُوا، فَیْس رُوا، وایسرائے نائب السلطنت، فرنچ،

فَیسِیْل، حیوانات کی تشریح کا سامان، شتائد لاطینی،

فیسیولوجیا ۔ فزیالوجی، یونانی،

فَیْلَج ۔ فیلجة ج فیالج ۔ کوکون یعنی وہ ریشم خام، جو ریشم کا کیڑا ابھی بنا رہا ہو، فارسی،

فیلق ج فیالق ۔ پانچہزار کی پلٹن (ایک فوجی تقسیم ہے) قدیم معنی مطلق فوج،

فیلو، فِیلوج افلاو ۔ انگریزی Yellow کی معرب شکل ہے،

فَیِّنا ۔ شہر وائنا، دارالحکومت آسٹریا،

فِیْنَة ۔ بخل و حرص، مولّد،

فَیْنُو ۔ بہتر، خوب، ایتالین،

فِینِیقِیة، فِینیقیا ۔ فینشیا، ایک قدیم مشہور تجارتی ملک کا نام جو بحرابیض کے ساحل پر آباد تھا،

فِینیقیُّ ۔ فینشین قوم جو فینشیا میں رہتی تھی تجارت اور سفر میں نہایت مشہور تھی،

فِیه ۔ ہے کی جگہ پر لغت دارجہ میں مستعمل ہے،

فَیَّدَ تفیید ا ۔ سود پر ادھار دینا، لفظ فائدہ سے مصدر بنا لیا ہے، دیکھو فائدہ، مولّد،

فیلولوجیا ۔ فقہ اللغۃ، علم اللسان،

## باب القاف

ا

قابلیّة ۔ اشتہاے طعام، مولّد،

قایودان - جہاز کا کپتان، محاورۂ مصر، اٹالین
قاثاطیر، قاثیطیر - پول کش، ایک آلہ جس کے ذریعہ سے عسر بول کی حالت میں پیشاب اس میں اتارا جاتا ہے، یونانی،
قادِن - ہیچ لفظ خاتون ہے، بیگم، ترکی،
قاذوذة - لیموںنیڈ، فرنچ،
قارة ج قارات، بحر اعظم، ترکی،
قارش مقارشة - چھیڑ چھاڑ کرنا، دست درازی کرنا، بھوتوں کا ستانا، ترکی لفظ قارشمق سے ماخوذ ہے
قازمة - تیشہ، کدال، ترکی،
قازوزة ج قوازیز - بوتل، قدیم معنی کا نشہ (جام)
قاسیة - برتن، محاورۂ مصر
قاشانی، کاشانی پردہ، فارس کے شہر کاشان کی طرف منسوب ہے،
قاصِدُ رسولی - حواریین حضرت عیسیٰ کے نائب اور قاصد،
قاضی ج قضاة - جج، قدیم معنی میں مذہبی حاکم کو قاضی کہتے تھے،
قاضی القضاة - چیف جج،

قاطرة ج قواطر، قاطرات - ریلوے ٹرین، (ریل کا انجن) المنجد میں ہے "ریستعملونها للدلالة اليخاريه التي تجر القطار بسلي الاسلاك الحديدية" (ص ۶۷۵، طبع جدید)،
دیکھو قطار،
قاعة ج قاعات - کمرہ، ہال، قدیم معنی صحن خانہ
قاعدة ج قواعد، قاعدہ، قانون، اصلی معنی بنیاد، ستون، جدید معنی تشبیہاً پیدا ہوئے ہیں
قاعدة الذهب - گولڈ اسٹنڈرڈ، معیار زر (معاشیات میں)
قاعدة البلاد - قاعدة الملك، دار الحکومت، پایۂ تخت، دیکھو قاعدہ،
قالوش - برساتی جوتہ، دخیل،
قاموس ج قوامیس، ڈکشنری، لغت کی کتاب، قاموس کے قدیم معنی سمندر اور بحر اعظم کے ہیں، مجد الدین فیروزآبادی نے اپنی کتاب لغت کا نام القاموس المحیط رکھا تھا، اس کتاب کی شہرت، اور قبول عام کا یہ اثر ہوا کہ خود کتاب لغت کا نام قاموس ہو گیا،

قاموس الجیب - پاکٹ ڈکشنری،

القاموس العصری، ماڈرن ڈکشنری،

القاموس المدرسی - اسکول ڈکشنری،

قاموس جغرافیؒ - گزیٹیر،

قانجہ - چھوٹی کشتی جو دریائے نیل مین چلتی ہے، ترکی،

قانون ج قوانین - قانون و آئین رسم و رواج
بربط (ایک باجہ) یہ معانی اسلامی دور تمدن
مین پیدا ہوچکے تھے، قدیم آلہ موسیقی بربط کی مناسبت
سے اب پیانو کو بھی قانون کہتے ہین، بحالت جمع
یعنی قوانین ٹیکس اور محصول کے معنی مین بھی آتا
ہے، عربی لغت مین ان معانی مین اس کا مادہ
قنن قرار دیا گیا ہے، یونانی سے ترجمۂ علوم کے
زمانہ مین عربی مین آیا، یونانی مین اس کے معنی
صرف قاعدہ و دستور کے تھے، یہ تمام معنی عربی مین
تشبیہا و استعارۃً پیدا ہوسے ہین،

قانون ج قوانین - عیسائیون کا کفارۂ
گناہ، سزائے کفارۂ گناہ، نفس کشی، اس معنی مین
اس لفظ کا مادہ قونن قرار دیا گیا ہے،

القانون الاساسی - سلطنت کے قواعد
اولین جن پر دیگر قوانین متفرع ہون، اساسی
اساس (بنیاد) کی طرف منسوب ہے،

قانون الجزاء - پینل کوڈ یعنی مجموعۂ قانون
تعزیرات، دیکھو قانون،

القانون الجنائی - قانون فوجداری، کریمنل لا،

قانون الطواری - ہنگامی قانون، دیکھو
طارئۃ،

قانونیؒ - کونسلی، بیرسٹر، دیکھو قانون،

قاورمۃ - قورمہ گوشت،

قاووق ج قواویق - چوبن کی ٹوپی
جو عدالت مین پہنتے ہین، ترکی مین اصل مین
لمبی ٹوپی کو قاووق کہتے ہین،

قاوون - سردہ، خربزہ، ترکی،

قائد ج قواد، قادۃ - سپہ سالار، کمانڈر،
سردار افواج، اصل لغت کی رو سے قائد
اس شخص کو کہتے ہین، جو خود آگے چل رہا ہو،
اور پیچھے سے گھوڑے کی باگ کھینچکر گھوڑے
کو کھینچے لیئے جا رہا ہو، اس مناسبت سے مقتدیے
گروہ کے معنی پیدا ہوئے، اس معنی مین حضرت

علیؓ کا قول موجود ہے، زمانۂ عباسی مین اس کی متابعت سے سردار فوج اور سپہ سالار کے معنی پیدا ہوئے،

**قائد** - گائڈ کا گو معرب ہے، لیکن عربی لغت کے اعتبار سے بھی یہ لفظ صحیح ہے، اور کیا عجب ہے کہ گائڈ عربی لفظ قائد سے بنا ہو، رہنماے عمارت گائڈ، (اب گائڈ کے معنی مین شاید استعمال نہین ہوتا)

**القائد الاول، القائد العام،** کمانڈر انچیف، امیر الجیوش،

**قائد العربة** - گاڑیان، کوچ مین، دیکھو عربۃ

**قائد لواء** - بریگیڈر جنرل (ایک فوجی عہدہ) دیکھو لواء،

**قائد المشوار** - وزیر تجارت، بلادِ مغرب مین مستعمل ہے،

**قائق** - کشتی ترکی،

**قائمة، قوائم، قائمات،** فہرست، رجسٹر، بیجک، ہنڈی یا نوٹ، قدیم معنی حساب فروخت اشیاء،

**قائمة ج قوائم، قائمات،** تار برقی کا ستون، اصلی معنی تخت یا میز کا پایہ،

**قائمقام** - لفٹنٹ کرنل، (ایک فوجی عہدہ) محاورۂ مصر و شام، ڈپٹی کمشنر، اسسٹنٹ کمشنر، (ترکون کا محاورہ) صحیح لفظ قائم مقام ہے، مگر دو نون لفظ مل کر بحذف احد المیمین ایک لفظ ہو گیا ہے اور اب بحیثیت اعراب، مفرد کے حکم مین ہے،

**قایس مقایسة** - چھت کی کڑی درست کرنا، مولد المعنی،

**قایش** - استرہ تیز کرنے کا چمڑا،

## ب

**قباق** - جنگی جہاز، پال، ترکی،

**قبانة** - تولنے کا پیشہ، وزن کی اجرت، دیکھو قبان

**قبان** - ایک پلہ کی آہنی ترازو، جوہری نے تصریح کی ہے کہ معرب ہے، فارسی سے آیا ہے، اب اسٹیشنون پر مال تولنے کی جو خاص قسم کی ترازو رہتی ہے اس کو قبان کہتے ہین، موجودہ زبان مین اس لفظ سے اشتقاقات بھی پیدا ہو گئے ہین،

**قبانی** - ترازو والا، تولنے والا۔

قُبَّہ ج قُبَب و قباب - اصلی معنی تو گنبد کے ہین مینارہ اور لاٹ کو بھی کہتے ہین،

قَبَّة - کالر جو گلے مین لگاتے ہین، قبۃ، قبّ سے ماخوذ ہے، جس کے معنی ابن سیدہ نے مخصص مین ما یدخل فی جیب القمیص من الرقاع لکھا ہے،

قُبَّعة - انگریزی ٹوپی، ایک خاص قسم کی مخروطی الشکل زنانہ ٹوپی جس کو انگریزی مین بونٹ کہتے ہین، قبعہ عربی لفظ ہے، واصل القبّعة خرقة تخاط یلبسها الصبیان ،

قَبّن تقبیناً - تولنا، ہاتھ سے وزن کا اندازہ کرنا، دیکھو قبان ،

قُبُّوعة ج قبابیع - اونی ٹوپی، ایک خاص قسم کی ٹوپی جس کو انگریزی مین ہُڈ کہتے ہین،

قُبُّر - مشک باجہ ایک فوجی باجہ ہے جس کو بیگ پائپ کہتے ہیں، ترکی،

قُبْرص، قبرس - عرب جزیرہ سائپرس کو کہتے ہین، قبرصی پیسہ کو بھی کہتے ہین جو پہلے قبرص مین رائج تھا،

قُبُشْنَة - ہک اور اس کی آنکھ (یعنی جس مین ہک کو اٹکاتے ہین) ترکی،

قُبُطان - کپتان کا معرب، اٹالین، محاورہ شام،

قَبْطَرِی - ریشم اور اُون ملا ہوا کپڑا، دخیل،

قُبْع - ہُڈ، ٹوپی، دیکھو قبعہ،

قِبلِی - جانب جنوبی ہوا، مصر بالائی، مولّد

قَبُّوج اَقبیة - گنبد، تہ خانہ، مولّد،

قَبُّودان - جہاز کا کپتان، اٹالین،

قَبُوص - سارنگی، ترکی،

قَبُّوط - اونی لبادہ، فرنچ، چھوٹی ٹڈی کو بھی قبوط کہتے ہین، غیر عربی،

قَبُونَة - تولنا، تول، وزن، دیکھو قبان

قَتَّةٌ - ککڑی کی طرح ایک ترکاری،

## د

قَدُّ ایہ - عدد اور مقدار دریافت کرنے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے، قَدّ کے اصلی معنی "قامت" کے ہین، مصر کی دارج زبان ،

قَدّ ج قدود، عام پسند سرود، مقبول عام لحن

قُدّاس ج قداديس، رومن کیتھلک کیسیا کی

عبادت مشتق از قدس ،

قَدَ اَیْش ، قَدَ اِی ، کتنا ، کس قدر ، یہ دونون لفظ قدر ای شیٔ کے مخفف ہین ،

قَدّرَ تقدیرًا ، کسی چیز کی عزت کرنا ، قدر کرنا مشتق از قدر بمعنی شرف وعظمت ، قدیم لغت مین اس باب سے نہین آیا ، فرض کرنا قیمت ٹھہرانا ، خرچ تشخیص کرنا ، (ماخوذ از تقدیر بمعنی اندازہ وقیاس کردن )

قدّس تقدیسًا ، (رومن کلیسا کے موافق) دعاے عبادت پڑھنا ، دعاے عبادت سننا دیکھو قُدّاس ،

قَدّس تقدیسًا - روٹی اور شراب کی نذر یا نیاز کرنا ، تقدیس مسیحی اصطلاح کا لفظی ترجمہ ہے انگریزی مین اس مسیحی مذہبی رسم کو (CONSECRATE) کہتے ہین ،

قِدّیس ج قدیسون - سینٹ جو عیسائی ولیون اور بزرگون کے نام کے پہلے بطور تعظیم آتا ہے ماخوذ از قدس

قُدّس ، قُدُس ، قَدَاسہ - ریورنس ( Reverence ) کی جگہ عربی مین پادریون کے نام یا ضمیر کی طرف مضاف ہو کر آتا ہے ، مثلاً قال قداستہٗ (ہز ریورنس نے فرمایا) قال قداستک ، (یور ریورنس نے فرمایا) قال قداستہ یوحنا (ریورنڈ جان نے فرمایا) ریورنس مصدر اور ریورنڈ ( Reverend ) صفت ہے بمعنی معظم ومکرم

قَدَم ج اقدام - انگریزی لفظ فیٹ (ایک پیمایش) کا لفظی ترجمہ ،

ذ

قذیفۃ - گولہ ، کارتوس ،

ر

قرابینہ - بندوق ، ایتالین ،

قرار ج قرارات - رزولیوشن ، تجویز ، حکم ، دیکھو قرّ ، مولد ،

قرّاری - تجربہ کار ،

قرّاع ج قراعات ، چھوٹے قلعہ کی صورت مین ایک مضبوط و مستحکم مکان ، جس مین تین چار کمرے سے زائد نہین ہوتے اور جس مین صرف بیس پچیس آدمی کی گنجایش ہوتی ہے ، قدیم عربی مین نہین ہے

قراغول۔ قراقول۔ سنتری، محافظ، پولیس
اسٹیشن، تھانہ، ترکی،

قَراکوز۔ کٹھ پتلی، ترکی،

قَران۔ بادشاہ، جرمن بواسطہ ترکی،

قِران۔ بیاہ، مفاعلۃ سے مصدر ہے بمعنی باہمی
قرب وملاقات، مولّد،

قِران۔ ایک ایرانی سکہ ہے،

قِرباتی ج قِربات۔ نٹ، کنجر، (ایک
خانہ بدوش قوم) دخیل،

قُربان بیرام۔ عید الضحیٰ، ترکی،

قُربانہ۔ بندوق، اتیالین،

قربیشوش۔ اسباب خانہ، اثاث البیت، یونانی،

قَرداح۔ سلاح، ہتھیار، ترکی،

قرداحی، قردجی ج قرادحہ۔ ہتھیار ساز،
ہتھیار فروش، ترکی،

قردحۃ۔ سلاح ساز یا سلاح فروش ہونا،
دیکھو قرداح،

قرّ قرارًا۔ اقرار کرنا، اعتراف کرنا، صلہ بٖ
اور فی کے ساتھ آتا ہے، قدیم عربی مین باب افعال
سے آتا ہے،

قرّ الرای۔ رائے قرار پانا، مشتق از قرار بمعنی
ثبوت وسکون، قدیم محاورہ استقر الرای ہے،

قرّاط ج قراریط پہلے دینار کے چوبیسوین حصہ
کو کہتے تھے، اب شام مین انچ کو کہتے ہین، اور مصر
مین نصف گز (ایک انگریزی پیمانہ) کو کہتے ہین، یونانی،

قرّر بہ وعلیہ تقریرًا۔ کسی اظہار یا واقعہ یا بیان
کو قلمبند کرنا، اصلی معنی کسی چیز کو ثابت کرنا،

قرّظ علی الکتاب تقریظًا کسی کتاب کی
تعریف کرنا، کسی تصنیف پر تقریظ لکھنا، تبصرہ کرنا،
واصل التقریظ مدح الانسان وھو حیّ
اب ریویو کے معنی مین مستعمل ہوتا ہے،

قرسطون۔ روپیہ تولنے کی ترازو، یونانی،
زبیدی نے اس کو مرادف قبّان لکھا ہے،

قِرش ج قروش۔ قرش، پیاسٹر ایک ترکی
سکہ ہے، مساوی ڈھائی آنہ، جرمن (ڈھائی آنہ
تعیین نہین کیجا سکتی، پونڈ کی قیمت کے اعتبار سے
اس کی قیمت بھی بدلتی رہتی ہے، ایک انگریزی
پونڈ کی قیمت ۹۷½ قرش مصری ہے)،

قُرصان ج قراصین - بحری ڈاکو، بحری ڈاکون کا جہاز، اسپینی،

قرصنۃ - بحری ڈاکہ ڈالنا، دیکھو قرصان،

قَرط - لفظ کی ادائے مخرج ثقیل ہونا، قدیم عربی نہین ہے،

قرطاجنۃ - عرب کارتھیج قوم کو کہتے ہین،

قرطاس مالی ج قراطیس مالیۃ - پرامیسری نوٹ، نوٹ،

قرطاس - کاغذ، عربی مین یونانی سے آیا،

قَرطل - ٹوکری، بوجھ، صحیح لفظ قرطلۃ ہے،

قَرطَنۃ - قرنطینہ مین رکھنا، دیکھو قرنطینہ،

قرطیل - راس یعنی خشکی کی وہ نوک جو کسی دریا مین دور تک چلی گئی ہو، یونانی،

قُرعۃ ج قُرَع - لاٹری یعنی چٹھی ڈال کر لوگون کے فوج مین داخل ہونے کے لئے اسم نویسی، اکثر سلطنتون مین یہ طریقہ رائج ہے، مولّد،

قَرق - ایک قسم کا جوتا، اسپینی،

القرم - کریمیا واقع روسی ترکستان،

قِرمِز - ابریشم سرخ، سنسکرت، بواسطہ فارسی،

قِرمِزی - سرخ زرد رنگ مشابہ قرمز، گلناری رنگ

قرمزیۃ - سرخ بخار، بخار کی ایک قسم، دیکھو قرمز، محاورۂ مصر،

قَرموس، قرموص - پژاوہ جس مین کمہار برتن پکاتے ہین، یونانی،

قرموسی، قرموصی ج قرموسیۃ، قرموصیۃ - کمہار، کوزہ گر، دیکھو قرموس،

قرمیۃ ج قرامی - درخت کا تنہ، یونانی،

قرنافۃ البندقیۃ - بندوق کا کندہ،

قروزۃ ج قروزات - کروزر جہاز، کروزر کی تعریب ہے

قروصۃ - گروس، بارہ درجن، "گروس" کی تعریب ہے،

قَرہ - برّ، ضد بحر، ترکی،

قرہ غول، قرہ قول - تھانہ، پولیس اسٹیشن، ترکی

قَرینۃ ج قرائن - بیوی، اصلی معنی ساتھی، قرینہ، اس معنی مین جدید لفظ نہین ہے لیکن اب اس کا خاص استعمال یورپین لوگون کے ساتھ شوہرون کے نام یا ضمیر کی طرف مضاف ہو کر ہوتا ہے، جس کا ترجمہ اکابر کیساتھ لیڈی اور عام لوگون کے ساتھ مس کے ساتھ ہے، مثلاً اللورد کرزن و قرینتہ (لارڈ کرزن اور

لیڈی کرزن) المستر دوزفلت وقرینتہ (مسٹر
روزویلٹ اور مسز روزویلٹ)
القریم - کریمیا واقع روسی ترکستان،

## ز

قزاز - شیشہ، شیشہ ور، تازوزۃ قدیم عربی مین
شیشہ کے پیالے کو کہتے ہین، قزاز یا تو اس کا مخفف
ہے یا زجاج کا محرف ہے،
قَزَازَۃ - شیشی، بوتلی، دیکھو قزاز،
قَزَان - تانبے کا بڑا پتیلہ، ترکی،
قزدیر - قلعی، دیکھو قصدیر،
قَزّاز - بننے والا، شیشہ فروش، دیکھو قزاز، تاجر
پارچہ ریشمی، قز سے بنا ہے جس کے معنی ریشم کے ہین،
اخیر معنی مین قدیم لفظ ہے،
قَزمۃ ج قِزَم - کدالی، ترکی،
قزموغرافیا - کیموگرافی، علم نظام الکون،

## س

قَسَم علی المجنون - جھاڑ پھونک کرنا، مولد،
قَسطَر ج قساطر - ستی کا حقہ، یونانی،
قَسطل ج قساطل - فوارہ، نل، یونانی،

قِسم ج اقسام - ڈیپارٹمنٹ، سیکشن، صیغہ،
دائرۃ الاعمال، تھانہ اصلی معنی حصہ،
قسموغرافیۃ - قسموغرافیا - کسموگریفی،
یعنی علم تکوین الکائنات، یونانی،
قسیمۃ ج قسائم - رسید کا وہ حصہ جو رجسٹر سے
پھاڑ کر دوسرے کو دیا جائے،

## ش

قِشاط - چرمی تسمہ، تاش کھیلنے مین فرق مخالف
مچھلی، قدیم عربی نہین، محاورۂ شام،
قَشَب ج اقشاب - چمڑے مین شگاف،
قِشدۃ - بالائی، ملائی، قدیم معنی مکھن،
قش ج قشوش - گھونسلا، جھونپڑا، لفظ عش
کا محرف ہے،
قشاشیۃ - بڑا شیشہ،
قشّب تقشیباً - چمڑے مین شگاف ہونا، مولد،
قشّط تقشیطاً - ڈاکو کا لوٹنا، چھین لینا، اصلی
معنی درخت کا چھال چھیلنا، جانور کی کھال کھینچنا،
قِشطۃ - بالائی، ملائی، قال الزبیدی قشطۃ
لغۃ فی قشدۃ -

قِشلاق - اسپتال، بارک یعنی کروں کا سلسلہ جو اکثر فوج وغیرہ کے لئے بنایا جاتا ہے،

قُشلَۃ - اسپتال، بارک یعنی کمرون کا سلسلہ، ترکی،

قَشوَۃ - ملائی بمعین اصل لفظ قشدۃ کا،

قَشا قَشوًا قشّی تقشیۃً - دودھ سے ملائی بنانا

## ص

قُصاج - چمٹی، یہ مادہ قدیم لغت مین مستعمل نہین ہوا،

قُصاصَۃٌ ج قصاصات - تراشہ، اخبارات کی کٹنگ،

قصب - چاندی یا سونے کا تار، مولّد،

قصبۃٌ - ایک مصری آلۂ مساحت، مولّد،

قَصَب السُّکّر، قصب المصّ - گنا، پونڈا،

قصب (بانس) سُکر (شکر) مص (چوسنا)

قصدیر - قلعی (ایک دھات) یونانی،

قُصرمِل - ریختہ، یہ لفظ دو لفظون سے مرکب ہے، قصر (کوٹنا) مل (خاکستر گرم) چونکہ یہ خاکستر ریختہ کاری مین عمارتون مین کام آتا ہے، اس لئے اس کو قصرمل کہتے ہین،

قصریۃ - پیشاب کرنے کا طشت، قصریہ، انگریزی اصطلاح چیمبر پاٹ (ظرف خانہ) کا ترجمہ ہے،

قَصّاب - زمین کی پیمائش کرنے والا، مولّد،

قصّابۃٌ - نلکی - بمبہ،

قصّب تقصیبًا - سونے چاندی کے تار سے کام بنانا زردوزی کرنا، دیکھو قصب،

قصصیٌّ - ناولسٹ،

قصّۃ - افسانہ،

قصف - عیش ولہو، مولّد،

## ض

قضاج اقضیۃ - تحصیل جو ضلع کے تحت مین ہوتی ہے، مولّد،

قضیب ج قضبان - ریل وغیرہ کی پٹری، چھڑ اصلی معنی شاخ درخت،

قضیّۃٌ - دعویٰ، مسئلہ، مقدمہ،

## ط

قِطار ج قُطُر، قُطُرات، قطارات، ریلوے ٹرین، ریلوے گاڑیون کا سلسلہ، قطار اصل لغت مین ان اونٹون کو کہتے ہین جو مسلسل قطار در قطار قافلہ کے ساتھ مسافرون کو لے کر چلتے ہین، یقال جاءت

الابل قطاراً ای مقطورۃ ۔

قِطار البضائع ۔ مال گاڑی، دیکھو قطار اور بضائع

القِطارُ الخصوصی، اسپشل ٹرین، خصوصی، (خاص) اسپشل کا ترجمہ ہے،

قِطار الرُکّاب ۔ پسنجر ٹرین، سواری گاڑی، دیکھو قطار اور رکاب، جمع راکب،

قطاعۃ ج قطائع ۔ اہل کتاب کا چالیس دن کا روزہ،

قطبۃ الخیاطۃ ۔ بخیہ ( STICH )

قَطر الوابور ۔ ریلوے گاڑیوں کو جوڑنا، وصل القطر قرب الابل بعضہا الی بعض علی نسق

قُطر ج اقطار ۔ ملک، داخل القطر اندرون ملک، خارج القطر بیرون ملک، واصل القطر الناحیۃ والجانب،

قطرمیز ۔ مرتبان، قرابہ، یونانی،

قَطع ۔ کتاب کی تقطیع، سائز، ماخوذ از قطع بمعنی کاٹنا

قِطَع ۔ قطعۃ کی جمع ہے، ریزگاری، خردہ اصلی معنی ٹکڑے

قطع التذکرۃ ۔ ٹکٹ چیک کرنا،

قَطارُس ۔ عیسائیوں کی کتاب الادعیہ،

قطیلۃ ۔ تولیہ، رومال، اصلی معنی سے قریب ہیں

## ع

قَعّادۃ ۔ پلنگ، چارپائی ۔ قال الزبیدی القعادۃ السریر بیمانیۃ ۔ یمنی محاورہ تھا اب عام طور سے بولتے ہیں

قعّارۃ ۔ مبولۃ ۔ چمبر پاٹ،

## ف

قَفّان ۔ ترازو، دیکھو قبان،

قفدان وقفدانۃ ۔ چرمی عطردان، فارسی،

قفشلیل ۔ کفگیر، فارسی،

قفص ۔ ٹوکری، مولد المعنی،

قفص الاتہام ۔ عدالت میں مجرم کا کٹہرا،

قفطان ۔ زنانہ لباس، گون، فارسی،

قُفۃ ۔ ٹوکرا، اندلسی،

قفّص الطیر تقفیصاً ۔ پرندہ کو قفس میں بند کرنا، مولّد

قفقاز ۔ کوہ قاف، واقع سرحد روس،

قفورۃ، قفافیر ۔ بڑا ٹوکرا، محاورۂ شام،

قفیز ج اقفزۃ وقفزان ۔ (ایک خاص پیمانہ)

## ل

قلاوز ۔ قلاعوز ۔ سوراخ کرنے کا آلہ، مثل برما

رہنما سے جہاز، ترکی،

قَلبَۃُ الثوب - کپڑے کی تہ،

قَلشِین - پنڈلیون پر لپیٹنے کی پٹی،

قَلفَہ - پیشوا، میر مجلس، قلفہ، عربی لفظ خلیفہ ہے یورپین

زبانون مین (CALIPH) ہوگیا، یورپین زبانون

سے ترکی مین کلفہ ہوا، ترکی سے عربی مین قلفہ ہوا،

قلفَہ - حرم کی پاسبان عورت، جس کو قلماقن کہتے

ہین، ترکی،

قلفطۃ - نئی کشتی کے سوراخون اور درزون کو بند کرنا،

قُلفَاس - مصری آلو،

قلفاط - درست کنندہ کشتی کو کہتے ہین، اس کا اصل

ماخذ یونانی ہے، یونانی (KLEPLEIPE) ہے،

قدیم عربی مین اس سے جلفاط اور جلفطہ ہوا، قدیم عربی سے

ترکی مین قلفات ہوا، یا خود موجودہ دور مین یونانی

سے ترکی مین آکر قلفات ہوا، ترکی سے عربی مین قلفطۃ

ہوا، عربی قدیم مین اسی معنی مین قلفت بھی ہے،

قلفطیری ج قلفطیریات - تعویذ، یونانی

قلفُونۃ - رال، ڈھیل،

قلفونیّۃ - COLOPHONY ROSIN مقطر،

قَلَق، دل کی بےچینی، ایجیٹیشن، بےخوابی، و

اصل القلق ان لا یستقر الشئی فی مکان واحد،

قُلقاس، قلقاص - آلو، یونانی، آلو جدید دریافت

شدہ چیز ہے، اس سے پہلے بھی عربی مین قلقاس

ایک نبات کی جڑ کو کہتے تھے،

قَلقَلۃ ج قلاقل - مشکلات، بدامنی قلقلہ

کے اصلی معنی حرکت کے ہین،

قلاّیۃ ج قلالی، قلاّیات، عیسائی درویشون

کا تکیہ، خانقاہ، لاطینی، قدیم عربی مین اس لفظ کی

تعریب قلّیۃ تھی،

قلّیس - عیسائیون کا کنیسہ، یونانی،

قلم ج اقلام وقِلام، رسم الخط، طرز و اسلوب

ترتیب و شمار، صیغہ یا محکمہ، مخطط کپڑون کا خط یا دھاری

تھپڑ، طمانچہ، مولد،

قلم التحریر - ایڈیٹوریل اسٹاف، صیغہ ادارت

قلّم الثوب فھو مقلّم - کپڑے کو خط دار،

دھاری دار بنانا، مقلم مخطط کپڑا، مولد،

قلم اردواز - سلیٹ کی پنسل

قلم الادارۃ - دفتر،

قلم الاستعلامات - انکوائری آفس،

قلم الترجمۃ - محکمۂ ترجمہ،

قلم الحسابات - آڈٹ ڈپارٹمنٹ،

قلمُ حجرٍ - سلیٹ کی پنسل،

قَلم الرصاص - کاغذ کی پنسل جو اکثر رصاص یعنی سیسہ کی ہوتی ہے،

قلم المطبوعات - دائرۂ مطبوعات،

قُماش ج اقمشۃ - کپڑا، ترکی،

قماشٌ مُطلًّی بالشمع - موم جامہ،

قُمباز - بڑا جبّہ، گون، دخیل،

قُمبلۃ - بمب، گولہ، ترکی،

قمرۃٌ - کیبن، جہاز کا کمرہ، دخیل،

قمرِی - ایک چھوٹا نقرئی سکہ،

قمریّۃ - قلعہ کی برجی کی کھڑکی جس سے پہرہ دینے والے اِدھر اُدھر دیکھتے ہین، قلعہ کی دیوارون مین ترچھے سوراخ جن مین بندوق رکھ کر اہلِ قلعہ غنیم کو گولی مارتے ہین، چور دروازہ،

قمشۃ - تیچی، کوڑا، ترکی،

قُمقُم - قمقمہ، گلاب پاش، فارسی،

قمّاش - بزاز، سوداگر پارچہ، دیکھو قماش،

قمُّس ج قمامس، قمامسۃ - مشہور و معروف رئیس، ذکرہ الفیروزآبادی القمیس والقمامسۃ بالجمع ولم یذکر الواحد وفسر الکلمۃ بالبطارقۃ اللاطینی

قُمُّص - قبطی مذہبی پیشوا، سریانی،

قمطرٌ - کتابون کا تھیلا، جزدان، اصلی معنی ما تصان فیہ الکتبُ اسی لئے Book Case کے لئے بھی استعمال کرتے ہین،

## ن

قناۃ ج قنوات، قناء، قنی (مصنوعی) نہر جو کھود کر کسی دریا سے ملائی جاتی ہے، قدیم زبان مین اس کے معنی یہ تھے کہ چند کنوئین قریب ملا کر اس طرح کھودے جائین کہ کل مل کر ان کی ایک تالاب کی شکل پیدا ہو جائے، اس خاص لفظ کے مستعمل ہونے کی وجہ یہ ہوئی کہ نہر کو انگریزی مین کینال (نہر) کہتے ہین، اہلِ مصر اس کو قنال کہنے لگے چونکہ قنال اور قناۃ قریب قریب کے لفظ تھے فصحاے مصر نے قنال کی تصحیح قناۃ کے ساتھ کر لی، قناۃ کے معنی پائپ کے بھی آتے ہین، قدیم معنی نرکل کے ہین،

قناق ج قناقات - جاے قیام، عہدہ دارون
کی جاے قیام (کوارٹر) ترکی،

قناقنا - کونین کی تعریب، (ایک دوا)

قنال - نہر، انگریزی،

قنایۃ - چھوٹی نہر،

قناریہ - ایک مضبوط ریشمی کپڑا جس کو انگریزی مین
سٹرنگ کہتے ہین،

قنباز - بڑا جبہ، ڈھیل،

قنبرۃ ج قنابر، قنبلہ ج قنابل بم
توپ کا گولہ، ترکی،

قنجہ ج قناج - چھوٹی کشتی، ڈونگی، ترکی،

قند ج قنود - افسر، فرنچ،

قنداق، قندق - یونانی کلیسا کی کتاب
الادعیہ کتاب قانون مذہبی، یونانی،

قنداق، قندق - بندوق کا کندہ، توپ
کی گاڑی، ترکی،

قندلفت - گرجے کا ایک عہدہ دار، خادم
ہیکل، یونانی،

قنسل، قنسلوس، کونسل، سفیر، لاطینی،

قنصل ج قناصل - کونسل، نائب السلطنۃ
لاطینی، یہ لفظ مین نے عربی مین نوین صدی کے لٹریچر
مین دیکھا ہے، لاطینی،

قنصلیۃ - کونسلیٹ کسی کونسل کا مکان یا دفتر،

قنصلاتو - دیکھو قنصلیۃ،

قنطار - قدیم لغت مین ایک وزن کثیر کا نام
تھا جس کی تخصیص مین اصحاب لغت بہت مختلف
الاقوال ہین، آجکل ۱۰۰ پونڈ کے وزن کو قنطار
کہتے ہین، لاطینی،

قنطرمۃ - ایک قسم کی لگام، ترکی،

قنّ - مرغی کا ڈربہ، خانہ سے خن ہوا خُن
سے قُن ہوا، فارسی،

قنّق تقنیقا - اقامت کرنا کسی سرکاری جاے
قیام مین ٹھہرنا، دیکھو قناق،

قنینۃ ج قنانی، قنان، پہلے شراب کی
بوتل کو کہتے تھے، اب ہر قسم کی بوتل اور شیشی کو کہتے
ہین، یونانی،

قنیطۃ - معمولی قسم کا بسکٹ، فرنچ،

---

و

قوّاس - بندوق کی گولی، ترکی،

قوُتی - قوتیۃ - بکس، یونانی،

قوُرس - تاربرقی مین مصطلحہ رموز کے ذریعہ سے خبر دینا، ہتھیار، ترکی،

قورخانہ - اسلحہ خانہ - ترکی،

قورْدون - ناکہ بندی یعنی پولیس یا فوج کا کسی مکان یاراہ کی احاطہ بندی، فرنچ،

قوُرسیتہ - زنانہ سینہ بند، انگریزی،

قوش ج اقواش - دمچی جو گھوڑے کی دُم مین لگائی جاتی ہے، ترکی، (CRUPPER)

قوش قنْمار -

قوُطہ - آلو، یونانی،

قوطۃ - پھلون کا چھوٹا ٹوکرا، ولایتی بیگن،

قوقاز - قوقاس - کوہ قاف واقع سرحد روس

قوقۃ - قوقع، قوقعہ، قوقن، گھونگھا،

قول - فوج کا بازو، ترکی،

قوُل اغاسی - ایجوٹنٹ میجر، ایک فوجی عہدہ، ترکی،

قولون - کولن یعنی انگریزی وقت کے دو نقطے کا نشان (:)

قوماندان - دیکھو قومندان،

قومْبانیۃ - قومبانیا - کمپنی کی تعریب، انگریزی

قومسیُون - کمیشن، مجلس تحقیق واقعہ، وہ جماعت جو کسی خاص غرض سے گورنمنٹ کی طرف سے مقرر کیجائے، فرنچ،

قومندان - کمندان، کمانڈر، سپہ سالار، فرنچ،

قومِیسر - کمشنر، کسی کمیشن کا افسر، فرنچ،

قومسریّہ - کمشنرخانہ، کسی کمشنر کا دفتر،

قومِیسَن - دیکھو قومسیون،

قوُنۃ - قونیۃ - بُت، تصویر، میڈل تمغہ، یونانی

قوُنصُل - کونسل، نائب السلطنت، وکیل السلطنت، لاطینی،

قونصلاتو، کونسلیٹ، کسی کونسل کا مکان یا دفتر، لاطینی،

قوُصولتو - آپریشن، عمل جراحی، فرنچ یالاطینی،

قونصُلیۃ - دیکھو قونصلاتو،

قون غرہ - کانگریس، مجلس ملکی، انگریزی،

قونقوردالو، عہد وپیمان، معاہدہ، اتیالین

قوّارة - چمچے کے کام کا ایک طبی آلہ، مولد،

قوّاس، قوّاص ج قوّاسہ - چپراسی کسی کونسل کا محافظ،

قوّس تقویساً، بندوق چلانا، گولی مارنا، دیکھو قواس،

قوّش تقویشاً - گھوڑے پر دمچی رکھنا، دیکھو قوش،

## ہ

قہرمان ج قہارمۃ - منتظم خانہ، خانساماں (مذکر) فارسی،

قہرمانۃ - حرم سرا کی منتظم عورت، (مونث) فارسی

قہرمۃ - انتظام خانہ، خانساماں گیری، مولد از قہرمان،

قہوۃ - کافی، قدیم زبان میں شراب کو کہتے ہیں دخیل

قہوۃ ج قہاوی، قہاو - قہوہ خانہ،

قہوجی - قہوہ والا، قہوہ خانہ کا منیجر، ترکی نسبت،

## ی

قیادۃ - سپہ سالاری، فوج کی کمان، تحت کے ساتھ زیادہ مستعمل ہے، جیسے بعثت العساکر تحت قیادۃ الجنرال فلان، دیکھو قائدہ،

قیاس ج اقیسۃ - قاعدہ - قانون مولد،

قیافۃ - فیشن، وضع، مولد،

قیام الوابور - ریل گاڑی کا روانہ ہونا، قام القطار یقوم القطار، مولد،

قیراط - پہلے وزن کی ایک ادنی مقدار کو کہتے تھے (جیسے رتی) اب پیمائش کی ادنی مقدار کو کہتے ہیں رائج) یونانی،

قیساریۃ - قیصریۃ - محکمہ محصول، مارکیٹ یعنی یورپین طرز کا مدور عمارت کا بازار، یونانی،

قیطاس - وہیل مچھلی، لاطینی،

قیطان ج قیاطین - قیطون، ریشمی لیس ترکی

قیظ - بارش کا نہ ہونا، اصلی معنی "شدۃ الحر"

قیمۃ الاشتراک - خریداری اخبار، یا رسالہ کا زر چندہ، دیکھو اشتراک،

قید تقییداً - رجسٹر میں نام لکھنا، قید تحریر میں لانا مولد

# باب الکاف

## ا

کابوس - تپنچہ، پستول، اندلسی، ہولناک خواب

یونانی، زمین جوتنے کے ہل کا بازو،

کاتب ج کتاب - مضمون نگار، نامہ نگار، محرر اہلِ قلم، سکرٹری (سکرٹری کے لئے) کاتب الاسرار ہے، جس کا مخفف کاتب ہے، مولد،

کاتب الاسرار ج کتاب الاسرار - سکرٹری ناظم، سکرٹری تقریباً کاتب الاسرار کے ہم معنی ہے، مولد

کاتب الحسابات - اکونٹنٹ جنرل، سرحساب مولد

الکاتبۃ - ٹائپ رائٹر، اصل مین الآلۃ الکاتبۃ ہے، کاتبہ کاتب کی تانیث ہے، دیکھو کاتب، مولد،

کاتدرا - کاتدرائیۃ - کنیسہ، گرجا، یونانی

کاتم الاسرار - پرائیوٹ سکرٹری، یہ لفظ دورِ عباسی مین پیدا ہوا، شاہی پرائیوٹ سکرٹری کو کہتے تھے، سکرٹری بعینہ اس کا ترجمہ ہے، مولد،

کاتولیک - عیسائیون کا فرقہ، رومن کتھولک یونانی

کاتُولیک - دیکھو کاتولیک، واحد کاتولکی ہے، واحد کاتولیکی اور جمع کاتولیکیون آتی ہے، کاتولیک بطور اسم جنس کے ہے، معرب (المنجد ص ۷۱۳ طبع جدید)

کاخیۃ ج کواخی - ایک الماری نمائش،

کاخیۃ ج کواخی - خانسامان، کارندہ،

فارسی بواسطہ ترکی،

کادی - کاذی - کیوڑا، کیوڑے کا تیل، کادی شاید کیوڑا یا اس کے قریب قریب لفظ سے بنا ہو،

کادج کادات - غلہ سے لدی ہوئی کشتی، پیشہ عمدہ، فارسی،

(ارباب) الکادات - کاریگر،

کادت - کارڈ، انگریزی،

کادت فیزت - ملاقاتی کارڈ - کارت فزت انگریزی لفظ کارڈ (اور) وزٹ، ہے،

کارۃ - کارات - گاڑی، چھکڑا، انگریزی،

کارخانۃ - کارخانہ، رنڈیون کا چکلہ، فارسی

کارز - کاروز - مسیحی واعظ، پادری، یونانی،

کاز - کاچ کیڑا، ایک قسم کا سلاح، دخیل،

کاز - گیس، مٹی کا تیل، پٹرول، فرنچ،

کازینو - مجلس رقص وسرود، دخیل،

کاس - کپ انگریزی، کپ کا لفظی ترجمہ ہے

کاش کوشنا - محنت وکوشش سے کام کرنا، فارسی کوشیدن، مولد،

کاشۃ - فوج کا دستہ، سوار، ترکی،

کاشف - ضلع کا حاکم،

کاغذی - کاغذی، کاغذ فروش، فارسی،

کاغذ خانہ - کاغذ خانہ، پیپرمل، فارسی،

کاغذ خانہ - کاغذخانہ، پیپرمل فارسی،

کالوش - جوتا، فرنچ،

کالون - نوآبادی، نوآباد لوگ جو اپنے وطن کو چھوڑکر دوسری جگہ جا کر بستے ہین، کاشتکار، فرنچ،

کامخ ج کوامخ - چٹنی، اچار، فارسی،

کانون الاول - رومی مہینہ مطابق دسمبر،

کانون الثانی - رومی مہینہ مطابق جنوری،

کاوتشوک - ربر، دخیل،

کاویاء - گرم لوہا جس سے درزی کپڑے کا سین بٹھاتے ہین، استری جس سے دھوبی کپڑا استری کرتے ہین، قدیم معنی داغنے کا آلہ،

## ب

کُبّا، کُبّابۃ، کُبّایۃ - گلاس، اتیالین،

کُبّۃ ج کُبَب - شامی کباب، تاش کے پان کا پتا، گولا، (محاورہ شام) پلیگ، گلٹی (محاورہ مصر) اصلی معنی کاتے ہوے دھاگے کا گولہ ہے،

جسے پونی کہتے ہین، اور تمام معنی تشبیہاً پیدا ہوے ہین،

کبّوت ج کبابیت، اورکوٹ، اونی جبہ، اندلسی یا اتیالین،

کبّوس، کبّوش - زین پوش، اندلسی یا اتیالین

کبتلۃ - گولے مین کسی چیز کو لپیٹنا، مولد،

کبتولۃ - گولی، چھوٹا گولا، مولد،

کِبران - جاکٹ، دخیل،

کُبْرِی - پل، ترکی،

کِبریت - دیاسلائی، اصلی معنی گندھک جو دیاسلائی کا جزوِ اعظم ہے،

کبسون - کبسول - بندوق کی ٹوپی، فرنچ،

کبشات، ہک، دخیل،

کبشۃ - مقدار یک کف دست، مٹھی بھر، کف گیر، فارسی لفظ کفچہ،

کبکوب - اون یا دھاگے کا گولا، پیچک، دیکھو کبۃ،

کبکوبۃ - کباب کی گولی، دیکھو کبۃ،

کبون - منافع، سودی اقرارنامہ، انگریزی،

# ک

**الکتاب** - مختلف گورنمنٹین کسی سیاسی اہم مسئلہ کے متعلق تمام معاملات، مراسلات، کارروائیان عام اطلاع کے لئے ایک کتاب مین جمع کرکے شائع کرتی ہین، یہ کتابین ہر سلطنت باہمی سلطنتون میں امتیاز کے لئے خاص خاص رنگ کی شائع کرتی ہے اور اس سلطنت کی کتاب اسی رنگ کے نام کیساتھ موسوم ہوتی ہے مثلاً الکتاب الابیض (سپید کتاب) جرمن کتاب، پرتگال کی کتاب' الکتاب الاحمر (سرخ کتاب) اسپین کی کتاب، اسٹریا کی کتاب الکتاب الاخضر (سبز کتاب) اٹلی کی کتاب، ولایات متحدہ امریکہ کی کتاب' الکتاب الازرق (نیلی کتاب) انگلش کتاب' الکتاب الاصفر (زرد کتاب) فرنچ کتاب،

**کتاب الدلیل** - گائڈ بک یعنی وہ کتاب جس مین سیاحون کے لئے کسی مقام کے قابل دید مقامات اوران کے تاریخی حالات کا ذکر ہو،

**کتاب الفرض** - رومن کیتھولک گرجا کا عباد نامہ

**کتاب مدرسی** - اسکولی کتاب، درسی کتاب

**کتابۃ** - جادو، منتر، تعویذ، مولد،

**کتابجی، کتبجی** - کتب فروش، عربی و ترکی، محاورہ مصر

**کتابخانہ** - کتب خانہ - کتبخانہ، عربی و فارسی

**کُتُبّی ج کتبیۃ** - کتب فروش، محاورۂ شام،

**کتّاب ج کتاتیب** - مکتب، ابتدائی مدرسہ، پرائمری اسکول، اس لفظ کے اس معنی مین صحت و عدم صحت کی نسبت، لیث، مبرد، جوہری وغیرہ کا اختلاف ہے، مولد،

**کتّونۃ** - پادریون کا سپید لباس، یونانی،

**کتخُدا** - کارندہ، خانسامان، فارسی،

**کُتشینۃ** - تاش، تاش کے پتے،

**کترکتا** - علم قدح العین، آنکھ بنانے کا فن، شاید لاطینی یا یونانی،

**کُتلۃ** - جماعت، انجمن لیگ، اصلی معنی "مٹی کے تودہ کے ہین،

**کتلکۃ** - رومن کیتھولک ہوجانا، مولد از کاتلوتیک

**کتلوج** - کٹیلگ کا معرب، فہرست اشیاے تجارت مع نمونۂ انگریزی،

**کتّونۃ** - راہبوں کا دینی لباس،

کِتِینَة - گھڑی کی زنجیر، چین، اٹالین،

## ث

کثَّر اللهُ خیرك - مصر میں اداے شکریہ کے موقع
پر بولتے ہیں، جس طرح انگریزی میں تھینکس یا تھینکیو
بولتے ہیں،

## ح

کحَّال - جڑائی کرنے والا، پلاسٹر کرنے والا، مولّد
کحشة - ڈنڈا، بیٹ، جسے گیند پر مارتے ہیں
دخیل، فلیست هذہ المادۃ فی لغۃ العرب،
کحُول - اسپرٹ، الکحل، روح شراب ہسلمان
علماے کیمیا نے یہ لفظ موضوع کیا ہے،
کخی - محرم راز، کارندہ، فارسی از کتخدا،

## خ

کخی، کخیا - محرم راز، کارندہ، فارسی از کتخدا،

## د

کَدَاك - مالگذاری نامہ، یعنی وہ کاغذ جو گورنمنٹ
کی طرف سے رعایا کو دیا جاتا ہے جس میں زمین
کی سالانہ شرح مالگذاری درج ہوتی ہے جس کے
مطابق رعایا کو اپنی زمین کی مالگذاری ادا کرنی ہوتی
ہے، ترکی،
کدَّنة - ایک دن کی محنت، غیر عربی،
کَدِیش - لادو ٹٹو، فارسی،
کَدِین - وہ پتھر جس پر دھوبی یا رنگریز کپڑے
کو پٹکتے ہیں یا کوٹتے ہیں، یہ لفظ فارسی سے آیا ہے
فارسی کوذنگ ہے یا عربی مولد ہے، قال الزبیدی
وابن المکرم الکذان حجارۃ لیست بصلبۃ

## ذ

کذبۃ ابریل - کذبۃ نیسان - اپریل فول
یورپ میں سال میں ایک مہینہ اپریل میں ظرافت سے
جائز سمجھی جاتی ہے، اپریل اور نیسان ایک ہی مہینہ
کذن - کذنیق - دیکھو کدین،

## ر

کراتون - ایک قسم کا کپڑا، فرنچ،
کراکول - کراکون - تھانہ، پولیس اسٹیشن، ترکی،
کرافاتة - نکٹائی، دخیل،
کرباج - چرمی کوڑا - ترکی،
کَربُون - کاربون (کوئلہ) ایک کیمیاوی عنصر،
کُرۃ القدم - فٹ بال (کھیل) کا ترجمہ ہے،

کرتنتہ - قرنطینہ مین رہنا، ماخوذ از قرنطینہ،

کرتون - وصلی، کٹ، دفتی، نقشہ، فرنچ،

کرج کرجا - پانی کا پل کے ادھر اُدھر ہلکر ڈوبنا ڈھلکنا، لڑکھنا، لڑکے کا عبارت بغیر ہجا کے آسانی اور روانی سے پڑھنا، مولّد،

کُرج - گرجین قوم، گرجستانی قوم، گرجستان،

کُرخانہ ج کراخین - کارخانہ، خصوصًا کارخانۂ ریشم بافی، فارسی، (شام کی زبان)

کرخانہ - چکلہ، زنانِ بازاری کا اڈا، مصر کا محاورہ،

کِردار - پڑوسی کی زمین مین درخت لگانا تعمیر، فارسی،

کردان - مالا، ہار، کنٹھی، فارسی،

کردنال - پوپ کے ماتحت افسر جن کو کارڈینل کہتے ہین، اندلسی بواسطۂ فرنچ،

کردون - دیکھو کردان،

کرّاسۃ - کاپی، پروف، پمفلٹ،

کرّاکۃ ج کرّاکات - ڈریڈ گنگ مشین یعنی ایک قسم کا جہاز جو دریا کو گہرا اور وسیع کرتا ہے اور دریا کی تہ سے ریگ نکالتا ہے تاکہ بڑے جہازات نکل سکین، فصیح نام عربی مین اس کا جرّافہ رکھا گیا ہے، اندلسی،

کرّۃ - شام مین ایک لاکھ کو کہتے ہین، مولّد،

کرّرتکریرًا، صاف کرنا، مولّد،

کرّس تکریسًا، کنیسہ کا کسی چیز کو مقدس کرنا کسی چیز کا مخصوص کرنا، یونانی،

کرّوسۃ ج کرّوسات - گاڑی، بگی، اٹالین

کرّز کرازۃ - انجیل کا وعظ کہنا، نصیحت کرنا یونانی بواسطۂ سریانی،

کرستہ - سامان، مواد، فارسی،

کُرسیٌّ - پایۂ تخت، اصل کرسیُّ المملکۃ تھا، مجازًا صرف کرسی استعمال ہونے لگا،

کرسیُّ ذو مسنادات - کرسیٌّ مستندٌ آرام چیر، بازو اور تکیہ والی کرسی،

کُرشونی - عربی عبارت بخط سریانی، سریانی،

کرفت بالدین - کلام کفر بولنا، مولّد از غیر عربی، محاورۂ شام، قدیم عربی مین یہ مادہ نہین،

کُرک - پوستین، سمور، ترکی،

کُرک - ایک آلۂ کاشتکاری جس سے زمین برابر کرتے ہین، ترکی

کرکبۃ - ہنگامہ کرنا، فساد کرنا، منتشر کرنا (کسی چیز کو) محاورہ شام، قدیم عربی مین یہ مادہ نہین،

کرکۃ ج کرکات - سپید سوتی کپڑا، خاصہ انگریزی

کرمسوت - لہردار ریشمی کپڑا، کوکی - ہفتہ وار بازار، یونانی،

کرنافۃ (البندقیۃ) بندوق کا کندہ،

کرنتینہ - قرنطینہ، اتالین،

کرنک - قلعہ یا فوج کے استحکام وحفاظت کے لئے چارون طرف دیوار نما ستونون کی قطار، دخیل، قدیم عربی مین یہ مادہ نہین،

کروب - فرشتہ، عبرانی،

کروب - کارخانہ کرپ کی تیار کی ہوئی توپ،

کروب - مرض خناق، فرنچ،

کروستہ - دیکھو کروسہ،

کروکی - خاکہ، اسکچ،

کرویۃ - بے بنا ہوا پلنگ کا ڈھانچ، دخیل،

کریت - کریٹ ایک جزیرہ،

کریشہ - ایک باریک ریشمی کپڑا، کریپ،

کریشہ ج کریشات - دھنی، شہتیر، دخیل،

محاورہ شام،

کربک - مجرم کی مشقت تعزیری، ایک کشتی جس پر مجرم مشقت تعزیری کرتے ہین (محاورہ شام) پھوڑا، کدالی، (محاورہ مصر) ترکی،

کریمۃ ج کرائم، کریمات - دختر - بس کی جگہ باپ کے نام کیساتھ مضاف ہوکر مستعمل ہوتا ہے، مولد

کرینۃ - مغنیہ - یونانی،

## س

الکساوی التشریفیۃ - اعزازی لباس جو خدیو کی طرف سے علما اور فضلا کی خدمت مین پیش کیا جاتا ہے،

کستاک، کستک ج کساتک - گھڑی کی زنجیر، چین، ترکی،

کستبانۃ - کستبان - انگشتانہ، فارسی،

کستنا - شاہ بلوط کی لکڑی یا درخت، دخیل،

کستوان - اصطبل، فارسی،

کسر الریق - ناشتہ کرنا، کسر ریق انگریزی محاورہ سے ماخوذ ہے،

کسر فی السفر - درمیان سفر مین کہین ٹھہر جانا

to break journey

انگریزی محاورہ کا ترجمہ ہے،

کسر الصفرۃ - صبح کو ناشتہ کرنا (جس سے صفرہ کا ہیجان دور ہوتا ہے)

کسفریت (کبریت) گندھک، دیا سلائی،

کسّو - طرز، طریقہ، فیشن، تزکی، شاید ترکی مین عربی لفظ قسم سے کسم پیدا ہوا،

کُسوۃ ج کُسیٰ، کُساوی - غلاف خانہ کعبہ جو ہر سال مصر سے جاتا ہے، اصلی معنی پوشاک،

## ش و ظ

کِشافۃ - اسکاوٹنگ،

کُشتُبان ج کشاتب، کشاتبین، انگشتانہ فارسی،

کُشری - کچری کا معرب،

کش کشیشا - تلخ نظر سے دیکھا جانا، کھی یا مرغی کا ہڑکانا، (محاورہ شام) شکن پڑنا، جھری پڑنا، سمیٹنا، محاورۂ مصر، مولّد،

کُشۃ العجوز - ایک قسم کا پودا،

کُشۃ العروس - ایک قسم کی لانبی گھاس جو پانی مین ہوتی ہے،

کشّاف - چنگی خانہ کا افسر، کشف معنی کھولنا، چونکہ چنگی والے چیزون کو کھول کھول دیکھتے ہین اس لئے کشاف اس سے بنا،

الکشّافۃ - اسکاوٹ،

کَشف - بل (حساب کا کاغذ) معائنہ، تحقیق، چنگی خانہ کی رپورٹ، دیکھو کشاف،

کشف ج کشوف - اکتشاف،

کشفٌ طبی - ڈاکٹری معائنہ،

کشفَ علی مریض - کسی مریض کا معائنہ کرنا کسی مریض کی بیمار پرسی کرنا، مولّد،

کشفانیۃ - کسی بیمار کے لئے جو ہدیہ بھیجا جائے مولّد،

کُشک - خیمہ، گنبد دار محل، فارسی،

کشکش ج کشاکش - کپڑے کا حاشیہ، جھالر، لیس،

کشمیر - کشمیرا کپڑا،

کظیمۃ - تھرماس،

## ع

کَعب الحذاء - جوتہ کی ایڑی،

کعک - کیک، بسکٹ، شیرمال، فارسی قال

الفیروزآبادی الکعک ھوالخبز۔

## ف

کِفَاءَۃ ۔ لیاقت، قدرۃ علی العمل، قدیم معنی ہمسری، کفو ہونا، مولّد،

کُفتہ ۔ کوفتہ (گوشت) فارسی بواسطۂ ترکی،

کَفْرج کُفُور ۔ بگہ، پروا، یعنی چند معمولی گھروں کا دہ دیہات جو کسی بڑے گاؤں کے پاس واقع ہو، کفر ارامی زبان کا لفظ ہے، قدیم عربی میں اس کے معنی اس زمین کے تھے جو آبادی سے بہت دور ہو، اس مناسبت سے مصر و شام میں اس کے معنی القریۃ البعیدۃ عن الامصار کے ہوئے اور اب اس کے معنی قریۃ صغیرۃ فی جنب قریۃ عظیمۃ کے ہیں،

کَفّ ج کفوف، اکُفّ، تھپڑ، دستانہ، کاغذ کا دستہ، (کف دستہ کا ترجمہ ہے، مولّد)

کُفِیَّۃ ۔ ریشمی دستی رومال، مولّد،

کَفِیَّۃ ۔ سر پر باندھنے کا شال، صحیح لفظ کوفیۃ ہے،

کفوج اکفاء ۔ لائق، قادر علی العمل، قدیم معنی ہمسر، تمثیل۔

## ل

کَلَار ۔ تہ خانہ، گدام یعنی مخزن غلہ، لاطینی،

کَلَارجی ۔ محافظ تہ خانہ، گدام کا محافظ، لاطینی لفظ، ترکی نسبت،

کَلَبْش ۔ ہتھ کڑی، ہاتھ کی زنجیر، ترکی،

کَلْسَۃ ج کلسات ۔ جراب، موزہ، پاتابہ، دخیل

کَلْسُونَۃ ج کَلْسُونَات ۔ پائجامہ، دخیل

کَلْغَرْبِیہ ۔ معمار، گلکار، فارسی،

کَلْفَۃ ۔ حرمسرا کی پاسبان عورت، ترکی،

کُلْفَۃ ج کُلَف ۔ خرچ، لاگت، صرف، مولّد

کَلَک ج کلکات ۔ بیڑا، گھنّئی، فارسی،

کَلّاسۃ ۔ چونے کی بھٹی، مشتق از کلس (چونا)

کُلّۃ ج کُلَل ۔ گولہ، بم، سنگِ مرمر، فارسی بواسطہ ترکی،

کَلَّل تکلیلاً ۔ پادری کا کسی کا نکاح پڑھانا، اصلی معنی تاج پہنانا، مولّد،

کُلِّیہ ج کلیات ۔ کالج کے معنی میں زیادہ تر مستعمل ہے اور کبھی یونیورسٹی کو بھی کہتے ہیں، یونیورسٹی کا ترجمہ،

کلمۃ : مضمون، قصیدہ، شذرہ، قدیم فصیح استعمال ہے، مگر اب اس کا رواج عام ہو گیا ہے "الکامل" للمبرد میں بیسیوں جگہ اس معنی میں مستعمل ہوا ہے، جیسے قال بکر بن النطاح فی کلمۃ مدح بہا مالک بن علی الخزاعی (ص ۴۲۸، الکامل طبع یورپ)

کَلمۃٌ - پیغام، جیسے کلمتی الی الشباب "۔

کلیجہ - کُلچہ، فارسی،

کلیشیۃ - بلاک (طباعت میں)

کلیم ج اکلمہ - فرش، غالیچہ، کمل، ترکی،

## م

کُماج - سپید خمیری روٹی، بہتر قسم کا میدہ، فارسی

کمالیات - اسبابِ راحت و لوازمِ عیش، اس کا مقابل "حاجیات" ہے جس کے معنی اہم ضروریات کے ہیں،

کمان - تیر، ایضاً، محاورۂ شام،

کُمبانیۃ - کمبانیا - کمپنی، جماعت، اٹالین

کمبردج - کیمبرج یونیورسٹی (CAMBRIDGE)

کمبریت - کمرکھ، کپڑا، انگریزی،

کمبلایۃ، کمبیالۃ - بل آف ایکسچینج، ہنڈوی، چک، اٹالین،

کمبیو - بل آف ایکسچینج، ہنڈوی، ترخ، اٹالین

کمخ، کمخا، کمخواب کپڑا، دمشق کا ریشمی کپڑا، چینی

کمخۃ - ثقل، تہ نشین، محاورۂ شام،

کمخان - کمخاب، ریشمی کپڑا، چینی،

کمر - کمرا، چھپانا، ڈھانکنا، محاورۂ شام،

کمر ج اکمار - منی بیگ، ہمیانی، روپے کی جیب، فارسی،

کُمرک - چنگی، چنگی خانہ، لاطینی بواسطۂ ترکی،

کمرکی - کمرکجی، چنگی وصول کرنے والا، تحصیلدار چنگی، ترکی،

کمریرۃ - نوکر، خادم، لاطینی بواسطۂ فرنچ،

کُمساری - ریلوے گارڈ، فرنچ،

کمشۃ - بقدر یک کف دست، مٹھی بھر، دیکھو کفشۃ

کماشۃ - سانسی، موچنا،

کمد تکمیدا - چھت یا چبوترہ یا کسی اور پختہ فرش کو مسطح کرنا، کانہ مولد من تکمید الثوب او تکمید العضو المجوع ۔

كَمِّيَّة - مقدار، كم سے بنا ہے، پہلے اصطلاحِ فلسفہ میں اس معنی میں آیا اور اب عام طور سے مستعمل ہوتا ہے،

كَمَنْجَة - دوتارہ، سارنگی، فارسی،

## ن

كَنَارِيّ - ایک خوش آواز چڑیا کا نام، انگریزی

كُنَاش - سفینہ، بیاض، نوٹ بک، سریانی

كِنَافَة - میٹھا سنبوسہ، کیک، وفسر الزبیدی الکنافۃ بالقطائف الماکولۃ وفی التہذیب القطائف طعام یسوی بالدقیق المرق بالماء

كَنَال - نہر، فرنچ بواسطہ انگریزی،

كَنَبَة - ایک قسم کی کرسی، نیم تخت، فرنچ،

كُنْتَرَاتُو - معاہدہ، معاہدہ نامہ، اطالین،

كُنْدُ ج كُنْتُود - افسر، ہیڈ، فرنچ،

كَنَدَا - ملک کینیڈا واقع امریکا،

كُنْد اسطبل - کانسٹیبل، فرنچ،

كُنْدُرَة - انگریزی جوتا، بوٹ، یونانی بواسطہ ترکی

كُنْدُرجی - بوٹ ساز، ترکی،

كُنْدُقج - غلہ رکھنے کی کوٹھی، فارسی،

كَنْشَة - گلدستہ نبطی، او مولدۃ من الكنشة وهی اصول ذات فروع -

كَنْشِلِير - چانسلر یعنی یونیورسٹی کا پریسیڈنٹ، اطالین بواسطہ انگریزی،

كَنْغُورَة - كَنْغُرَة - کانگریس مجلس، انگریزی

كَنَكَة - قہوہ، یا کافی کی کیتلی، محاورہ مصر،

كَنَّ - غم ہلکا ہونا، آرام پانا، كنّة آرام، تخفیف غم، مولد

كَنَّن - کسی کا غم ہلکا کرنا، آرام، تخفیف غم، مولد،

كُنْيَاك - برانڈی، شراب،

كنيفه - دیکھو کنافہ،

## و

كوى كيّا - گرم لوہے سے درزی کا کپڑے کا سیلن بٹھانا، دھوبی کا کپڑے پر استری کرنا، قدیم معنی داغنا، (مولد، قدیم الاستعمال)

كَوَارتز - بلور غیر مصنوعی، انگریزی،

كُوب - گلاس، اصلی معنی "قدح لا عروۃ لہ"

كوبة - شطرنج، پان کا پتہ (تاش میں)

كوبرى - پل، خصوصاً آہنی پل، ترکی،

كُوبُون ج كوبونات - کوپن، انگریزی،

کُوتالِی ج کوانلدہ - گریک کیتھولک، عیسائیون
کا ایک فرقہ جو یونانی کلیسا کا پیرو ہے، یونانی،
کُوتلدہ - گریک کیتھولک ہونا، دیکھو کوتالی،
کُوتلت - ضلع، فرنچ،
کوخ ج اکواخ، کیخان، کوخان، کوخۃ
جھونپڑا، فارسی،
کُود - مجموعۂ قوانینِ سلطنت، کوڈ فرنچ۔
کورۃ ج کور - قدیم لغت میں اس کے معنی شہر
اور حصۂ زمین کے ہین، لیکن آجکل اور نیز عرب جغرافیہ
نویسون نے اس کے معنی پرگنہ کے لئے ہین، یونانی
مصر مین کورہ اب پیشانی کو بھی کہتے ہین،
کُورَجۃ ، ڈھیر، مجموع، مصر و شام کا محاورہ ہے
اخذت الشئ بالکورجۃ - یعنی مین نے بحیثیت
مجموعی اور یکمشت خریدا، اسکو، کہا جاتا ہو کہ کورجہ
کی اصل ہندی لفظ کوڑی ہے، جو بیس عدد کے
مجموعہ کو کہتے ہین،
کُوردَن - سنتریوں کا حلقہ، انگریزی،
کُورَت - دیکھو کریک،
کُوربیت - مطلق قید یا قید دوامی، ترکی،

کُورنتینۃ - دیکھو کرنتینہ،
کُوسا کوساۃ - کھیرا، ککڑی، لوکی، محاورہ شام
کوستکۃ - دیکھو کستاک،
کُوشش - محنت، کوشش، دیکھو کاش،
کُوشتۃ - دیکھو کاشہ،
کوشطا - ساحل، دریا کا کنارہ، اندلسی،
کوفرنور جنرل - گورنر جنرل، انگریزی،
کولُونل - پولیس کے انتظامات بغرض رفاہ عام
کالونیل، انگریزی،
کولیرا، کولیراۃ - ہیضہ، کولرا، فرنچ،
کومسارِی - دیکھو کمساری،
کومسیُون - دیکھو کمیسون،
کومودر - کمانڈر، انگریزی،
کُونت - ایک اعزاز کا لقب، انگریزی،
کونستبل ج کونستبلات - کانسٹبل انگریزی
کونسر - کونسرٹ ایک باجا ہے جو بذریعہ بخارات
کے بجتا ہے،
کونصُول - کونسل ٹیبل یعنی وہ میز جو دیوار
سے لگی رہتی ہے اور اس پر سامانِ آرائش رکھتے ہین،

کُونیاک۔ برانڈی شراب،

کوّائ۔ استری کرنے والا، دیکھو "کوی"

کوّش تکوِیشًا۔ کام پورا کرنا، طیار کرنا، دیکھو کوّش

کوّع تکویعًا۔ گرم تیل میں زخم رسیدہ یا کٹے ہوئے عضو کو ڈالدینا، تاکہ خون کا سیلان اور روانی بند ہو جائے، مولّد من الکوع،

کُوّلِی۔ تاش کی شہزادی یا بیگم یا بی بی، دخیل،

کُوهبان۔ محافظ کوہ، فارسی،

کُوهبانی۔ ماہر راہہائے کوہستانی، ماہر طرق جبلیہ، فارسی،

# ہ

کھربیۃ۔ کھربائیّۃ۔ برقی قوت، الکڑاسٹی فارسی لفظ کہربا جس کی اصل کاہ ربا ہے، اس سے بنا ہے، جو کہربا کی ایک قسم کی خاصیت ہے، چونکہ کہربا میں برقی قوت زیادہ ہوتی ہے، اس لئے برقی قوت کو کہربائیت کہتے ہیں،

کھربۃ۔ برقی قوت کسی چیز پر طاری کرنا، برقی قوت سے متاثر ہونا،

کھرمان۔ کہربا، محاورۂ مصر،

کُهنُوت۔ کہانت، ایک پادری کا عہدہ، سریانی

# ی

کَیتُونۃ۔ پادریوں کی سپید پوشاک، یونانی،

کیثُولِک، کیثولک۔ عیسائیوں کا کیتھلک فرقہ، یونانی،

کِیثَار۔ ستار، ایک آلۂ موسیقی، یونانی،

کِیرِ۔ یونانی کلیسا کے بشپ کا لقب تعظیمی جس کے مقابل میں ہز لارڈ بشپ ہے، یونانی،

کِیس ج اکیاس، کیستہ۔ بدن دھونے اور ملنے کے لئے بالوں کے دستانے اصلی معنی تھیلی، (علی) کیسہ، علی نقعنہ، اس کے حساب میں یہ افرنجی طرز تعبیر ہے،

کیفجیۃ۔ آرام کرو، یہ ترکی لفظ صیغۂ امر ہے جو فوجی سپاہیوں کو پریڈیا قواعد کے بعد واپسی کی اجازت کے لئے افسر کہتا ہے،

کیکۃ۔ انڈا،

کیلار۔ تہ خانہ، انگریزی،

کیلجیۃ۔ مٹکا، خم، دخیل،

کیلو۔ کسی وزن کا سوحصہ، فرنچ،

کیلوجرام - کیلوغرام - کیلوگرام یعنی سوگرام فرنچ

کیلون - قفل، تالا، دخیل،

کیلومتر - کیلومیٹر مساوی ۱۰۸۳ گز،

کیمیاء - فن کیمسٹری جس میں تحلیل و ترکیب اجزائے جسم سے بحث ہوتی ہے، یونانی،

کینا - کونین (دوا) جس کا اسپیل (QUINA) بھی ہے،

کی - استری کرنا (کپڑے پر) اصلی معنی داغنا،

# باب اللام

## ا

لابیہ - کوہ آتش فشاں کا مادہ گداختہ جس کو لاوا کہتے ہیں، شاید عبرانی سے آیا،

لابراتینو - کارخانہ علم کیمسٹری، فرنچ سے آیا،

لاتین - لاطینی قوم، لاطینی کلیسا،

لاذن - لاذنہ - افیون کا عرق، فارسی،

لاسلکی - وائرس، بے تار کی تاربرقی،

لاطیہ ج لاطیات - یونانی لشپوں کا نقاب

لاقونہ - چکنی مٹی چونا مسی جوش،

لاک - لاکھ ہندی،

لامبا - لمپ کا معرب، ایتالین،

اللامرکزیۃ - ڈومینین، اسٹیٹس بطرز فیڈریشن یعنی صوبے مرکز کے اثرات سے داخلی طور پر آزاد ہوں،

حزب اللامرکزیۃ - عربوں کا وہ سیاسی گروہ جو جنگ عظیم سے پیشتر ترکوں کے اقتدار کو تسلیم کرتے ہوئے، فیڈریشن کے طرز پر داخلی آزادی کا طلبگار تھا،

لاوندا - لونڈر، انگریزی عطر، ایتالین،

لاہ - باشندگان ملک پولینڈ،

(بلاد) اللاہ - ملک پولینڈ،

لاھی - شہر ہیگ پایۂ تخت ہولینڈ،

لائیسک - شہر لیزک واقع جرمنی،

لائحۃ ج لوائح - فہرست، پروگرام، اسکیم رجسٹر یادداشت، دستاویز، قانون، مولد،

لباس ج البسۃ - لبس - تنگ پائجامہ

لبان - پانی بھرنے کی ڈوری، محاورۂ مصر،

لبان الذکراء - گینشیا، (ایک دوا)

لبتۃ - گلوبند، نکلیس،

لبخ الدمل - زخم پر پولٹس لگانا، مولد،

لبخۃٌ - پولٹس، ضماد، لیپ،

لبّط القلم - قلم روشنائی میں ڈالنا، مولّد،

لِبَدَۃ ج لِبَد - نمدہ کی ٹوپی، فلٹ کیپ،

اصلی معنی نمدہ،

لَبلَبی - بھنا ہوا، ترکی،

لَبُنِیّۃ - کوفتے جو پنیر ملا کر پکائے جاتے ہیں کھیر، مولّد

لُبُّودیٌّ - دھنیا، روئی یا اون دھنکنے والا،

لَجنۃ ج لِجان - کمیٹی، مجلس، واصل اللجنۃ

جماعۃ یجتمعون للمشاورۃ فی الامر۔

اللجنۃ الادارِیۃ - مجلس انتظامی، منیجنگ کمیٹی،

دیکھو ادارہ،

اللجنۃ التحضیریۃ - ابتدائی کمیٹی، جو کسی بڑی

کمیٹی کی تمہید ہو،

اللجنۃ التّنفیذیۃ - ایگزیکٹیو کونسل،

اللجنۃ الفنیۃ - سبجکٹ کمیٹی یعنی وہ مجلس جو

کسی جلسہ کے انعقاد سے پہلے پروگرام تیار کرنے کیلئے

نشست کرتی ہے،

اللجنۃ المستدیمۃ - اسٹنڈنگ کمیٹی،

لسان حال - آرگن، ترجمان،

لدّنَ الخبزَ تلدینا - روٹی خشک کرنا،

لزقۃٌ - پلاسٹر، مولّد،

لسانِسیۃ - لائسنیٹ،

لستیک - ربڑ، ربڑ کا جوتا، فرنچ،

لَصُوق - پلاسٹر، مولّد،

لعب الداما - ڈرافس ایک ریاضیانہ کھیل،

لعبُ البورصۃ - سٹہ بازی،

لُغثیط - عیسائی سفیر متعینہ قسطنطنیہ، یونانی،

لَغم ج لغوم - لغومۃ - سرنگ جس میں بارود

بھر کر کسی چیز کو اڑاتے ہیں، یونانی بوساطت ترکی،

لَغم - سرنگ میں بارود بھر کر قلعوں اور عمارتوں

کو گرانا، مولّد از لغم،

لُغجی - سرنگ لگانے والا، ترکی،

لفافۃ ج لفائف - سگار،

لَفَتَ النظارۃ لَفتًا - توجہ مبذول کرانا، الفاظ

فصیح ہیں، لیکن ترکیب جدید ہے،

لفّۃ ج لفات - چھوٹا عمامہ، ایک دھجی جو ملک

مصر و شام اپنی ٹوپی پر لپیٹتے ہیں، مولّد،

لفیفۃ ج لفائف - سگار،

لقی ۔ الی ۔ گھر واپس آنا، مولّد،

لِقلاق ۔ چغلخور،

لقّم تلقیماً ۔ گرم پانی میں کافی یا چائے ڈالنا،

لَقَن ۔ لکن ۔ لگن، طشت یونانی،

لَکّ ۔ ایک کروڑ، ایک لاکھ، لاکھ جو ہر میں کام آتی ہے، پہلا معنی قدیم مولّد ہے، اور دوسرا جدید معرّب، تیسرا مختلف فیہ ہے، شاید قدیم ہی لفظ ہو،

لمبا، لمبۃ ۔ لمپ، اتیالین،

لُندرا، لُندرۃ ۔ شہر لندن پایۂ تخت انگلینڈ،

لندوہ ۔ لینڈو گاڑی،

لِوَا ۔ فوج، بریگیڈ، ترکی،

لواء، قائد اللواء ۔ فوج کا افسر، بریگیڈیر،

لواء ج الویۃ ۔ ضلع، الواء کے عربی میں اصلی معنی جھنڈے کے ہیں، لیکن چونکہ ترکی میں ضلع کو سنجق کہتے ہیں جسکے معنی جھنڈے کے ہیں اسلئے عربی میں بھی ضلع کو لواء کہنے لگے

لوتاریّۃ ۔ لاٹری،

لَوح ج الواح ۔ نشست، انگریزی،

لورد ۔ لارڈ ۔ انگریزی،

لُوغارتَم ۔ لُوغَرِتم ۔ لوگارسم (ریاضی کی ایک شاخ) یونانی،

لُوفرفر ۔ پستول، ریوالور کا معرب،

لوفکنڑ ۔ تکذیب و توریب، "لفق" کی خرابی ہے، استعمال عوام ہے،

لوکاندۃ ۔ لوکندۃ ۔ ہوٹل، سرائے، اتیالین،

لَولَب ۔ چکر دار زینہ، پیچ، ٹونٹی، کمانی، جھری فوّارہ کا دہانہ، فارسی،

لُومان ۔ قید خانہ، مکان حبس دوام، یونانی بوساطت ترکی،

اللَّون المحلّی ۔ مقامی رنگ (ادبا کی اصطلاح) جدید طرز تعبیر ہے،

لونجیۃ ۔ خادمہ، لونڈی،

لَوندا ۔ دیکھو لاوندا،

لوندرا ۔ دیکھو لندرہ،

لیرۃ ج لیرات ۔ ترکی پونڈ مساوی تیرہ روپیے آٹھ آنہ

لیفرپول ۔ شہر لیورپول واقع انگلینڈ،

لیلک ۔ بکائن، (پھول) فارسی،

لیلِی ۔ بورڈر، طالب علم مقیم دار الاقامہ، لیلی سے مراد شب باش ہے،

لیمان۔ بندرگاہ، کنارۂ دریا، ترکی،

لیمان۔ شفقت تعزیری، یونانی بواسطہ ترکی،

لیموناده، لیموناضہ۔ لیمونیڈ کا معرب،

لیوان ج لیاوین۔ گنبد نما عمارت، گیلری،

لیوان فارسی لفظ ایوان ہے جو عربی میں آکر الایوان ہوا، اور عربی سے یورپی زبان میں جاکر لیوان ہو گیا اور موجودہ عربی میں ایک غیر زبان کے لفظ کی طرح لیوان مستعمل ہوا،

لیوتنان۔ لفٹنٹ کا معرب،

## باب المیم

### ا

(فی) المائة۔ فی صدی، پرسنٹ، الفاظ قدیم لیکن تعبیر جدید ہے،

مئوی۔ مئة۔ کی طرف نسبت، انگریزی،
Per cent،

مابین۔ ایک عہدہ دار جو سلطان اور وزراء کے درمیان پیغامبری کرتا ہے، انگریزی میں اس کو انیٹ چیمبر کہتے ہیں، اکثر ماین کے ساتھ ھمایونی کی صفت بھی اضافہ کرتے ہیں، مابین عربی لفظ ہے ما موصولہ ہے، اور بین اسم ظرف ہے لیکن ترکی استعمال سے عربی میں آیا،

ماجریات۔ حوادث "جری ماجری" سے نکلا ہے، مولد،

ماجور۔ میجر کا معرب ایک حصۂ فوج کا افسر،

ماحوز۔ فوجی کیمپ، لشکرگاہ، ذخیل،

ماخرة ج مواخر۔ اسٹیمر، مولد از مخر (کشتی کا پانی کو پھاڑنا) احمد فارس صاحب الجوائب اس لفظ کا واضع ہے،

ماخور۔ شرابخانہ، بیت الفواحش، فارسی،

مادة ج مواد۔ قانون کی دفعہ، کسی مضمون کا مصالح یا مٹیریل یا مواد، وہ شے جس سے دنیا بن کر پیدا ہوئی، اور جن کو ہم اپنے حواس خمسہ ظاہری سے چھو کر، چکھ کر، دیکھ کر، سن کر، سونگھ کر دریافت کرتے ہیں،

مادی۔ مالی، دنیاوی، مادہ پرست،

مادرید۔ شہر میڈرڈ، اسپین کا پایۂ تخت،

مار۔ سینٹ، عیسائی ولی، سریانی،

مارت۔ مارچ کا مہینہ،

مارس۔ کھیت (یونانی) ماہ مارچ کا معرب،

**مارستان** - شفاخانہ، اسپتال، بیمارستان کا معرب، فارسی،

**مارش** - قومی گیت، دخیل،

**مارکۃ** - نشان تجارتی جس کو ٹریڈ مارک کہتے ہین، انگریزی،

**مارونی ج موارنۃ** - عیسائیون کا ایک فرقہ جو کوہ لبنان مین آباد ہے۔

**ماری** - سینٹ، عیسائی ولی، ماریۃ عیسائی ولیہ، سریانی،

**ماساۃ** - ٹریجیڈی،

**ماسورۃ ج مواسیر** - نالی، بندوق وغیرہ کی نالی، سگریٹ کا پائپ، پانی وغیرہ کا پائپ یا نالی، فارسی،

**ماسون** - فریمیشن، وہ خفیہ فرقہ ہے جو تمام دنیا مین پھیلا ہوا ہے، اور جس کے مقاصد اس فرقہ مین داخل ہوے بغیر کوئی نہین جانتا،

**ماسونی** - اس فرقہ کا ایک مرد ممبر، ماسونیۃ اس فرقہ کی ایک عورت ممبر - اتیالین،

**ماسونیۃ** - فری مشنری یعنی فریمیشن کی یہ خفیہ انجمن،

**ماسنک** - چپٹا، مصر کی زبان،

**ماصورۃ، ماصول** - دیکھو ماسورۃ،

**ماعون** - کاغذ کا ریم یعنی با تختہ (شام کا محاورہ) دیگ سی کلان، محاورۂ مصر، مولد،

**ماکنۃ، ماکینۃ** - مشین گن، آلہ، اتیالین،

**مالطۃ** - مالٹا، مشہور جزیرہ،

**مال میری** - المال الامیری، ٹیکس، خراج، میری کی اصل امیری ہے،

**المال الاحتیاطی** - ریزرو فنڈ،

**مالج** - ماجن، مولد،

**مالیۃ** - صیغۂ مال، فنانس، مولد،

**مامور** - سرکاری عہدہ دار، کمیشنڈ افسیر، مولد،

**ماموریۃ** - عہدۂ سرکاری، مولد،

**مامور البرید** - ڈاک پیون، پوسٹ مین،

**مانستار** - دیر، یونانی،

**مانور** - فوجی نقل وحرکت، اتیالین،

**مانوفاتورۃ** - مشین مین تیار کیا ہوا کپڑا، کپڑون کا نمونہ، انوائس، اتیالین،

مانومتر۔ مانومیٹر وہ آلہ جس سے اجسام غازیہ کا دباؤ معلوم ہوتا ہے،

ماوردة۔ مکان کا حصہ پیشین، دہلیز،

ماهية۔ تنخواہ، مشاہرہ، فارسی،

مائدة ج موائد۔ میز، قدیم معنی دسترخوان،

مایو۔ ماہ مئی،

## ب

مبارات، لعب المباراة۔ میچ،

المباراة النهائية۔ فائنل میچ،

مباشرةً۔ براہ راست، بلاواسطہ،

مبراة۔ قلم تراش،

مبرّر۔ وجہ جواز۔ تبریر کے اصلی معنی تزکیہ کے ہیں،

مبرشة۔ برش جس سے کپڑے صاف کرتے ہیں، برش مصدر بنا کر مبرشہ اسم آلہ بنایا ہے،

مبزقة ج مبازق۔ اگالدان، مشتق از بزاق،

مُبشّر۔ مذہبی واعظ، مشنری، تبشیر مذہبی وعظ غیر مذہب والوں میں کہنا، مشنری کا ترجمہ ہے،

مبصقة۔ اگالدان،

مبعوث۔ پارلیمنٹ کا ممبر، ڈیلیگیٹ، نمائندہ قائم مقام قوم یا رعایا، اصلی معنی فرستادہ،

مبلغ۔ مشنری، مذہبی واعظ،

## ت

متاع ج امتعة۔ فرنیچر، سامان سفر، مولد اصلی معنی میں تھوڑی سی توسیع کر لی گئی ہے،

متالوجیا۔ میتھالوجی، علم الاصنام،

متثقف۔ مہذب (CULTURED)

متحف ج متاحف۔ عجائب خانہ، میوزیم دیکھو تحف،

متخرج۔ سند یافتہ، تعلیم یافتہ، دیکھو تخریج،

متر ج امتار۔ ایک آلہ پیمایش مساوی ایک گز ۳ گرہ یعنی ۳۹ انچ۔ فرنچ،

متسلم۔ حاکم شہر، سیٹی مجسٹریٹ، اصلی معنی قابض،

متصرف۔ کمشنر، لغوی معنی تصرف کرنے والا،

متصرفية۔ عہدہ کمشنری، کمشنری یعنی ایک کمشنر کے حدود حکومت،

المتصلبون۔ انتہا پسند سیاسی گروہ، اس معنی میں کثیر الاستعمال لفظ "متطرف" ہے، لیکن لبنان کے مشہور شاعر شبلی بک ملاط نے

"متصلّب" بھی استعمال کیا ہے،

مایبتغی المتصلبون، وھل دروا؟
ماذا جنوہ؟ علی البلاء تصلّبا،

تَصَلُّبْ کے اصلی معنی سختی کے ہیں،

المتطرفون (واحد) - ایکسٹریمسٹ یعنی فریق سیاسی گرم

متطرف جس کے اصلی معنی تجاوز عن الحد، کے ہیں،

متطوّع ج متطوعۃ - والنٹیر، رضاکار اسلامی تاریخ میں متطوّع کا اطلاق والنٹیر فوج پر ہوا ہے، جس سے مراد وہ لوگ ہیں جو برضا و رغبت بغیر کسی معاوضہ کے فوج کے ساتھ جہاد میں شریک ہوتے تھے، والتطوع فی اللغۃ التبرع من ذات نفسہ مما لا یلزمہ فرضہ،

متعلم - تعلیم یافتہ، مہذب، اصلی معنی "طالب علم"

متفرنج - مقلد اہل یورپ، مصدر تفرنج،

متقاعد - ریٹائرڈ، پنشن یافتہ،

متمیز - ملکی (سول) عہدہ، ملکی منصب، ترکی حکومت میں مستعمل ہے،

متنزّہ - پارک، سیر و تفریح کی جگہ، دیکھو منتزہ،

متنوّر - روشنخیال، مولد از نور،

(اسعار) متہاودۃ - مناسب نرخ، یہ مادہ "تفاعل" سے قدیم لغت میں مستعمل نہیں، دیکھو ہاود

## ث

مَثَالَۃ ج مثالات، مثائل - سبق مولد

مثقّف - مہذب، تعلیم یافتہ، کلچرڈ،

مثلجۃ - آئس مل یعنی برف سازی کا کارخانہ مشتق از ثلج،

مثیلۃ ج مثیلات، مثائل - دیکھو مثالۃ

## ج

مجاور - انڈرگریجویٹ طالب علم، جامع ازہر کے طلبہ کے لئے ایک گونہ مخصوص ہو گیا ہے،

مجتمع العلماء - مجتمع العلوم - اکاڈمی علماء کی علمی انجمن جس میں سب ملکر مسائل علمیہ کی تحقیق و تدوین کرتے ہیں

المجتمع، المجتمع الانسانی - سوسائٹی،

مخدّرۃ - کھڑکی، مولد،

مجر - ہنگرین قوم، بلاد المجر - ملک ہنگریا،

مجرد - دانت کا برش، مولد،

مجرفۃ - بیلچہ، پھاوڑا - مولد،

مجریط - حکومت اسپین کو کہتے ہیں، کیونکہ اسکا

دارالسلطنت مجریط (میڈرڈ) ہے

مجسمہ - اسٹیچو، مجسمہ، پورے قد کا بت،

مجلس ج مجالس - مشورہ گاہ، محکمہ عدالت، کچہری

مجلسِ بلدیہ - میونسپل کمیٹی، دیکھو بلدیہ،

مجلس الاشراف - ہوس آف لارڈس،

دارالخصوص، امرائے ملک کی مجلس،

مجلس الاعیان - امرا کی پارلیمنٹ، دارالامرا،

اعیان جمع عین بزرگ، اشراف جمع شریف معنی بزرگ

مجلس التشریع - المجلس التشریعی - المجلس

الاستراعی - مجلس واضعانِ قانون،

لیجسلیٹیو کونسل،

مجلس التنفیذ - وائسریگل کونسل،

مجلس الحسبیۃ - کورٹ آف وارڈس

مجلس الحقوق - سول کورٹ،

مجلس الشوریٰ، مجلس شوریٰ القوانین

پریوی کونسل،

مجلس الشیوخ - ہوس آف لارڈس شیوخ

شیخ کی جمع، بزرگ قوم، دیکھو مجلس الاشراف،

مجلس العموم - ہوس آف کامنس، دارالعوام،

عام رعایا کے قائم مقاموں کی مجلس،

مجلس اللوردات - ہوس آف لارڈس،

لوردات، لورد کی جمع لارڈ،

مجلس المبعوثین - مجلس المبعوثان،

پارلیمنٹ، دیکھو مبعوث، مبعوثان ترکی جمع ہے،

مجلس النظار - مجلس وزرا، دیکھو ناظر،

المجلس النیابی - مجلس النواب،

پارلیمنٹ، نیابت، قائم مقامی یعنی رعایا کی قائم

مقامی کی مجلس، نواب نائب کی جمع یعنی نائبان

رعایا ئے ملک کی مجلس،

مَجَلَّۃ ج مَجَلّات - میگزین، ریویو یعنی پرچہ

رسالہ، مجلّہ اصل لغت میں کتاب النصائح کو

کہتے ہین، زمانۂ حال میں ترکی حکومت نے اپنے

قوانینِ شرعی کو بطرزِ جدید ایک کتاب مین جمع

کرایا تھا جس کا نام مجلۃ الاحکام رکھا تھا، اسی کتاب

کے نام کے ذریعہ سے یہ لفظ جدید اہلِ قلم مین

روشناس ہوا،

مجمع تقدم العلوم، مجمع العلماء،

مجمع العلوم - اکاڈیمی علماے فن کی علمی انجمن

جس میں سب مل کر مسائل علمیہ کی تحقیق و تدوین
کرتے ہین، تمام اکاڈیمیوں میں فرانس کی اکاڈیمی
مشہور ہے،

**المجمع الملکی** - رائل اکاڈیمی،

**مجموع** - مجموعہ ج مجامیع، مجموعات
اخبار یا رسالہ کا فائل،

**مجہار** - آلہ مکبر الصوت، (وضع مجمع لغوی)

**مجہر** - میکرسکوپ، خوردبین،

**مجیدی** - ترکی نقرئی روپیہ مساوی ۲ شلنگ
۸ پنس (۱۸) دیکھو مجیدیہ،

**مجیدیۃ** - ترکی پونڈ مساوی تیرہ روپیے
آٹھ آنے، مجیدی اور مجیدیہ دونوں سلطان
عبد المجید سلطان روم کے انتساب سے موسوم
ہین، ایک ترکی تمغہ کو بھی مجیدیہ کہتے ہین،

## ح

**محاسب، محاسبجی** - کنٹرولر، اکونٹنٹ
محاسب (ایک عہدہ)

**محاسبۃ** - آڈٹ آفس، بک کیپنگ، دفتر
حساب وکتاب، فن حساب داری،

**محاضر** - لکچرر، اسپیکر،

**محاضرۃ** - لکچر، علم آداب مجلس، علم لطائف و
ظرائف،

**محافظ** - گورنر، حاکم، محافظ شہر، شریف امیر

**المحافظون** - انگلستان کی ایک سیاسی جماعت
جس کو کنسرویٹو پارٹی کہتے ہیں، وھؤلاء
ھم الذین یحافظون علی القدیم،

**محاماۃ** - پیشۂ اہل قانون، وکالت بیرسٹری
دیکھو محامی،

**محامی** - بیرسٹر، وکیل، محامی طرفدار کو کہتے
ہین، چونکہ اہل قانون اپنے موکل کے طرفدار
ہوتے ہیں اس لئے وہ محامی ہین،

**محتویات** - مشتملات - محتویات المجلۃ
رسالہ کے مضامین،

**محجر صحی، محجر** - قرنطینہ خانہ، لغوی معنی
روکنے کی جگہ،

**محایۃ** - حروف مٹانے کا ربڑ، مشتق از محو،

**محدلۃ** - رولر ( ROLLER ) سڑک
برابر کرنے کا انجن،

مُرافعة (اپیل کرنا) مقدمۂ مولّد از رفعت الشکوی الی القاضی،

مُخَرّجة ۔ وہ مال جو چنگی نہ ادا کرنے کی وجہ سے ضبط کیا گیا ہو، مولّد،

مُحَرِّر ۔ مضمون نگار، اخبار کا اڈیٹر، از تحریر،

مَحْرَمة ج محارم ۔ جیبی رومال، چہرہ پر ڈالنے کا زنانہ رومال،

محصول ۔ پیداوار، "محصول قلم" بھی مجازاً کہتے ہین

مَحْضر ۔ روداد، کارروائی جلسہ، رپورٹ، والمحضر خط یکتب فی واقعة فی اٰخرہ خطوط الشھود بصحة ما تضمنه صد ۷۸۷،

مَحَطّ، مَحَطّة ۔ ریلوے اسٹیشن، لغوی معنی اترنے کی جگہ،

محطة الاذاعة ۔ براڈ کاسٹنگ اسٹیشن،

محظیة ۔ مسٹرس، گھر کی مالکہ، صحیح لفظ حظیۃ ہے،

مِحفظة ۔ نوٹ بک، کتاب یادداشت، از حفظ

مَحْکَمة ج محاکم ۔ عدالت، کچہری، کورٹ، از حکم،

محکة الخیل ۔ کھریرا، فصیح لفظ "مِحسة" ہے،

محکمة الانتھاء ۔ سشنس کورٹ،

محکمة الاستیناف ۔ کورٹ آف اپیل، عدالت مرافعہ، دیکھو استیناف،

المحکمة الاھلیة ۔ ملکی عدالت جو صرف ملکی لوگون کا فیصلہ کرتی ہے، دیکھو اہلی،

محکمة البدایة ۔ ابتدائی عدالت جہان مقدمہ پہلے پیش ہو کر اپیل کے لئے عدالت بالا مین آتا ہے،

محکمة التمییز، محکمة تمییز الحقوق کورٹ آف کیسیشن، ہائیکورٹ،

محکمة الجزاء ۔ عدالت دیوانی جہان مال کے مقدمات پیش ہوتے ہین،

المحکمة الجزئیة ۔ عدالت خفیفہ، جہان جرائم خفیفہ کے مقدمات پیش ہوتے ہین،

محکمة الجنایات ۔ عدالت فوجداری جہان جرائم کبیرہ کے مقدمات پیش ہوتے ہیں،

محکمة الحقوق ۔ عدالت دیوانی،

المحکمة العالیة ۔ ہائیکورٹ، عدالت عالیہ

المحکمة المدنیة ۔ سول کورٹ،

محكمة النقض والابرام - ہائیکورٹ، عدالتِ عالیہ،

المحكمة المختلطة - ملکی اور غیر ملکی لوگون کی متحدہ عدالت،

مُحلبيّة - ملک فوڈ (بچون کے لئے دودھ کی ڈاکٹری ایک غذا) مشتق از حلیب،

محلّ ج محالّ - کمرہ، دُکان، تجارتی کوٹھی، مجلس جنازہ، اصلی معنی جگہ،

محلّة - سرائے، اصلی معنی منزل، محل الادب پائخانہ،

محلّ الاستقبال - استقبال کا کمرہ،

محلّ الاستراحة - ریفرشمینٹ روم، استراحت کا کمرہ،

محلّ صرّافة - بینک، دوکان صرافی،

محليّة - مقامی، "محلّ" کی طرف منسوب ہے، اس لئے معنی اصلی سے مناسبت ظاہر ہے،

محيط - ماحول، معنی اصلی سے مناسبت ظاہر ہے،

## خ

مُخاطر - صاحب جرأت وعزم ایڈونچرس،

مُخابرة - سیاسی گفت وشنید،

مخابرة - خط وکتابت، خبر رسانی، انتظام خبرگیری،

مُخاطرة - جرأت، ایڈونچر، خطرہ مین ڈالنا،

مُخرَّج - سند یافتہ، پاس شدہ، دیکھو تخریج،

مخرطة - خرادنے کا آلہ،

مخزن ج مخازن - مال خانہ، فوجی میگزین، بینک، تاجر کا دفتر،

مخزن - حکومت مراکش (مراکو) کو کہتے ہین،

مخطوطة ج مخطوطات - کسی کتاب کا قلمی نسخہ،

مُخل ج مخول، امخال - ایک آلہ جرثقیل یونانی

مخفر ج مخافر - حفاظت گاہ، سپاہیون کی چوکی، یعنی ملک مین ناجائز تجارت کی ممنوع اشیا یا ممنوع طریقہ سے اسلحہ لانے کے روک تھام کے لئے حفاظت گاہین بنائی جاتی ہین جہان پولیس اور کچھ سپاہی تحقیقات کے لئے متعین ہوتے ہیں، از خفارہ،

مخلّل - اچار مشتق از خل (سرکہ)

مخمّس - مخمّسة - ایک آلہ جرثقیل،

مُخيط - لاسہ،

# د

مَداس - مَدَاسَة - سلیپر، وفی القاموس
المداس ... الذی یلبس فی الرجل ..
مداس النعل ... [illegible] ... ایابلین
مداسات،
مداساۃ [illegible] ... یورپین ... [illegible]
مداعبة - ٹھٹھا
مُداعکۃ - کسی کام کی مشق، مہارت، پریکٹس،
اصل المداعکۃ التمرس فی الحروب،
مِدْخَنَة - چولھے کی چمنی، دودکش،
مَدْخُول ج مداخیل - آمدنی، مولد،
مُدَّۃ (المنسیج) تانا، صحیح لفظ "سداۃ" ہے،
مِدْرَاۃ - مِدْرَیٰ ج مَدَارٍ - جہاز کا مستول، مولد،
مِدْرَاس - مجلس بحث و مذاکرہ، انگریزی لفظ (SEMINARY) کی جگہ مستعمل ہوتا ہے،
المدّعی العمومی - اٹرنی جنرل، پبلک پراسکیوٹر،
مُدَرَّع، مُدَرَّعة - جہاز آہن پوش،
زرہ پوش جہاز، مولد از د[illegible]ع،
مدرسة - اسکول یعنی طرز، اسلوب،
المدرسة الحدیثة - طرز جدید،
مدرسةٌ ابتدائیةٌ - پرائمری اسکول، ابتدائی مدرسہ،
مدرسةٌ اجزائیةٌ - مدرسہ دواسازی، دیکھو اجزائی،
مدرسةٌ إعدادیةٌ - ہائی اسکول، اعداد تیار کرنا،
مدرسة امیریة - گورنمنٹ اسکول، سرکاری مدرسہ،
مدرسة اهلیة - پبلک اسکول، پرائیویٹ اسکول، چندہ کا مدرسہ،
مدرسة تجهیزیة - ہائی اسکول، تجہیز کرنا،
مدرسة ثانویة - سکنڈری اسکول،
مدرسة جامعة - یونیورسٹی، یونیورسٹی کا ترجمہ
مدرسة الحقوق، لا کالج، دیکھو حقوق
مدرسة حربیة - ملٹری اسکول، فن جنگ کی تعلیم کا مدرسہ،
مدرسة خارجیة - وہ مدرسہ جس میں بورڈنگ

کا انتظام نہ ہو،

مدرسۃ خیریۃ - خیراتی مدرسہ، امدادی مدرسہ

مدرسۃ داخلیۃ - وہ درسگاہ جس مین بورڈنگ کا انتظام ہو،

مدرسۃ رشدیۃ - بڑے لڑکون کی تعلیم کا مدرسہ،

مدرسۃ الشعب - پبلک اسکول، دیکھو شعب

مدرسۃ فنیۃ - آرٹ اسکول، مدرسۂ صنعت وحرفت۔

مدرسۃ کلیۃ - کالج، مدرسۂ عالیہ،

مدرسۃ متجولۃ - سفری مدرسہ جو گاؤن بگاؤن خود پھر کر تعلیم دیتا ہے،

مدرسۃ المعلمین - ٹریننگ کالج،

مدرید - شہر میڈرِیڈ پایہ تختِ اسپین،

مِدفأۃ - انگیٹھی،

مِدفع ج مدافع - توپ، مسلمانون نے اپنے عہدِ ترقی میں اس لفظ کو وضع کیا،

مِدفعی - توپچی،

مِدفعیۃ - توپ خانہ،

مِدک - بندوق کا گز جس سے بارود بھرتے ہیں

مدنی - ملکی، دیوانی،

(قانون) مدنی - سول لا، دیوانی قوانین

مدیر - حاکم ضلع، منیجر، مہتمم، دیکھو ادارۃ۔

المدیر العام - جنرل منیجر،

مدیر البوسطۃ - پوسٹ ماسٹر، دیکھو بوسطۃ

مدیر البوسطات العام - پوسٹ ماسٹر جنرل

مدیر الادارۃ - منیجر،

مدیر الاشغال، مدیر الشؤون منیجر،

مدیر المال - کلکٹر، ضلع کا مالی حاکم،

مدیر المدرسۃ - پرنسپل، مہتمم مدرسہ،

مدیر المدارس - ڈائرکٹر آف پبلک انسٹرکشن

مدیریۃ - ایک مدیر کا عہدہ، ایک مدیر کے حدودِ حکومت، ضلع، مصری صوبہ،

## ذ

مُذکرۃ - یادداشت، میموریل، نوٹ بک مولّد - ایجنڈا، (مجمع لغوی)

مذکرۃ المحامی - وکیل کی (BRIEF)

مذکّرۃ احضار - سمن، اطلاعنامہ، عدالت

میں حاضر ہونے کا اطلاع نامہ، مولد،

مِذیاع ۔ ریڈیو۔ قدیم معنیٰ "من لا یکتم السر" (تاج العروس) مجمع لغوی نے بھی تصدیق کردی ہے،



مُرابحۃ ۔ بینکوں کی شرحِ سود کے گھٹانے کی چالیں، مشتق از ربح (نفع) مولد،

مرابطۃ ۔ لیگ، انجمن، یونین،

مُرابع ۔ کاشتکار، کاندمولد من الربیع، حصہ دار، واصلہ من یاخذ الربع من صاحبہ مولد،

مراجعۃ ۔ نظرثانی کرنا، کتاب کا صفحہ الٹکر دیکھنا مولد،

مُراسل ۔ اخبار کا نامہ نگار، کارسپانڈنٹ

مُراقب ۔ گورنمنٹ پریس ریپورٹر، جو مطبوعہ کتب اور رسائل کو دیکھ کر قابلِ گرفت امور سے گورنمنٹ کو مطلع کرتا ہے، نگران،

مُراقبۃ ۔ نگرانی، دیکھ بھال،

مراقب اداری ۔ سپرنٹنڈنٹ آفس منیجر

مراکبی ج مراکبیۃ ۔ کشتی والا، منسوب بہ مراکب جمع مرکب، مولد،

مرتبع ۔ بالاخانہ، لنگر، قطعۂ زمین، اصل میں مربع چارگوشہ شے کو کہتے ہیں،

مرتبۃ ج مراتب ۔ توشک، پلیٹ فارم، گدا، اور بیچ،

مرتّب ج مرتبات ۔ تنخواہ، مشاہرہ، مولد،

مرتفق ۔ بیت الخلاء،

مرّۃً وخلاص ۔ بس ایک بار، محاورۂ مصر ONCE FOR ALL کا ترجمہ ہے،

ابالمرّۃ ۔ یقیناً، قطعاً، عام بول چال کی زبان

مَرسَح ۔ تھیٹر کا اسٹیج جہاں کھڑے ہو کر ایکٹر ایکٹ کرتے ہیں، تھیٹر کا کمرہ،

مُرسل ۔ مشنری، عیسائی واعظ،

مِرسَم ۔ پنسل، دیکھو رسم،

مرسیلیا ۔ مرسیلا تز۔ مشہور بندرگاہ

مرسوم ج مراسیم ۔ فرمانِ شاہی، نسخۂ دوا، مولد،

مِرشحۃ ۔ سڑکوں پر پانی چھڑکنے کا نل از رشح

مترشح ۔ امیدوار، دیکھو، ترشح،

مَرفا ۔ گھاٹ، بندرگاہ،

مُرفین ۔ مارفیا، ایک مخدر مادہ،

مِرقَب - دوربین، ماخوذ از رقابت (تاکنا)

مُرقِی - کل کا زینہ جو خود بخود بلند ہوکر آدمی کو چھت تک پہنچا دیتا ہے،

مِرکَاض - جائے خرید و فروخت اسپ، اصلی معنی گھوڑا دوڑانے کی جگہ، موجودہ معنی اتیالین سے آئے ہین،

مَرکَب ج مراکب - جہاز، مشتق از رکوب (سوار ہونا)،

مَرکبہ ج مراکب - گاڑی، از رکوب، (سوار ہونا)

مَرکبُ دقّاش - ایک قسم کا چھوٹا جہاز جو خار دار پہیوں کے ذریعہ سے چلتا ہے، اسکو اسکرو اسٹیمر کہتے ہیں،

المرکب الھوائی - ہوائی جہاز،

مَرکَۃ - مارک، تجارتی نشان، انگریزی،

مَرکز ج مراکز - ہیڈکوارٹر، صدر مقام، مولّد

مَرکُوب - جوتا، سلیپر، مولّد،

مُرُوز - ملاحظہ کرنا،

ز

مزاجُرنہ - دوپہر کی استراحت، اسکول کی دوپہر کی چھٹی، اتیالین،

مزاحمۃ - مقابلہ، کمپیٹیشن معنی اصلی سے بہت قریب ہے

مزایدۃ - وہ نیلام جس مین زیادہ سے زیادہ دام کہنے والے کے ساتھ معاملہ کیا جائے، دیکھو مناقصہ

مُزاد - نیلام، اصل البیع المزاد ہے،

مزرکش - مطلا، دیکھو زرکشہ،

مِزّ - ترکی جوتے کی اندرونی سلیپر جسکا بالائی حصہ اتار کر فرش پر چلتے ہین، ترکی،

مزولۃ - دھوپ گھڑی،

مزولۃ الھواء - ہوانما یعنی وہ آلہ جس سے ہوا کا رخ پہچانا جاتا ہے،

مزیّن - حجام، نائی، مولّد،

س

مسابلۃ - ٹرنزٹ، تجارۃ المسابلۃ،

مساعِد - اسسٹنٹ، مددگار افسر،

مسامحۃ - بے تعصبی، چھٹی، تعطیل، مولّد،

مَسبَک ج مسابک - لوہا وغیرہ ڈھالنے کا کارخانہ، از سبک،

مُستحفَظ - ریزرو، مخصوص کیا ہوا، محفوظ، مولّد،

مَست ج مسوت - ایک قسم کی سلیپر، دیکھو مزّ، ترکی،

مُستحفِظ القطار۔ ریلوے گارڈ،

مُستحلَب ۔ ایملشن (ایک قسم کی دوائے مغذی) مشتق از حلب،

مُستحضِرات ۔ دوائیں جو کارخانہ میں موجود ہوں،

مستخدم ۔ نوکر، چاکر، مولّد،

مُستَراح ۔ پاخانہ، مولّد،

مِستر۔ مسٹر، انگریزوں کے نام کے پہلے تعظیماً آتا ہے، انگریزی،

مِستر واش ۔ ہم پیشہ، بڑھئی، مستری، مستر ایتالین، واش ترکی،

مُستشار۔ مشیرِ سلطنت، گورنمنٹ کونسلر (ایک عہدہ)

مُستشفی ج مستشفیات، شفاخانہ، ہوسپٹل

مُستعرِب ج مستعربون ۔ مستشرقین،

مستعمرۃ ۔ نوآبادی، مقبوضۂ سلطنت غیر دیکھو استعمار

مستعمرۃ مستقلۃ ۔ ڈومینین،

مستلۃ۔ اہلِ یورپ کے نہانے کا حوض یا کپڑا، ایتالین

مستنطِق۔ جرح کرنے والا، دیکھو "استنطاق"

مستورِدٌ ۔ باہر سے تجارتی مال منگوانے والا، امپورٹر

دیکھو "استیراد" ۔ مولّد،

مستوصِف ۔ مطلب، ڈاکٹرخانہ، دیکھو وصفہ،

مسجّل ۔ رجسٹری شدہ، مندرج رجسٹر، دیکھو تسجیل

مسبح ۔

مَسحوق ۔ سفوف، اصل معنی پسا ہوا،

مَسخوط۔ مصری قبرستانوں کے سنگین بُت جن کے متعلق عوامِ مصر کا خیال ہے کہ وہ انسان تھے جن کو خدا نے مسخ کر دیا ہے مسخوط کے اصلی معنی جس پر غصہ یا غضب کیا گیا ہو،

مُسدَّس ۔ تمنچہ، پستول، چھ نالی کا پستول

مُسرگل ۔ وہ قیدی جو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کیا جائے، ترکی سے آیا ہے،

مَسرّۃ ۔ ٹیلیفون، یعنی آلۂ اسرار گوئی، از سِرّ

مِسرَی ۔ قبطی مہینہ مطابق اگست، قبطی،

مُسطار ۔ ایک قسم کی سخت تیز شراب، لاطینی یا فارسی،

مُسطارِین ۔ ایک آلۂ معماری، یونانی،

مِسطرۃ ۔ رول، آلۂ سطرکشی، نمونہ،

مُسقفۃ ج مسقفات ۔ دو منزلہ یا سہ منزلہ

مکان، لبنان میں مستقفات" کے تحت وہ مکان
آتے ہیں، جن کی بالائی منزلوں میں بیرونی سیاح
قیام کرتے ہوں، ایسے مکانات کے مالکوں کو خاص
ٹیکس دینا پڑتا ہے، جسے "ضریبۃ المستقفات"
کہتے ہیں،

مسک الدفاتر - بک کیپنگ، فن دفترداری،
مسک کے معنی پکڑنا، دفتر کے معنی رجسٹر،

مسکۃ القلم - ہولڈر کا ترجمہ،

مسکوب، عرب سلطنت روس کو کہتے ہیں،
روس کے قدیم دارالسلطنت ماسکو سے ماخوذ ہے،

مسکوبیؔ - روسی، دائج استعمال،

مسوجز، مُسَوکر - رجسٹری شدہ، دیکھو سوکرہ
یا سوجرۃ،

مِسلکۃ - دھاگا لپیٹنے کا آلہ، از سلک،

مِسلّۃ - مخروطی چارگوشہ منارہ، اصلی معنی سُوا
جس کے مشابہ منارہ ہوتا ہے،

مسمع - ریڈیو، (مجمع لغوی کی اختراع)

مسمار - گھڑی کی کنجی،

مسودۃ - بوتل،

مَسئُولیۃ - بازپرس، مولد،

مسْیُو - فرنچ لوگوں کے نام کے پہلے تعظیماً مستعمل
ہے، فرنچ،

## ش

مُشاۃ - پیدل فوج، مشاۃ ماشی کی جمع ہے (پیادہ پا)

مشاعلیؔ - جلاد،

مُشَبَّک - جلیبیاں (مٹھائی) مولد،

مشحۃ - عیسائیوں کے ہاں رسم ہے کہ مرتے وقت
ان کی پیشانی پر پادری تیل ملتے ہیں، اسکو مشحہ کہتے
ہیں، سریانی،

مشخص - ایکٹر، نقال، مولد،

مِشَدّ - سینہ بند، مشتق از شدّ (بستن)

مُشِدّ - چپراسی، شاید قبطی،

المشرق الادنی - مشرق قریب یعنی ہندوستان
و ایران و ترکستان،

المشرق الاقصیٰ - مشرق بعید یعنی چین و
جاپان و انام،

مشرقیات - السنۂ مشرقیہ، مشرقی علوم و فنون

مشروبات روحیۃ - نشی چیزیں، شراب

اور الکحل اور دیگر نشہ آور چیزین،

مشروطیۃ - پارلیمنٹی، دستوریت، یعنی وہ سلطنت جو پابند شرائط و قواعد ہو، اس لفظ کا ابتدائی استعمال اہلِ ایران اور ترکون میں ہوا،

مَشْرُوع ج مشاریع - مشروعات - تجویز رزولیوشن، تحریک،

مشرّع - قانون ساز، دیکھو "تشریع"

مشّایۃ - بچوں کی گاڑی، فوٹ پاتھ، دہلیز، مولّد

مُشَکَّل - با اعراب، جس کتاب میں حرکت اور اعراب یعنی زیر زبر لگایا گیا ہو، مولّد

مشکلۃ - پیچیدگی، پیچیدہ مسئلہ،

مُشلَح، مَشْلَح ج مشالح - ڈریسنگ روم، تبدیلِ لباس کا کمرہ، تشلیح کے اصلی معنی ننگا کرنے کے ہین، مشلح پہلے حمام کے اس کمرہ کو کہتے تھے جہان کپڑے اتارتے تھے، پردہ کو بھی کبھی کہتے ہین،

مشمّع - موم جامہ، پارسل،

مشملا - ایک درخت کا نام (ترکی)

مِشنقۃ ج مشانق - پھانسی، یعنی وہ آلہ جس سے پھانسی دیتے ہین، دیکھو شنق،

مَشْنقۃ - پھانسی گھر جہان پھانسی دیتے ہین دیکھو شنق -

مِشوار - مصر و شام و حجاز مین چہل قدمی کو کہتے ہین، اہلِ مراکش وزیر تجارت کو کہتے ہین،

مشہد - جلوس، ماتمی جلوس، جنازہ، منظر، اصلی معنی "اجتماع و مجتمع الناس"

مشیخۃ (الازہر) شیخ الازہر کا عہدہ،

مشیر - فیلڈ مارشل، ایک اعلیٰ ترین جنگی عہدہ،

## ص

مُصادقۃ علی - گورنمنٹ کا کسی امر کو سرکاری طور سے منظور کرنا، کسی معاہدہ پر دستخط کرنا، تجویز کو پاس کرنا، کسی سے رزولیوشن پاس کرانا، مولّد

مصادرۃ - جرمانہ عائد کرنا، جائداد ضبط کرنا،

مصبّ - کسی دریا کا دہانہ، اصلی معنی پانی گرنے کی جگہ،

مُصبّع - تیلی دار کڑاہی، از اصبع (انگلی)

مَصبغۃ - کارخانۂ رنگریزی، دوکان رنگریزی

مصبنۃ - کارخانۂ صابون سازی، مولّد، شرتونی نے لکھا ہے، ولو اُدمن ذکرھا الا انھا

جاریۃ علی القیاس ۔

مَصْدر ج مصادر ۔ ذرائع ، ماخذ ،

مَصَحٌّ ۔ صحت گاہ ، سینی ٹوریم ،

مَصْرِف ۔ بنک ، دوکان صرافی ، ج مصارف ،

مِصْرِیّۃ ۔ بارہ ایک مصری سکہ جو سب سے ادنیٰ ہوتا ہے ، انگریزی پینی کا ½ پیسہ ، ریزگاری ، بحالتِ جمع یعنی مصاری بمعنی تمول ، دولت ،

مُصَاصَۃ ۔ ٹونٹی ، نلی جس کے ذریعہ سے کوئی چیز چوسی جائے ، بچوں کے دودھ پینے کی شیشی ، (SUCKER)

مصفاۃ ج مصافی ۔ چائے کی چھلنی COLANDER

مَصَفَّحات ۔ نوع من الاسلحۃ الحدیثۃ الفتاکۃ

مَصِیص ۔ سیمنٹ کی طرح ایک مسالہ ،

مِصْفق ۔ سٹہ ، بنک ، بورصہ ،

مصل ۔ ٹیکہ لگانا ، واصل المصل ایسلان مولد ،

مَصْلَحۃ ج مصالح ۔ صیغہ ، محکمہ ، ضرورت ، مولد

مُصَلّی ۔ عیسائیوں کا آبِ مقدس ، ہولی واٹر ،

مَصْنع ج مصانع ۔ کارخانہ ، مل ، پہلے مصنع عمارت کو کہتے تھے ،

مصنعیّۃ ۔ کاریگری کی اجرت ،

المصور الشمسی ۔ فوٹوگرافر ،

مصیف ج مصایف ۔ گرمی بسر کرنے کی جگہ ،

## ض

مَضْبطۃ ۔ لکھا ہوا حکم ، فیصلہ ، میموریل ، عرضداشت ،

مِضْرَبیّۃ ۔ توشک ، فصیح لفظ مُضَرَّبۃ

مَضْمون ۔ بیمہ شدہ ، دیکھو ضمان ،

مَضِیق ۔ آبنائے ،

## ط

مَطَار ۔ ہوائی جہاز کا اسٹیشن ، اصلی معنی موضع الطیران ،

مَطْبَعۃ ۔ چھاپہ خانہ ، کارخانہ طبع ، مشتق از طبع ، طبع کے اصلی معنی مہر کرنا ، چھاپنا ، مہر کرنے سے قریب قریب ہے ، اس لئے فنِ طبع ایجاد ہونے پر اسکو بھی طبع کہنے لگے ،

مِطْبعۃ ۔ پریس ، آلہ طبع ،

مِطْبعۃ الازرار ۔ ٹائپ رائٹر ،

مطبعۃ الجلاتین ۔ جلا پریس ، دستی پریس

(اغلاط) مطبعیۃ - چھپائی کی غلطیاں،

مِطحنۃ - فلاورمل یعنی آٹا پیسنے کی کل،

مَطّران ج مطارنۃ - بشپ، بڑا پادری یونانی،

مطّاط - ربر، مولّد،

مطفأۃ - مطافئ - آگ بجھانے کی کل فائر انجن (اطفی)

رجال المطافی - فائر بریگیڈ،

مطلب ج مطالب - مطالبہ، دعویٰ،

(DEMAND)

مطلوبات التاجر - قرضہ جات، مطالبات واجب الادا،

مُطوّع - سواحلِ عرب میں مولوی اور عالم کو کہتے ہیں، اصلی معنی اطاعت کیا گیا،

مِطویٰ - چاقو، قلمتراش،

## ظ

مظاہرۃ - کسی امر کے جوشِ مخالفت یا موافقت کے اظہار کے لئے پبلک کا یا کسی گروہ کا بازاروں اور سڑکوں میں مجمع کے ساتھ جلوس نکالنا، مولّد،

مظروف - ملفوف خط، دیکھو ظرف،

مِظلّۃ - چھتری، (آلۂ ظل)

## ع

م، ع - ایم اے (ڈگری)

معارضۃ - پارلیمنٹری مخالفت، اپوزیشن،

معارف - تعلیم، سررشتۂ تعلیم، معارف، معرفت کی جمع بمعنی علم،

معاشٌ، معاش تقاعُد - پنشن، مددمعاش

معاش - تنخواہ، مزدوری، اصلی معنی " ماتعیش بہ من المطعوم والمشرب،

معاملۃ - سکۂ رائج الوقت، سیوطی نے بھی اس معنی میں معاملہ استعمال کیا ہے،

معاوِن - آج کل اسسٹنٹ کا ترجمہ کیا گیا ہے،

المعتدِلون - اعتدال پسند سیاسی گروہ، معتدل گروہ، نرم پارٹی،

مُعتزَل - قرنطینہ خانہ، اصلی معنی جائے کنارہ کشی

مُعتمَد - رزیڈنٹ (ایک عہدہ)

مِعجنۃ - آٹا گوندھنے کا آلہ،

مُعجم ج معاجم - لغت کی کتاب، ڈکشنری اس دور سے پہلے اس لفظ کا اس کتاب پر اطلاق

ہوتا تھا، جس کی ترتیب بترتیب حروفِ ہجا ہوتی تھی،

مُعدّل - متناسب، اوسط،

مَعْرِض ج معارض - نمائش گاہ، ایگزبیشن،
دیکھو عرض،

معروضات - نمائش کی چیزیں،

معسکر - کیمپ، اصلی معنی جمع ہونے کی جگہ،

مِعصر ج معاصر - رس نکالنے کا آلہ،

مِعْطاف - وزن نما یعنی ایک آلہ جس کے ذریعہ
سے ایک جسم کے مختلف اوزان دریافت ہوتے
ہیں، فرنچ میں اس کو کابسٹن کہتے ہیں،

معکرونۃ - خمیر، لاطینی،

مَعکوس - ناموافق آب و ہوا، فاسد آب و ہوا،
بدقسمت یعنی الٹی قسمت والا،

معلمۃ - انسائیکلوپیڈیا،

معلوم - بلاشبہ، بے شک، یقیناً، مولّد،

معلوم ج معالیم - معلومات، فیس،
دماغی پیشہ وروں کی اجرت، مولّد،

مَعمل ج معامِل - کارخانہ، اِیل از عمل،
لیبوریٹری،

معمورۃٌ - کرۂ ارض، یعنی "الارض المعمورۃ"

معونۃ - کشتی،

معہد ج معاہد - تعلیم گاہ، دار العلوم،
تقریباً یہ انگریزی (انسٹی ٹیوشن) کی جگہ استعمال
کیا جاتا ہے، اصلی معنی المکان الذی لا یزال القوم
یرجعون الیہ،

المعاہد الدینیہ - دینی درسگاہیں،

معیکۃ - ایک قسم کی میٹھی روٹی، محاورۂ شام،

معیّۃ - پرائیویٹ شاہی اسباب و سامان، مولّد،

معیّۃُ الملک - شاہی دربار،

معیّۃ - شاہی خدام، رجال الحاشیۃ،

## غ

مُغازۃ - میگزین، مخزن، گودام، صحیح عربی لفظ
مخزن تھا، یورپین زبانوں میں جا کر میگزین ہوا،
ترکی میں مغازہ ہوا، اور وہی عربی میں آ گیا،

مغامرۃ - اقدام، ایڈونچر،

المغرب الاقصیٰ - ملک مراکش،

مغرفۃٌ - کرچھا، کفگیر، ڈوئی، تقریباً قدیم لفظ ہے،

مغطس - نہانے کا کٹرہ ٹب، از غطس (غوطہ لگانا)

مُغلف - لفافہ، خط، خط کا غلاف، مغلّف لفافہ، خطوط کا تبادلہ، جھلّی،
مَغلق ج مغالق - ذرائع آمدنی،
مغنطیس - مقناطیس، یونانی،
مغنیسیا - مگنزیا (ایک انگریزی دوا)
مغیار ج مغائر - ناموافق آب وہوا،
مَغیط - ربڑ،
مُغیّر - لائبریرین، ناظر کتب خانہ،

## ف

مُفافسہ - ایسٹر کی عید میں عیسائی بچوں کا انڈوں سے کھیلنا، فقس انڈا توڑنا،
مفاوضہ ج مفاوضات، سیاسی گفت وشنید
مفتش - انسپکٹر، ممتحن، اکونٹنٹ، صدر محاسب
مفترق الطرق - دوراہہ، کراس روڈس کا ترجمہ ہے، الفاظ قدیم ہیں لیکن تعبیر نئی ہے،
مفرزۃ - دستہ فوج، اصلی معنی علیحدہ کیا ہوا،
مفرک ج مفارک - پیچ کش،
مفرقعات - آتشین مادہ، بومب، پھٹنے والے مادے، دیکھو "فرقعۃ"
مفروشات - فرنیچر، فرش فروش،
مِفشلہ - سنگ دانہ، پتھری، فارسی
مُفصّلہ ج مفصلات - قبضہ، جوڑ، "حدّ بین حدین یدخل طرف کل منھما فی الاخری" فی اصطلاح النجارین
مُفکرۃ - ایجنڈا،
مفضی، پاخانہ، از فضا (میدان وسیع)
مفوّضیّۃ - سفارت خانہ،

## ق

مقابل - بدل، عوض،
مقابلۃ - ملاقات کرنا، اصلی معنی آمنے سامنے ہونا
مقاضاۃ - مقدمہ بازی، مولّد،
مقاطعۃ - صوبہ، اصلی معنی علحدہ کرنا، چونکہ ملک کا ہر ہر صوبہ علحدہ علحدہ کیا جاتا ہے، اس لئے اس کو مقاطعہ کہتے ہیں،
مقاطعۃ تجاریۃ - مقاطعۃ - بائیکاٹ یعنی کسی قوم یا ملک سے تجارتی تعلقات قطع کرنا،
مقالۃ - مضمون، آرٹیکل، اصلی معنی القطعۃ من الکتاب،
مقالۃ افتتاحیۃ - لیڈنگ آرٹیکل،

مُقانق - ایک خاص قسم کا کھانا، جو آنتوں میں قیمہ بھر کر پکایا جاتا ہے، معنی محشوّ لحمًا "شام کی زبان"

مُقاولة - معاہدہ، ٹھیکہ، اصلی معنی باہم گفتگو کرنا،

مَقْدِسیّ ج مقادسة - زائر بیت المقدس،

مُقَدَّم الحومة - شاہی اسٹاف کا افسر اعلیٰ،

مُقْرِش - مالدار، "قرش" سے نکلا ہے،

مَقَرّ - صدر مقام، ہیڈ کوارٹر، از قرار (ٹھہرنا)

مقرّرات - تجویزیں،

مَقْسِم - واٹر ورکس جہاں سے پانی پمپ کے ذریعہ سے گھر گھر تقسیم ہوتا ہے،

(الاموال) المقررة - معین محصولات،

مِقَشّة - قرابہ، شیشہ کا گھڑا، موتد،

مِقَشّة - جھاڑو،

مِقْشط - چاقو، قشط، (چھیلنا)

مَقْصف - عیش خانہ، رقص خانہ، دیکھو قصف،

مقطوعیّة - تجارتی مال کی مانگ جس کو انگریزی میں ڈیمانڈ کہتے ہیں،

مقعد ج مقاعد - بنچ، از قعود (نشستن)

مُقْلة ج مُقَل - بڑا عمامہ، بڑی پگڑی،

مقْلع - کارخانہ سنگتراشی، قلع (اکھاڑنا)

مقْلمة - قلمدان،

مُقْن - ڈربہ، مرغ خانہ، دیکھو قن،

مِقْوَل - گراموفون، مشتق از قول، آلۂ قول،

مقیم - حاکم، تونس و جزائر وغیرہ میں زیادہ استعمال ہوتا ہے،

## ک

مکاتِب - اخبار کا نامہ نگار،

مکافاة - معاوضہ، تنخواہ،

مکتب ج مکاتیب - مدرسہ، تاجر کا دفتر، لکھنے کی میز، اخبار کا دفتر،

المکتب الابتدائی - پرائمری اسکول، ابتدائی مدرسہ،

المکتبُ الاعدادیّ - ہائی اسکول،

المکتبُ الرشدی، مڈل اسکول،

مکتب التذاکر - بکنگ آفس یعنی ٹکٹ گھر،

مکتبة ج مکاتب - کتبخانہ، تجارتی کتابوں کی دکان،

مکتبة - لکھنے پڑھنے کا کمرہ، لکھنے کی میز،

مَکحلۃ - بندوق، رائفل، اہل مغرب بولتے ہیں

مِکشَّۃ - مورچھل جس سے مکھی اڑاتے ہیں،

ماخوذ من الکشتہ ھو الخصلۃ من الشعر،

مکفول - بیمہ شدہ،

مکّوک - جولاہے کا اسباب بافندگی

(SHUTTLE) شام کی زبان،

مکلفۃ - لگان کا رجسٹر،

مُکلّۃ - کشتہ،

مکلّل - شادی شدہ، دیکھو کلّل و تکلّل،

مِکنَۃ ج مَکِنات - مشین، انجن، اتیالین

مِکنسۃ - جھاڑو، عام، دیکھو "منظفۃ"

مِکواۃ - استری جس سے کپڑے پر استری کرتے

ہیں، دیکھو کوی،

مکینۃ - دیکھو مکنۃ،

ل

ملأَ یملأُ - گھڑی میں کنجی دینا،

ملاحِظ - پولس آفیسر، افسر پولیس، نگران انسپکٹر سپرنٹنڈنٹ

مولّد،

ملاحِظۃ - ریمارک، انتقاد،

ملاحِم - رزم یعنی جنگی نظم یا جنگی مناظر، رزم کا الٹا

ملاحم، ملحمہ کا واحد ہے، جس کے معنی رزمگاہ کے ہیں

رزم کے معنی میں پہلے اس لفظ کو ابن خلدون نے

استعمال کیا ہے،

مَلاریا - ملیریا (بخار) کی تعریب،

مُلازِم - اجوٹنٹ میجر، لفٹنٹ، نائب (فوجی) عہدہ

مِلاطَ - پلاسٹر، شاید اس کی اصل بلاط ہو، دیکھو بلاط

ملاطۃ - ملاطو - بیمار، پریشان، اتیالین

ملاکمۃ - باکسنگ،

مِلایۃ - پلنگ کی چادر، مصری عورتوں کا اوپر

کا لباس، اصلی لفظ ملاءۃ ہے،

مُلَبَّس - مربّہ،

ملبَن - ایک قسم کا حلوا، ٹرکش ڈیلائٹ، مولد

ملبنۃ - ڈیری فرم، مولّد،

ملتزِم - ٹھیکہ دار، انجام دہندہ، مولّد،

مِلتَم - ملتَن - وہ مغربی تیز ہوا جس کے زور

سے دریائے نیل کا پانی سطح زمین پر آکر پھیل جاتا

ہے، دخیل،

ملجأ ج ملاجئ - آشرم، یا خاص مؤسسات،

جس میں یتامیٰ، فقراء، مرضیٰ کے رہنے کا انتظام ہو،
ملجأ الایتام - یتیم خانہ۔ ملحق - ضمیمہ،
ملحمہ - مذبح، مسلخ، اصلی معنی مقتل، مولد،
ملحوظۃ - رائے، نوٹ، ریمارک، مولد،
ملزمۃ ج ملازم - کتاب کا جزء، فرمہ،
یعنی وہ بڑا ورق جو چھاپ کر پریس سے اتارا جاتا ہے،
ملس - باریک بالائی پوشاک، محاورۂ مصر،
ملعقۃ ج ملاعق - چمچہ، مشتق از لعق
(چاٹنا)
ملعبۃ - مکر، چال،
ملقاف - آلۂ معرفت جذب ثقل الماء، آب نما،
جس کو اصطلاح میں تارویل کہتے ہیں،
ملفان ج ملافنۃ - مسیحی عالم، ڈاکٹران ڈیوی
نیٹی (D. D) سریانی،
ملف - ملفۃ - کاغذات کا پلندہ، مقدمہ کی
مثل، اصلی معنی پیلٹنے کی چیز،
ملقیٰ - مجمع، مجلس، مقرر جگہ، مولد،
ملقۃ ج ملقات - کشادہ میدان، مسافت،
محاورۂ مصر،

ملقط - چونٹا،
ملک، ملک ج املاک، جائداد املاک مولد
ملکۃ - بادشاہ بیگم، شاہزادی، مؤنث ملک مولد
ملکی - عیسائیوں کا ایک یونانی فرقہ،
ملکی ملکی - سول سروس آفیسر،
الملکی المطلق - شخصی بے قانونی سلطنت،
الملکی المقید - شخصی قانونی سلطنت،
ملاء - سقا، بہشتی، غالباً اس لفظ کی اصل ملاء
ہے، (بھرنے والا)
ملۃ ج ملل - قوم، اس معنی میں اس لفظ کو
اول اہل فارس نے استعمال کیا، وہاں سے ٹرکی
ہوتا ہوا مصر پہنچا،
ملو - گھڑی کی کنجی،
ملّی (ایکزار میٹر) (شاید اس کے معنی ہزاروان
حصہ ہو) دیکھو متر، فرنچ،
ملیمتر - میٹر کا ہزارواں حصہ،
ملیجرام - ایک گرام کا ہزاروان حصہ،
ملوۃ - سیال شے کی پیمایش کا اندازہ جس کو
انگریزی مین گیلن کہتے ہیں،

مِلّیم۔ ایک مصری سکہ مساوی ایک پیسہ،
(ایک پونڈ کا ہزارواں حصہ "ملّی" کے معنی ہزارواں حصہ)

مُلُوکی۔ شاہی، ملکی چاہیے،

مَلْھیٰ۔ تھیٹر۔ محفل سرود، مشتق از لہو،

مِلْیار۔ ایک ارب، ہزار ملین،

مَلیُون ج ملایین۔ دس لاکھ، قریب،

## م

مُمَارسۃ۔ سیاسی گفت وشنید، فصحائے عصر
کی زبان "مفاوضۃ" ہے،

ممالیک۔ واحد "مملوک"۔ موجودہ حکمراں
خاندان سے پہلے شاہانِ مصر،

مِمْباغ۔ گلوبند، ترکی،

مُمَثّل۔ ایکٹر دیکھو تمثیل، نمایندہ دیکھو "تمثیل"

ممرّضۃ۔ نرس، تیمار دار، ممرضات جمع،

مِمْسحۃ۔ پاؤدان" DOOR MAT

مِمَصّ۔ کسی سیال چیز کے چوسنے یا سرینے کی نلی،
سائیفون، مصّ چوسنا،

مِمطرۃ۔ برساتی، واٹر پروف،

مملوک۔ تہ بند، چھوٹی چادر، مولّدہ

المملکۃ المتحدۃ۔ یونائیٹڈ کنگڈم، دولت متحدہ برطانیہ

## ن

مُنالیتۃ۔ بے قراری، اضطرار، مولد اللفظ،

مُناسَبۃ۔ وجہ، سبب، جیسے من غیر مناسبۃ
اصلی معنی "مماثلت"۔

مُناقصۃ۔ وہ نیلام جس میں کم سے کم نرخ بتانے
والے کے ساتھ معاملہ کیا جائے، دیکھو مزایدۃ،

مُناولۃ۔ مقدس عشائے ربانی،

مناورۃ۔ فوجی نمایش ج مناورات۔ manoeuvre
کی تعریب ہے، ص ۳۲۹ (معجم)

مُناخ ج مناخات۔ آب وہوا، جنتری، تقویم
یہ لفظ مسلمانانِ اندلس میں مستعمل تھا، یہی لفظ ہے جو
عربی سے تمام یورپین زبانوں میں جا کر۔ almanac
کی صورت میں موجود ہے،

مُنارَۃ ج مناور۔ منائر۔ لائٹ ہوس،
روشنی خانہ، دریا میں جہاز کو روشنی دکھانے کیلئے
ایک بلند منارہ پر روشنی کرتے ہیں، اس کو لائٹ
ہاؤس کہتے ہیں، منارہ پہلے معنی میں منارہ نور کا
اسم ظرف ہے، دوسرے معنی میں یہ لفظ اس طرح ہے

کہ منارہ پہلے نشانِ راہ کے ستون کو کہتے تھے،
پھر ستون کی مناسبت سے مسجد کے اذان خانہ کو
جو بشکل منارہ ہوتا ہے منارہ کہنے لگے پھر عام مَنَّیٰ
کو منارہ کہتے ہیں، انگریزی میں بھی لفظ minaret ہے

مُنَاقَشَۃ - مجلسِ بحث میں ممبرون کا ایک دوسرے
سے پیش کردہ مسئلہ میں مباحثہ کرنا۔ واصل
المناقشۃ الاستقصاء فی الحساب،

مَنَاوِلِش، مَنَاوِلِشِی - بنفشی رنگ بنفشی
کو ترکی میں منفشی کہتے ہیں، ترکی سے عربی میں مناولیشی
ہوا، محاورۂ مصر،

مُنْبَار - ایک خاص قسم کا گوشت جو آنتوں میں
قیمہ بھر کر پکایا جاتا ہے، دیکھو مُنْبَج،

مُنَبِّہ - الارم کلارک، جگانے والی گھڑی،

مَنبُوذ - اچھوت،

مُنْتَزَہ - ج منتزہات - سیرگاہ، تماشاگاہ
دیکھو تنزہ، منتزہ صحیح استعمال نہیں ہے، اصل
استعمال بابِ تفعّل سے منتزہ ہونا چاہیئے لیکن
مصر میں متنزہ مستعمل ہوگیا ہے، مقریزی نے
بھی اس کا استعمال کیا ہے،

مَنْتُو - پوشاک بالائی جو سب کے اوپر پہنتے ہیں ایتالین

مُنَشّی - کارچوبی کام کیا ہوا کپڑا،

مُنَجِّد - سوداگر سامانِ آرائش مکان، فرنیچر
فروش، اصل لغت کی رو سے منجّد مکان کے آراستہ
کرنے والے کو کہنا چاہیئے، مولّد،

مِنْجِیرَۃ - شہنائی، دارج، صحیح لفظ شَبَّابَۃ

مِنْجَلَۃ - شکنجہ، مولّد، قدیم لفظ مِلْزَمَۃ،

مَنْحَل - ریشم کے کیڑون کی پرورش کا گرم کمرہ
دیکھو نحل،

مَنْدَرَۃ ج منادر - کمرہ، خاکی پھول، محاورہ شام

مِندالۃ - بندوق بھرنے کا آلہ،

مَنْدَل - حصار، سحر، شاید سنسکرت،

مَنْدُوب - ڈیلیگیٹ، قائم مقام قوم یا قائم مقام
رعایا، نائب، نمایندہ، اصلی معنی بلایا گیا،

المندوبُ السامی - ہائی کمشنر،

مُنْجَرِیَۃ - طعام، کھانا، ایتالین،

مِنْسَفَۃ ج مناسِف، آلۂ نعلبندی، طاق
الماری، تختہ، محاورۂ شام،

مَنْسَف - مصر، قبطی،

مَنْسُوبٌ - سطح، جیسے "منسوب الماء" و منسوب البحر،

مِنَشَّۃ - مورچھل جس سے مکھی ہنکاتے ہیں، نش ہنکانا،

مَنْشَاۃ - گاؤں، دیہات، جگہ، مقام قبطی

مِنْشَار - ج مناسیر، ایک قسم کا آرہ،

مَنْشَفَۃٌ ج مناشف - تولیہ، ما یُتَمَسَّحُ بِہٖ مولد،

مَنْشُور ج مناشیر - فرمان، سرکلر، پراسپکٹس، قواعد، دیکھو نشر

مَنْشُور ج منشورات - شائع کردہ رسالہ یا کتاب، دیکھو نشر،

مُنْشِئ - کسی اخبار یا رسالہ کا اڈیٹر، از انشا (لکھنا) کسی ادارہ کا موسس، کسی اختراع کا موجد،

مُنْشَۃ - دیکھو منشاۃ، قبطی،

منصب - اردلی، انگریزی "آرڈرلی" کا نقلی ترجمہ ہے،

مِنْصَبٌ - پکانے کی حدید مشین، جیسے Coo King range کہتے ہیں، اصلی معنی آلۃ من حدید تنصب تحت القدر للطبخ،

مَنْصَر ج مناصر - چوروں کا جتھہ، محاورہ مصر

مَنْضَدَۃ - اسباب رکھنے کی میز، لغوی معنی ترتیب رکھنے کی جگہ، مولد،

مَنْضَد - کمپوزیٹر،

مَنْطَاد ج مناطید - غبارہ، بیلون، الانطیاد الذہاب فی الھواء،

مِنْطَال - آبپاشی کی مشک، دیکھو نطالہ،

مَنْطَقَۃٌ - دائرہ ( ZONE ) حدود، مولد،

مِنْظَار، منظرۃ ج مناظیر، عینک، دوربین، لغوی معنی آلہ نظر،

منظر ج مناظر - تھیٹر، منظر سین، واصل المنظرۃ ما نظرت الیہ فاعجبک او ساءک

منظرۃ - وٹینگ روم،

منظفۃ - بالوں کا بنا ہوا جھاڑو، مکنستہ عام ہے

منفعل - غضب ناک،

مَنْقَد - اسٹو، چولھا،

مِنْکَلۃ ج مناکل - تمباکو کاٹنے کی مشین،

منہاج (التعلیم) ج مناہج - نصاب، دستور العمل مولد،

مِنْیا - منیۃ - جگہ، شہر، باغ، یونانی،

## و

**مُواردة** - فہرست توراۃ، بائبل، انڈکس، اصلی معنی دو عبارتوں کا مشابہ ہونا،

**مُواصلات** - ذرائعِ آمد و رفت و اطلاع،

**مُواطن** ج **مواطنون** - ہم وطن، اس معنی میں "مفاعلۃ" سے قدیم لغت میں نہیں آیا،

**مَواعید** - ٹائم ٹیبل، اوقاتِ مقررہ، اس کا واحد میعاد ہے، اصلی معنی وقت وعدہ،

**موانِد** - بقایا، رقم باقی ماندہ، فارسی لفظ ماندہ کی جمع ہے،

**مُوبلیۃ** - **موبِیلیا** ج **موبلیات**، فرنیچر، سامان آرائشِ مکان، اتیالین،

**مؤتمر** - کانفرنس، کانگریس، انجمن، اصلی معنی مشورہ گاہ،

**مَودۃ** ج **مُود** - فیشن، وضع، ترکی،

**مُورّق** - اسٹیشنر، یعنی تاجر سامانِ کتابت، پہلے کاغذی کو کہتے تھے، مشتق از ورق (کاغذ)

**مُوزّع**، **موزّع الرسائل**، **موزع البرید** - ڈاکیہ، چٹھی رساں، پوسٹ مین،

موزّع تقسیم کرنے والا،

**موزیك** - **موزیکا**، **موزیکان** - فن موسیقی آلاتِ موسیقی، باجہ بجانے والے، بینڈ باجہ، یونانی

**موزیکانجی** ج **موزیکانجیۃ** - باجہ بجانے والے، خصوصاً فوجی بجانے والے، موزیکان، یونانی، جی کلمۂ نسبت، ترکی،

**موس** ج **مواسی**، **موسیات** - استرہ، چاقو، صحیح لفظ موسی ہے، جس کے معنی صرف استرہ کے ہیں، کیونکہ موس بال تراشنے کو کہتے ہیں،

**مُوسیقی**، **موسیقیا** - **موسیقار** - فن موسیقی آلاتِ موسیقی، فوجی باجہ، باجہ بجانے والا، یونانی

**مُوش** - دریا کا ساحل پر ریگ ڈالدینا، مولّد،

**موصل**، **موصول**، **موصولی** - بانسلی، نلی، پائپ، فارسی سورہ،

**موصلینا** - ململ، تن زیب، چونکہ ململ پہلے موصل سے یورپ جاتی تھی اس لئے اسکو MUSLENE کہنے لگے، اب وہی لفظ عربی میں انگریزی سے آگیا،

**مُوضۃ** ج **موض** - فیشن، وضع، ترکی،

موضوع ج مواضیع - عنوانِ موضوع،
عنوانِ کتاب، عنوانِ تقریر، بحث، سبجکٹ،
پہلے یہ ایک خاص اصطلاحی لفظ تھا، اب عام
ہوگیا ہے، مولّد،

مُوظّف - عہدہ دار، دیکھو توظیف،

مُوقِد - اسٹو، چولہا،

موقف - حالت، صورتِ حال، مولّد،

موقف حرج - خطرناک صورتِ حال،

موقف سکۃ الحدید - اسٹیشن، موقف
اسٹیشن کا اور سکۃ الحدید، ریلوے کا ٹھیک ترجمہ ہے

مُوقد - انگیٹھی،

مُولّدۃ - دائی جو بچہ جناتی ہے، مولّد،

مومیۃ - مصری ممیائی ایک دوا جس کو اہلِ مصر
مردہ کی لاش میں لگاتے تھے، جس سے مردہ سڑتا
نہ تھا، یونانی،

مَوّال ج مواویل - شتربانوں کے گیت، فصیح
عربی نہیں ہے، محاورۂ شام،

مؤسسۃ ج مؤسسات - انسٹی ٹیوشن،

مؤونۃ - سامانِ رسد،

## ھ

مُهاودۃ - ارزانی نرخ، کمی قیمت واصل
المہاودۃ المصالحۃ - مولّد،

مِہباج - ج مہابج - کافی کوٹنے کا دستہ،

مہتر - مہتار - شاہزادہ، رئیس، نواب، فارسی

مُہجر ج مہاجر - دارالہجرۃ، آجکل اخبارات
کی زبان میں، اس سے امریکا کے وہ حصے مراد ہوتے
ہیں، جہاں شامی عربوں کی آبادی ہے،

مُہر ج مہور - مہر، چھاپ، خاتم شاہی، فارسی

مہرجان - پہلے پارسیوں کی ایک خاص عید کو
کہتے تھے، اب عام روزِ جشن اور عید کو کہتے ہیں، فارسی

مُہمۃ - مشن، مولّد،

مُہمّات - سامانِ جنگ، ذخیرۂ جنگ، مولّد

مہمّات - ضروریات، ذخائرِ اسلحہ، موادّ، مولّد

مُہندس - انجینیر، ماہرِ فن تعمیر، دیکھو ہندسہ

مہندس خانہ - انجینیرنگ اسکول، مدرسۂ
فنِ تعمیر، فارسی

مئۃ مرّۃ و مرّۃ - بارہا، انگریزی محاورہ
کا لفظی ترجمہ ہے،

ی

مُیاومۃ ج مُیاوَمات - اخبار، رسالہ مشتق از یوم،

مَیبۃ - عرق بہی، فارسی،

میتم - یتیم خانہ،

مِیتارلوجیا - میٹرالوجی، علم معدنیات، یونانی

میجار :- ہاکی کا بلا (مجمع لغوی، مصر)

میخانیکا - میکنک، فن آلات سازی، یونانی

مَیدنۃ - گھوڑے کو سرپٹ دوڑانا، میدان (گھوڑ دوڑ کا میدان) سے ماخوذ ہے، مولد،

میرالای - کرنیل (ایک فوجی عہدہ) میر عربی لفظ امیر ہے، الای ترکی میں فوج کو کہتے ہیں

میراخور - میریاخور، داروغۂ اصطبل میر، عربی، امیر یاخور ترکی،

مِیریؔ - ٹیکس، محصول، اصل لفظ مال امیریؔ تھا، پھر امیریؔ ہوا، اب میری رہ گیا،

میرُون - الزیت المقدس،

میزانیۃ مالیۃ - میزانیۃ - بجٹ، تخمینہ مصارف۔ میزان سے بنا، کیونکہ بجٹ مصارف کی میزان (ترازو) ہے،

میزان الجوّ - بارومیٹر ایک آلہ جس سے فضائے آسمان کی بارش وابر و باد کی حالت معلوم ہوتی ہے،

میزان الحرّ والبرد - تھرمامیٹر، حرارت نما

میزان الرطوبۃ والیبوسۃ - ہائگرومیٹر جس سے خشکی وتری معلوم ہو،

میزان الھواء - دیکھو میزان الجو،

میطدۃ - بندوق بھرنے کا آلہ،

میقاسکوپ - چھوٹی چھوٹی چیزوں کے فوٹو لینے کی دوربین، یہ دوربین پروفیسر شارل کی ایجاد ہے

میکانیکۃ - میکنک، یعنی فن آلاتِ سازی یا مشین یعنی آلہ، یونانی،

مِیکروب ج میکروبات - جراثیم یعنی چھوٹے چھوٹے کیڑے جو خوردبین سے صرف نظر آتے ہیں،

میکروسکوب - میکرسکوپ، خوردبین،

مِیل - سرمہ لگانے کی سلائی،

المیلاد - عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش، دیکھو "عید المیلاد"۔

(السنۃ) المیلادیۃ - عیسوی سنہ تاریخ

عربی مطبوعات میں "ﮦ" سے اسی طرف اشارہ ہوتا ہے،

میارج میامر ۔ مذہبی نصیحت، سریانی،

مِیناء ۔ مینا، مینة ۔ میناکاری، آبگینہ،

گھڑی کا ڈائل یعنی وہ گول پتھر یا چینی جس پر گھنٹے

اور منٹ کے نشان بنے رہتے ہیں، فارسی،

مِیناج مَوَانی ۔ بندرگاہ، مشتق از انا (اقامت)

مَیّةٌ ۔ پانی "ھاء" کی خرابی مصر کی عام زبان،

# باب النون

## ا

(الفئة) النابتة ۔ جدید نسل، موجودہ نسل،

جدید، گروہ، مولدالترکیب،

ناپیل ۔ نابولی ۔ شہر نیپلز کو کہتے ہیں،

ناخِبٌ ، ووٹر

نادِرَةٌ ۔ واقعہ، حادثہ، کوئی عجیب قصہ، مولدہ

نارجیلة ۔ نارکیلة ۔ حقہ، سنسکرت بواسطہ فارسی

نارِیّة ۔ آتشبازی، نار (آتش) آتشین، مقالہ

ناریّة" یا "خطبة ناریة" بکثرت آتا ہے،

نازیٌّ ۔ نازیّةٌ ۔ جرمن قوم پرور سوشلسٹ،

مشہور سیاسی فرقہ،

(الفئة) الناشئة ۔ موجودہ نسل، جدید نسل

جدید گروہ مولدالترکیب،

ناشر ۔ پبلشر،

ناصِرٌ ۔ نصرت، مدد، جیسے اخذت بناصر فلان

اے اخذت بیدہ ونصرتہ ۔ یہ استعمال قوانین نحو کے صراحۃً

خلاف ہے، اس لئے قابلِ اجتناب ہے،

ناظِر ج نُظّار ۔ وزیر، انسپکٹر، مہتمم اصلی معنی نگران

ناظرالخارجیة ۔ وزیر خارجیہ، فارن منسٹر،

دیکھو خارجیہ،

ناظرالداخلیة ۔ وزیر داخلیہ، ہوم منسٹر،

دیکھو داخلیہ،

ناظرالمحطّة ۔ اسٹیشن ماسٹر، دیکھو محطّہ،

ناظرالمدرسة ۔ پرنسپل، کالج کا افسر اعلیٰ

ناظرالمدارس ۔ انسپکٹر مدارس،

ناظرالنظّار ۔ وزیر اعظم، پرائم منسٹر، یہ

مصری حکومت میں مستعمل ہے، (اب مصری حکومت

میں بھی رئیس الوزراء مستعمل ہے)

ناعورةٌ ۔ نہر، چشمہ، (شام کی زبان)

نافذالکلمة ۔ بااثر، بارسوخ، مولدہ دیکھو

نفوذ، ونفاذ:

**نَافُور** - قربانی مقدس، قربانی مقدس کے وقت جو دعائیں پڑھی جاتی ہیں، سرپوش جس سے قربانی مقدس کا برتن چھپایا جاتا ہے، سریانی،

**ناموسة** - ناموس - مچھر، کنکی، قبطی،

**ناموس ج نوامیس** - قاعدہ وقانون، عزت واحترام اخلاق وعادات، قدیم عربی میں ناموس صاحب السر کو کہتے ہیں، جو بعینہ سکرٹری کے ہم معنی ہے، اس لئے بعض لوگوں نے سکرٹری کا ناموس ترجمہ کیا، مگر مقبول نہ ہوا، یونانی،

**نَامُوسِيَّة** - مسہری، مسہری کا پردہ جس سے ناموسہ (مچھر) سے حفاظت ہوتی ہے:

**نَاوُلُون** - جہاز کا کرایہ، جہاز کو سیدھا کھینے والا، نولو

**ناھِی** - یمن میں بہتر اور خوب کے معنی میں ہے،

**نای ج نایات** - بانسلی، فارسی،

**نائب ج نوب، نواب** - قائم مقام رعایا، پارلیمنٹ کا ممبر، اصلی معنی قائم مقام،

**نائب الملك** - وائسراے،

**النائب العمومی** - پبلک پراسکیوٹر،

## ب

**نَبَّتَ تنبیتًا** - کپڑے پر سوزنی کا کام بنانا، مولد

**نبتون** - نپچون، ایک جدید دریافت شدہ سیارہ،

**نبّش تنبیشًا** - تفتیش کرنا، خانہ تلاشی لینا

## ت - ث

**نتروجین** - نیٹروجن (ایک عنصر)

**نتیجہ** - کلنڈر،

**نثّر تنثیرًا** - کپڑے پر کارچوبی کا کام بنانا، مولد

## ج

**نَجلَزَ** - انگریز بنانا، دیکھو "تنجلز"

**نجمة** - (طباعت میں) ستارے کی طرح ایک نشان (٭ اسٹرسک)

**نجیب** - ذکی، اصلی معنی شریف،

## ح

**نحنحة** - للّو، جسے لڑکے نچاتے ہیں، فصیح لفظ دوّامة -

**نحو** - لفظ قدیم، معنی جانب وطرف، لیکن اس کا استعمال افرنجی TOWARDS کی جگہ ہوتا ہے، جو اس کا صحیح استعمال نہیں جیسے

"فلنتأمّل کیف کان مسلکہ نحو المسئلۃ الشرقیۃ، فصیح عربی میں" فی شان" یا "بشان" کہیں گے، یا پھر صرف "فی" پر اکتفا کریں گے، جیسے فلنتامّل ماذا کان رایہ فی المسئلۃ الشرقیۃ

## خ

نُخب - جام صحت، واصل النخبۃ الشرقیۃ العظیمۃ،

## د

نَدّابۃ - پیشہ ور ماتم کرنے والی عورت،

ندیّ - تیلیفون،

## ر

نرگیج - نراگیج - نرگیش - نرابیش، نیچہ - یعنی حقہ کی نئے، فارسی،

نرُوج - نرُویج - ملک ناروے، واقع اقصائے یورپ،

## ز

نزع السلاح - اسلحہ کم کرنا، ڈس ارمامنٹ،

نُزُل - ہوٹل، سرائے، اصلی معنی منزل، یعنی جائے نزول،

نزل (الثمن) قیمت کا گرنا، جدید طرز تعبیر ہے،

نزل علی - حملہ کرنا، شروع کرنا، جدید استعمال ہے،

نزّل - انزل عدد اً من الاٰخر تفریق کرنا،

النزلۃ الوافدۃ - انفلوئنزا،

## س

النّسبۃ الحسابیۃ - اربعہ متناسبہ زول آف تھری

نسخۃ ج نسخ - نسخہ کتاب، کاپی، مولد،

نسّافۃ - جنگی جہازوں کی ایک قسم ڈسٹرائر (Destroyer)،

نسطوری ج نسطوریۃ - نسطورین ایک عیسائی فرقہ جو زیادہ تر شام میں آباد ہے، یونانی

نسونۃ - زنانہ پن اختیار کرنا،

## ش

نِشا - نشاستہ، فارسی،

نِشاط - دلچسپی، جوش، مستعدی، اصلی معنی خوشی، مولد،

نَشر - کتاب یا رسالہ کو چھاپ کر شائع کرنا، اصلی معنی پھیلانا، مولد،

نشرۃ - کسی اخبار یا رسالہ یا کتاب یا اشتہار کی

اشاعت، سرکلر، گشتی حکم، دیکھو نشر،

نشّاف ونشّافۃ۔ بلاٹنگ پیپر، جاذب کاغذ، نشّاف کے اصلی معنی تری کو خشک کرنے والا، تولیہ،

(فلسفۃ) النشوء۔ ایوولیوشن تھیوری، مسئلۂ ارتقاء، نشوء کے معنی پیدائش کے ہیں،

نشّال۔ پاکٹ مار، مولد، دیکھو "نشل"

نشّاویۃ۔ ایک قسم کی کھانے کی چیز جو دودھ اور نشاستہ سے تیار ہوتی ہے، دیکھو نشاء،

نشءٌ۔ جدید نسل، موجودہ نسل، نیا گروہ، نشأ کے معنی اصلی پیدائش کے ہیں، مولّد،

النشأۃ الحدیثۃ۔ نئی پود، جدید نسل، مولّد،

نَشَلَ۔ جیب کترنا، اصلی معنی "نشل الشئ" خطفہ مُسرعًا،

نشید ج نشائد۔ گیت، از انشاد شعر بلند،

نشیط۔ پرجوش، دلچسپی رکھنے والا، مستعد، چالاک، دیکھو نشاط،

## ص

نُصُبٌ۔ مجسمہ، اصلی معنی "ماعبد من دون اللہ من الاصنام والتماثیل،

نصب تذکاری۔ مانومنٹ، یادگاری ستون،

نصٌّ۔ اصل عبارت، شرط، اسلوبِ بیان،

نصٌّ۔ نصف،

نصّ علی۔ تصریح کرنا، نص اصل عبارت، وھو ماخوذ من نص الحدیث الیہ ای رفعہ الیہ۔ مولّد،

## ض

نضّاحۃ۔ پانی چھڑکنے کا برتن، فصیح لفظ منضحۃ ومرشّۃ،

## ط

نطّالۃ۔ طریقۂ آب پاشی جو مصر میں مروج ہے من النطل الذی ھو صب الماء من السقاء بالایدی،

نطرون۔ نیٹرون، سوڈا،

## ظ

نظارۃ۔ دفتر وزارت، قصرِ وزارت، عہدۂ وزارت، وزارت، دیکھو ناظر،

نظام ج انظمۃ۔ سسٹم، طرز و طریقہ، قاعدہ،

باقاعدہ فوج، یونیفارم، وردی، اصل النظام ما تنظم بہ ثم استعیر لکل ما ینظم بہ الشئی

نظامی ج نظامیۃ - باقاعدہ فوج کا سپاہی دیکھو نظام،

نظریۃ - تھیوری، مسئلہ، نظریہ، قدیم منطقی اصطلاح نظر سے ماخوذ ہے، یعنی وہ مسئلہ جس میں نظر و فکر، ترتیب مقدمات سے کام لیا گیا ہے،

نظارۃ - دوربین، عینک، ناظرہ اسم مبالغہ ہے،

نظم - انتظام کرنا، اہتمام کرنا، باقاعدہ کرنا، واصل النظم التالیف وضم شئی الی آخر،

## ع

نعارۃ ج نعائر - مٹی کا آبخورہ یا لوٹیا جس کے دو طرف پکڑنے کا دستہ ہو، محاورۂ شام،

نعی نفرہ نعیًا - نفر کی شکایت کرنا، مولد،

## ف

نفاذ - اقتدار، اثر، اصلی معنی گھسنا، نفوذ کرنا، مولد،

نفخۃ کاذبۃ - غرور،

نفر ج انفار - تن تنہا، اکیلا آدمی، خاص آدمی سپاہی، اصلی معنی ۳ آدمی سے ۱۰ آدمی تک کی جماعت

نفس ج انفاس - طرز و طریقہ، فہم، اداز شیرین حقہ یا سگریٹ کا ایک دم یا ایک کش، اصلی معنی سانس مولد،

نفسں ز (المؤلف) اسٹائل، طرز ادا،

نفسانی - خودغرض، منسوب بہ نفس، ذات، خودی

نفشیۃ - بادام کا کلچہ، یا بسکٹ یا کیک،

نفیضۃ - سکاؤٹس، اصلی معنی الجماعۃ یبعثون لیتجسسوا الارض ھل فیہا عدوًّا و خوف مولد، کشافۃ، اس معنی میں کثیر الاستعمال ہے،

نفط - نفطہ - روغنِ نفط، پٹرولیم، دیاسلائی مسعودی نے اس معنی میں استعمال کیا ہے،

نفاطۃ - پٹرول کی کان،

نفذ تنفیذًا - کسی حسابی رقم کے خاص خاص حصے بھیجنا، کسی حکم کو نافذ کرنا، لغوی معنی صرف بھیجنا مولد،

نفوذ - اثر و اقتدار، دیکھو نفاذ،

نفیر - بوق ینفخ فیہ - فارسی،

## ق

نقابۃ - نگرانی، کام کا صیغہ،

نقابة - انجمن سوسائٹی، یجنبی، کسی خاص طبقہ یا اہل
حرفہ کی انجمن، جیسے "نقابة المحامین"۔

نقائق - شیرینی، اصل لفظ یونانی ہے، لیکن معنی مولّد
نئے ہیں،

نقب - زمین کھودنا، قدیم معنی سوراخ کرنا، مولّد

نقحة - داغ، دھبہ، مولّد،

نقد - نقدیة ج نقود - نقدیات،
سکہ، روپیہ، پیسہ، کھرا روپیہ، نقد کے اصلی معنی
کھرا کھوٹا الگ کرنا، پرکھنا ہیں،

نُقطة ج نقط - پوائنٹ، بحث، موقع،
مقام، قطرہ، نقطہ، ٹھیک پوائنٹ کا ترجمہ ہے،

النقطة (من الخط الحدیدی) ریلوے
لائنوں پر لائنوں کے محافظ کا چھوٹا کمرہ،

نقطة اتصال الخطوط - جنکشن جہاں
چند لائنیں آکر ملتی ہیں،

النقطة الرئیسة (من السکک الحدیدیة)
جنکشن جہاں چند لائنیں آکر ملتی ہیں،

نقطة العرس - شادی کا تحفہ،

(داء) النقطة - مرگی، صرع،

نقّارة - نوبت، نقار، دہل، عربی الاصل نہیں

نقّاب - علم الآثار کے محقق جو اقوام قدیمہ کے
یادگاریں کھودتے ہیں، دیکھو نقب، ٹکٹ چیکر،
(مجمع لغوی)

نقّابة - بحّاث، محقق، ماخوذ از نقب،

نقّاطة، ڈراپر، دیکھو نقط،

نقّالة - اسٹریچر، مریضوں کی گاڑی، ایک
جنگی جہاز، ٹرانسپورٹ،

نقّط تنقیطا - کسی سیال شے کو قطرہ قطرہ کرکے
ٹپکانا، دیکھو نقطہ،

نقل - عہدہ داروں کی تبدیلی مقام، ترجمہ کرنا
اصلی معنی ایک جگہ سے دوسری جگہ لیجانا،

نقیب الاشراف - سادات کی رجسٹرڈ انجمن کا
صدر یا نگران (اصطلاح مصر)

نقیب المحامین - بار کونسل کا صدر، دیکھو نقابة

نُقل - نقل فروش (نقل تفکہات میوہ وغیرہ
کو کہتے ہیں)

## ل

نکس العلم - جھنڈا سرنگون کرنا،

ل

نَلقَة ۔ جھاڑ، شیشہ،

م

نمجاة ۔ نیمچہ، خنجر، فارسی،

نمرہ، نمرۃ ج نمر ۔ نمبر، عدد، شمارہ، لاٹری

اتیالین،

نمرۃ متسلسلۃ ۔ نمبر شمار SERIAL NUMBER

نمسا، نَمسَۃ ۔ عرب ملک آسٹریا کو کہتے ہین،

عربی مین ترکی سے، ترکی مین روسی سے آیا،

نمساوی ۔ آسٹرین، باشندگانِ ملک نمسا،

نَمشۃ ۔ نیمچہ، تیغچہ، فارسی بواسطۂ ترکی،

نمارۃ ۔ شمار کرنے والی مشین،

نمر تنمیرًا ۔ نمبر ڈالنا، نشان لگانا، دیکھو نمرۃ،

نَموسیّۃ ۔ دیکھو ناموسیہ،

نموغرافیا ۔ نموگرافی، حساب اعلیٰ کی ایک شاخ

جس مین مسائلِ حسابیہ جدول بنا کر حل کیے جاتے ہین،

و

نُوام ۔ مرض النوم، ایک جدید بیماری کا نام،

جس مین آدمی سوتا سوتا مر جاتا ہے،

نَوبۃ ج نوب ۔ باری، نوبت، پاسبانون کی آئین

پاسبانی کی باری، اصلی وقت، مدت وقت،

نَوبۃ، نوباۃ ۔ نوبت، نقارہ، باجہ، عربی الاصل نہین

نوبۃ مرضیۃ ۔ فِٹ، دورہ،

نوباتیُ، نوبتجی ۔ باجہ بجانے والے، منسوب

بہ نوبات،

نوباتی ۔ نوبتجی ۔ پاسبان، سنتری، منسوب

بہ نوبت اوّل،

نوباتیّۃ ۔ بینڈ، باجہ بجانے والون کی جماعت

نوتی ج نواتی ۔ نوتیّۃ ۔ ملاح، کشتیبان،

یونانی، آجکل بخیل کو کہتے ہین، محاورۂ شام،

نُور ج انوار ۔ لالٹین، لیمپ، اصلی معنی روشنی،

نُوریّ ۔ نٹ، خانہ بدوش (GIPSEY)

نوریّۃ ۔ ایک بشپ کی قلمرو، یونانی کنیسہ کا چندہ

جو یونانی بشپ کو ادا کیا جاتا ہے،

نوشَۃ ۔ تپ، بخار، میعادی بخار، محاورۂ مصر

نُوط ج انواط ۔ نوٹ یعنی کاغذ زر، لاطینی،

نوط الساعۃ ۔ گھڑی کی زنجیر،

نوطۃ ۔ نوٹ، یعنی تحریر، یادداشت، لاطینی،

نوفمبر۔ ماہ نومبر، فرنچ،

نول - کرایہ سفر، پہلے صرف کشتی کے کرایہ کے لئے آتا تھا، (قاموس)

نولون۔ دیکھو ناولون،

نوم مغنطیسیٌّ - ہپناٹزم،

نُومرو۔ دیکھو نمرۃ،

نوّار۔ مئی کا مہینہ، قبطی،

نوّاصۃ - لیمپ،

نُوسۃ - جلتی ہوئی بتی،

## ہ

نھائیٌّ - کامل، تمام،

نھاریٌّ - غیر بورڈر طالب العلم جو بورڈنگ (دارالاقامۃ) مین داخل نہ ہو، کیونکہ وہ مدرسہ مین صرف نہار یعنی دن مین رہتا ہے،

نھج - اسٹریٹ، شارع، مغرب اور جزائر کی زبان مولد،

نھضۃ - ترقی، اٹھان، اصلی معنی کھڑا ہونا،

(عصر) النھضۃ - عہد تجدد، رینائسنس (Renaissance)

النھلستیۃ - ایک اباحی فرقہ، جو ہر اعتقاد اور دین کا منکر ہے، اور قتل و نہب کو جائز سمجھتا ہے، دیکھو عدمیٌّ،

## ی

نیابۃ - قائم مقامی رعایا، پارلیمنٹ کی ممبری لغوی معنی مطلق قائم مقامی،

نیافۃ - اکسلنسی، ریورنس، پادریون کے نام کے پہلے تعظیماً مضاف ہو کر آتا ہے، اصلی معنی بلندی

نیشان ج نیاشین - تمغہ، نشان، علامت نشانہ، گروا، فارسی،

نَیشنۃٌ - نیشان کا مصدر بنا لیا گیا ہے، مولد

نِیکل - نکل، ایک دھات، جرمن،

# باب الواوٌ

## ا

وابور - اسٹیمر، ریل، اسٹیم انجن، ہر قسم کی مشین انجن، چراغ، اٹالین،

وَابور البرّ - ریل، وابور عام تھا، برّ خشکی سے خاص ہو گیا،

وابور البحر - جہاز، اسٹیمر،

واجب ج واجبات - فرض، ڈیوٹی، مولد،

واجہۃ - عمارت کا روکار، محاذ، بلاک، (فرنٹ)
دیکھو جبہۃ، مولد،

واح، واحۃ ج واحات - جس طرح دریا
میں کہیں کہیں خشکی ہوتی ہے، جس کو جزیرہ کہتے ہیں،
اسی طرح ریگستان میں کہیں کہیں سرسبز قطعہ نکل آتا
ہے، اس کو واحہ کہتے ہیں، اردو میں اس کو نخلستان
کہتے ہیں، مقریزی نے اس کا استعمال کیا ہے، قدیم مصری

وارد ج واردات - محصول، مالگذاری، آمدنی،
درآورد، یعنی جو مال تجارتی باہر سے شہر یا ملک کے
اندر آئے، مشتق از ورود، ضد صدور، دیکھو صادر،

وارکو - محصول، مالگذاری، ترکی،

واشنطن - شہر واشنگٹن، پایۂ تخت ممالک
متحدہ امریکا،

واطس - سرود کنیسہ، گرجا کا گانا، یونانی،

والی ج ولاۃ - صوبہ دار، گورنر، حاکم صوبہ، مولد،

## ب

وبودی - اونٹ کے بال کا کپڑا، ماخوذ از وبر
(اونٹ کا بال)

## ث

وثنی ج وثنیون - ہندوستان سے متعلق
مضامین میں "ہندوون" کے لئے استعمال ہوتا ہے،

وثیقۃ ج وثائق - ٹھیکہ، عہدنامہ، فرد
حساب، سند، سارٹیفکٹ، رقعہ، حل الوثیقۃ مایوثق بہ

## ج

وجاق ج وجاقات - انگیٹھی، آتشدان،
خاندان، ترکی سپاہیوں کا غول، ترکی،

وجّہ الیہ کلاماً أو خطاباً أو کلمۃ
توجہ دلانا، خاص طور پر مخاطب کرنا،

وجہ ج وجوہ - کتاب کا صفحہ، محاورۂ شام،
اصلی معنی چہرہ، رخ،

الوجہ القبلی - جانب جنوب، محاورۂ مصر،

الوجہ البحری - جانب شمال، محاورۂ مصر،

وجہۃ النظر - نقطۂ نگاہ،

(من) الوجہۃ العلمیۃ - علمی نقطۂ نگاہ سے

## خ

وخز الضمیر - ندامت، ضمیر کا ملامت کرنا،
مولد، "وخز" کے لفظی معنی "چبھن" کے ہیں،

وراقة ۔ اسٹیشنری، سامانِ کتابت،

وِرْب ج اوراب ۔ اریب، کج، ترچھا، فارسی

ورب ۔ اُریب، کاٹنا، ترچھا کرنا، دیکھو ورب،

وربۃ ۔ چھوٹا عمامہ، چھوٹی سی پگڑی، محاورۂ شام،

وَرَدَوروداً ۔ مالِ تجارت کا ملک یا شہر کے اندر آنا دیکھو وارد،

وَرْدَة ۔ ہشیار، خبردار، اٹیالین،

وِرْدُ ۔ ادائیگی ٹیکس کی رسید،

وَرْدِیان ۔ محافظ، سنتری، اٹیالین،

وَرْسَل ۔ ادائے شکر کے موقع پر بولتے ہیں شکریہ، تھینک، ترکی،

وَرْشَة ۔ ورک شاپ، کارخانہ، کارکنان و مزدورانِ کارخانہ، انگریزی،

وَرّاق ۔ سوداگرِ سامانِ کتابت مثل دوات، قلم، کاغذ، پنسل وغیرہ جس کو اسٹیشنر کہتے ہیں قدیم معنی کاغذ بردندہ، وکاغذ نویسندہ،

وَرَق ج اوراق ۔ مطلق کاغذ، سند، کاغذاتِ دفتر، نوٹ، کارڈ وٹکٹ، پہلے صرف ترشے ہوئے کاغذ کو کہتے تھے، حبشی،

وَرَقَة ج ورقات ۔ ٹکٹ، سند، کارڈ، تاش، پہلے ترشے ہوئے کاغذ کے ایک عدد کو کہتے تھے،

وَرَقَة الاتہام ۔ فردِ جرم قرارداد،

وَرَقة بنك ۔ بنک کا چک،

وَرَق البوسطة ۔ پوسٹل اسٹامپ یعنی خط لکھنے کا کارڈ وٹکٹ، وغیرہ، دیکھو بوسطہ،

وَرَق البُون ۔ پوسٹل اسٹامپ یعنی کارڈ، ٹکٹ، بون کی اصل پیون،

ورقُ تحویلِ ۔ بنک کا چک، ہنڈی،

ورقُ تمغتِہ ۔ پوسٹل اسٹامپ، تمغہ (مہر) ترکی

وَرْقة الزیارۃ ۔ ملاقاتی کارڈ، وزٹ کارڈ،

ورقٌ مالیٌّ ۔ نوٹ، کاغذی سکے،

ورق المکاتیب ۔ خط لکھنے کا کاغذ، لیٹر پیپر، مکاتیب جمع مکتوب،

الورق النشاف او النشّاش ۔ جاذب، بلاٹنگ پیپر،

ورق النصیب ۔ لاٹری کی چھٹی، دیکھو یا نصیب

ورن ۔ ورنہ ۔ گرگٹ، بوقلمون، محاورۂ مصر

وَرْنِیش - وارنش، روغن، ایتالین،

وریث - غلطی سے "وارث" کے بجائے استعمال کرتے ہیں،

## ز

وِزارۃ - کیبنٹ، مجلسِ وزراء، قدیم معنی میں کچھ توسیع ہوگئی ہے،

وزارۃ - دفتر وزارت، عہدۂ وزارت،

وزارۃ الاشغال - وزارتِ امور عامہ و رفاہِ عام،

وزارۃ الخارجیۃ - فارن آفس، دفتر وزیر خارجیہ،

وزارۃ الحقانیۃ - وزارتِ عدل،

وزارۃ الداخلیۃ - ہوم آفس، وزیر داخلیہ

وزارۃ المعارف - وزارت تعلیم،

وزارۃ المواصلات - MINISTERY OF COMMUNICATIONS.

وزرۃ ج وزرات - لنگی، تہبند، چھوٹی چادر، محاورۂ شام،

وَزّع وزعا - وَزّع توزیعًا، ڈاکیہ کا لوگوں کو ڈاک تقسیم کرنا، اصلی معنی مطلق تقسیم کرنا، بانٹنا

وزنۃ ج وزنات - روپیہ یا اشرفی کی ایک مقدار کثیر جو ۲۹۶ - انگریزی پونڈ کے برابر ہوا، اصلی معنی وزن، تول، بوجھ،

وزیر مفوّض - سفیر،

## س

وِسام ج اوسمۃ - فرمانِ سلطنت، نام کتاب، تمغہ، بیج، مارکہ، علامت، نشانِ دفتر یا نشانِ عزت، مشتق از وسم (نشان لگانا)

وسط ج اوساط - حلقہ،

وُسعۃ - میدان، صحن، پبلک مقام، اصلی معنی فراخی، کشادگی،

وسقۃ، وَسَق ج وسوق، اوساق - بار جہاز، کھیپ، بھرتی، اصل میں بار شتر کے لئے مستعمل ہوا،

وسم - داغنا، نشان لگانا،

وسیۃ ج اوامی - شاملاتِ دہ، زمین اجمالی، مشترک جائداد، محاورۂ مصر،

وَسیط - ارواح کا تماشا دکھانے والا جس پر بھوت کھیلتا ہو، وسیط کے لغوی معنی درمیانی، چونکہ

وہ ارواح اور انسان کے درمیان واسطہ ہین،
اس لئے اسکو وسیط کہتے ہین،

## ص

وَصَاۃٌ ۔ نسخہ،

وِصَایَۃٌ ۔ ولایت، گارجین شپ، جدید اصطلاح
مین "وصایۃ" کا اطلاق (MANDATE)
پر بھی ہوتا ہے، اصلی معنی "وصیت"

مجلسُ الوصایۃ ۔ وہ کمیٹی جو نابالغ بادشاہ
یا والی کی نیابت کے فرائض انجام دے،

وُصْفَۃٌ ۔ نسخہ، دوا، من الوصف وھو
ذکر الطبیب الدواء للمریض ۔

وصل ۔ رسید کا ترجمہ، رسید، مولد،

وُصُول ج وصولات ۔ رسید، مولد،

## ض

وضع ج اوضاع ۔ ایجاد، اختراع، ہیئت،
ترتیب، حیثیت، جیسے "الاوضاع الجدیدۃ"
جدید اختراعات ۔ الاوضاع السیاسیۃ، سیاسی صورت حال، مولد،

وضعُ الید ۔ قبضہ کرنا، مولد،

وضعیّۃ ۔ صورتِ حال (SITUATION)

## ط

وُطاق ج وطاقات ۔ خیمہ، چھولداری، ترکی،

وطنیٌّ ۔ ملک کا اصلی باشندہ، قوم پرور، محب
وطن، مولد،

وطنیّۃٌ ۔ حب وطن، قوم پروری،

الوطی القسری ۔ زنا بالجبر، کلمۃٌ قانونیۃٌ
قہر کے معنی غالب آنا، زبردستی کرنا،

## ظ

وظائف الاعضاء ۔ اعضا کے فرائض ادرتی
مثلاً معدہ کا فرض ہضم ہے، جگر کا تصفیہ خون وغیرہ
وظائف جمع وظیفہ کی، دیکھو وظیفہ (علم) وظائف
الاعضا ۔ فزیالوجی، دیکھو وظائف،

وظیفۃ ج وظائف ۔ عہدہ، تنخواہ، فرض
ڈیوٹی، اصل الوظیفۃ ما یقدر لک کل
یوم من رزق او طعام ۔ یعنی روزینہ، مولد،

وعدُ بلفور ۔ بالفور ڈکلریشن، لارڈ بالفور
کا مشہور اعلان، جس کے ذریعہ فلسطین کو یہودیون
کا قومی وطن بنانے کی تجویز کی گئی، دیکھو (بلفور)

## ف

وفاء النیل۔ دریائے نیل کی سب سے بڑی طغیانی، وفا، پورا ہونا،

وَفرج وفور۔ ضروریات سے بچا ہوا روپیہ، کفایت شعاری سے بچایا ہوا روپیہ، سیونگس، معنی لغوی زیادتی،

وفّر توفیرًا۔ روپیہ بچانا، توفیر کرنا، سیونگ کرنا، مولد، دیکھو دفتر،

## ق

وقّاف۔ بسنجر ٹرین، (وضع مجمع لغوی مصر)

وقائع الجلسة۔ کارروائی،

وقت اضافی۔ معیّن وقت، فاضل، اوورٹائم

وقّع توقیعًا علی۔ دستخط کرنا، ابتدائے حکومت عباسیہ مین توقیع کے معنی بادشاہ یا حاکم کا سوء ضداشت پر مختصر حکم لکھدینے کے تھے، مولد،

وقّع توقیعًا۔ محصول لگانا، ٹیکس مقرر کرنا، مولّد

وقعة ج وقعات۔ کھانے کی اتنی مقدار جو ایک وقت کھائی جائے، مولد،

وقعُ سوقٍ۔ مستقل، سکنڈ ہینڈ، محاورہ مصر

وقوف الساعة۔ گھڑی کا بند ہوجانا، مولد،

## ک

وِکالة۔ ایجنسی، یعنی کسی ایجنٹ کا دفتر، اصلی معنی وکیل ہونا، ضامن ہونا، چند مکانات کا مجموعہ، ہوٹل سرائے،

وکالة تجاریة۔ فیکٹری، کارخانہ، تجارت کی ایجنسی،

وکالة ج وکائل۔ سرائے، ہوٹل،

وَکیل ج وُکلاء۔ کسی دوکان یا کمپنی کا ایجنٹ کسی سلطنت کا نائب یا ایجنٹ جو دوسری سلطنتون مین یا ماتحت ریاستون مین رہتے ہین، اسٹیشن ماسٹر کسی انجمن یا سوسائٹی کا نمائندہ،

وکیل اصنباشی۔ سکنڈ کارپورل (ایک ادنی فوجی عہدہ،) یہان وکیل نائب کے معنی مین ہے،

الوکیل السیاسی۔ پولیٹکل ایجنٹ جو دوسری سلطنتون یا ماتحت ریاستون مین سلطنت کی طرف سے رہتے ہین،

وکیل التصرف۔ ایکٹنگ گورنر، قائم مقام گورنر،

## ل

ولایة ج ولایات۔ عہدۂ گورنری، صوبہ،

ملک، اصلی معنی انتظام کرنا،

الولایات المتحدۃ - یونائٹڈ اسٹیٹس آف امریکا

ولد ج ولدان، ولد، اولاد - خادم چھوکرا، اصلی معنی بچہ، اس کا استعمال خادم کے معنی میں آجکل اس طرح سے ہے جس طرح انگریزی لفظ بوائے، BOY ہے،

ولیّۃ - خدارسیدہ عورت، عورت، بے کس عورت، پہلا معنی تقریبًا قدیم ہے، آخری دو مولّد ہیں،

ونش - بھاری بوجھ اٹھانے کی مشین، وِنچ،

## ی

ویانۃ - شہر وائنا پایۂ تخت،

ویرکو - ویرکی - مالگذاری، خراج زمین لینڈ ٹیکس، ترکی،

ویزا - پاسپورٹ پر اس ملک کے افسر سے جہاں تم جانا چاہتے ہو، ملک کے اندر جانے کے لئے اجازتی دستخط کرانا، اتبالین،

# باب الھاء

ھاتف - ٹیلیفون،

ھاتور - قبطی مہینہ مطابق نومبر قبطی،

ھادیۃ - انجن، (مجمع لغوی مصری کا وضع کردہ)

ھافان - جزیرہ کوبا کا پایۂ تخت، ہوانا،

ھامش ج ھوامش - کتاب کا حاشیہ، مولّد

ھانم - خانم، ترکی خاتون، ترکی،

ھاوَدَ - مہاودۃ - مناسب قیمت قبول کرلینا، مولّد، دیکھو "متواودۃ"

الھای - شہر ہیگ، پایۂ تخت ہولینڈ،

ھیج تھییجًا - بلی کا کسی کو نوچنا، گھسوٹنا، مولّد

ھپنوتزم - ہپنوٹزم، تنویم، یعنی مسمرازم کے ذریعہ سے نیند طاری کرنا،

ھبھبۃ - کتے کا بھونکنا، محاورۂ شام، مولّد

ھُتَاف - چیرز، نعرۂ تحسین، اصلی معنی "تعریف"

ھتک العرض - ناجائز حملہ، ذاتی حملہ، ایک قانونی لفظ ہے، لغوی معنی آبرو دری کرنا، یعنی آبرو ریزی کرنا،

ھجّان - سانڈنی سوار، شتر سوار، ھجین پہلے سفید اونٹ کو کہتے ہیں اب عام سانڈنی اونٹنی اور اونٹ کو کہتے ہیں، مولّد،

(فرقۃ) الھجانۃ - شتر سواروں کا دستہ، مولد،

ھجو - لائیبل، ازالۂ حیثیت عرفی، ایک قانونی لفظ ہے، اصلی معنی کسی کی برائی کرنا، مولد،

ھجوری - دوپہر کا ناشتہ، مشتق از ہجیرہ (زوال)

ھجوم المرض - مرض کا حملہ، قدیم استعمال اسکے برعکس ہے، "ھجم المرض أی اقلع وزال" - "ھجوم" کے معنی "حملہ" کے ضرور ہیں، لیکن "فرض" کے ساتھ نہیں، اور یہی غلط فہمی کی بنیاد ہے،

ھجومی - جارحانہ، دفاعی کا برعکس، جیسے القتال الھجومی شرع فی الاسلام،

ھدم ج ھدوم - اھدام، ھدم قدیم معنی پھٹے پرانے پیوند لگے ہوئے کپڑے، کمبل، اب ہر کپڑے کو کہتے ہیں،

ھربدۃ - کپڑے کو چاک کرنا، محاورۂ مصر، مولد

ھرتک ج ھراتك - اسباب، کپڑے، برتن باسن، محاورۂ شام،

ھردبشت - ہجوم، بھیڑ، بے ترتیب مجمع، محاصرہ، دخیل،

ھرش - بوڑھا، پیر فرتوت، مولد، مشتق ھرتش

الدھر ای اشتد -

ھرطقۃ - ملحد ہونا، بدمذہب ہونا، دیکھو ہرطوقی

ھرطوقی ج ھراطقۃ - ملحد، بدمذہب، یونانی، مولد

ھرکلۃ - کمزور ہونا، بوڑھا ہونا، محاورۂ شام، مولد

ھرکتۃ - ٹکڑہ ٹکڑہ کرنا، پارہ کرنا، محاورۂ مصر، مولد

ھریسۃ - ایک قسم کا حلوا،

ھزار ج ھزارات - ہزار داستان، بلبل، فارسی

ھزار - مذاق، تفریح،

ھزاریۃ - ایک ہزار سال، فارسی،

ھزیران - رومی مہینہ مطابق جون،

ھستیریا - ہسٹریا، عورتوں کا ایک عصبی مرض

ھفت - درد، تکلیف، ایذا، محاورۂ مصر، مولد

ھفتان - بھوکا، محاورۂ عوام،

ھلال ج اھلۃ - جملہ معترضہ جو دو ہلال ( ) کے بیچ میں لکھا جاتا ہو، وہ دو ہلالی لکیریں جن سے اس جملہ کو گھیریں، ان کو ھلالان بصیغۂ تثنیہ کہتے ہیں، انگریزی میں بریکٹ کہتے ہیں، اسلامی قومی نشان کو بھی کہتے ہیں جو بشکل ہلال ہوتا ہے، مولد،

هلال - کان صاف کرنے کا آلہ، ترکی،

هُلاَم - ایک قسم کا مربا جس کو انگریزی مین جیلی کہتے ہین، پہلے ایک قسم کے شوربا کو کہتے تھے،

هِلث - لنگر، ہک، محاورۂ مصر،

هلبیّة - ایک عمدہ قسم کی مٹھائی، مصر کی زبان،

هَلَس - خرافات بکنا، خرافات، محاورۂ شام،

هَلّل له تهلیلاً - چیرز دینا، نعرۂ تحسین بلند کرنا، مولّد،

هَلهولة - چھیڑنا، محاورۂ مصر،

هُمایون، همایونی - شاہی، فارسی، بواسطہ ترکی،

همجیة - وحشت، بے ترقی، غیر شایستگی، مولّد من الهمج وهو سوء التدبیر فی المعاش،

هَلمت - چرمی موزہ جو بوقت سواری یا چوگان بازی پہنتے ہین، فارسی،

هندسة - انجینیری، فن انجینیرنگ، فن تعمیر، اندازہ کرنا، هندسة فارسی لفظ اندازے هنداز ہوا، اور هنداز کا مصدر هندسة هندزة ہوا،

هنتور - پہیا، گاڑی، ہنگری،

هندی ج هُنود - قدیم لفظ ہے، اور معنی عام ہے، لیکن ہندوستان سے متعلق تحریرون مین "هنود" سے عموماً مسلمان مراد ہوتے ہین،

هندکی وهندوکی ج هنادک - قدیم لفظ ہے، اور معنی عام ہے، لیکن ادھر کچھ عرصہ سے یہ لفظ "ہندوون" کے لئے خاص ہوتا جارہا ہے جسکا سہرا اُستاذ محترم حضرت شیخ ہلالی مدظلہ کے سر ہے، انھون نے اس استعمال کی ایک دلچسپ توجیہ بھی کی تھی، وہ فرماتے ہیں کہ "ہندی" سے مراد "مسلم ہندی" ہے، اس مین "شرک" کا "شر" دور کرنے کے بعد "کاف" کا اضافہ کردیا گیا، تاکہ مسلم وہندو مین فرق ہوجائے، اب یہ استعمال امیر شکیب ارسلان وغیرہ جیسے ائمۂ ادب نے بھی قبول کرلیا ہے، (مسعود عالم)

هندوس - ہندو، اہل ہند، ہندو کی جمع انگریزی مین جمع "س" لگاکر بناتے ہیں، انگریزی سے عربی مین آیا،

هنغاریا - هنکاریا - ملک ہنگریا،

هَنّاب - لگن، جرمنی،

هنهونة - لوری، مولّد،

الهواء الاصفر - وبا، ہیضہ،

هودی - ڈونگی، چھوٹی کشتی، دخیل،

هَوَس - بندرگاہ، (محاورۂ مصر) خوشی، شادمانی

امید، ہوس، فارسی، (محاورۂ شام)

هُوسکی - ہسکی، (شراب)

هَولاندة - هولندة - ملک ہالینڈ،

هومِیرُوس - مشہور قدیم یونانی شاعر ہومر،

هَوّاری ج هوارة - بے قاعدہ فوج، والنٹیر

فوج، محاورۂ شام،

هَیئۃ ج هیئات - مجلس، شکلِ اجتماعی، ممبروں

کی مجموعی مجلس، کورم، اصلی معنی شکل،

هَوّایة - پنکھا، مشتق از ہوا،

هوّارةٌ - واحد "هواریٌّ"، بے ضابطہ فوج،

هِولیس - ہوے، یعنی بغیر چھلے بھنے ہوئے چنے، دخیل

هَولیس - حوض، اصلی لفظ عربی حوض ہے، جو ترکی

مین ہولیص ہوا، اور ترکی سے عربی مین آکر ہولیس ہوگیا

الهیئة الاجتماعیة - سوسائٹی، مولد،

الهیئة الاداریة - مجلسِ انتظامی،

الهیئة الحاکمة - حکام،

هَیجان - اضطراب، ایجیٹیشن، مولد،

هیجین - فن حفظانِ صحت، یونانی،

هیدروجن - ہیڈروجن، ایک عنصر

هیدروستاتك - ہیڈروسٹیٹک، علم

السائلات الساکنة، یونانی،

هیدروسکوب - آبی دوربین جس سے

دریا کے اندر کی چیزین معلوم ہوتی ہین،

هیدرولك - علم المیاہ الجاریة، یونانی،

هیروغلیفی - هیروجلیفی، ہیرُگلیفک

یعنی مصر کا ابتدائی قدیم خط جس مین بذریعہ تصویر

مطلب ادا کئے جاتے تھے،

هیکار - ایکڑ (ایک اندازہ پیمایش) انگریزی

هیلیوم - ایک جدید گیسی عنصر

هیُول - ذرہ، ایٹم، جزء لایتجزی، یونانی،

هَیُولی ج هیولیات - مادہ، میٹر جس سے

کوئی شئے بنتی ہے، یونانی،

## باب الیاء

### ا

یابان - ملک جاپان، ج کو ی سے بدل دیتے ہین

یابسة - خشکی، یعنی دریا کا الٹا، برِّاعظم، مولد،

یا تُرسی - کلمۂ استعجاب، کلمۂ تمنا، یہ ہوگا، خدا کرے
ایسا ہو، اصل مین یا حرف ندا اور تورسی رویت سے
صیغۂ مخاطب مضارع مجہول ہے، جس کا اصلی ترجمہ
یہ ہوگا، اے تم سمجھتے ہو؟ تم کو دکھائی دیتا ہے؟

یاخور - اصطبل، ترکی،

یارج، یارق ج یوارج، یوارق - ہاتھ کے
زیور، جیسے چوڑی، پہونچی، بازوبند، بھوج بند، فارسی،

یاسلام - مصر مین اظہار تعجب کے لئے بولتے ہیں،

یاسمین - چنبیلی، چنبیلی کا پھول، فارسی،

یاشا - زندہ باد، بادشاہ کو نعرۂ خوشی کے ساتھ
دعا دیتے ہیں،

یادشاہم چوق یاشا - بادشاہ مدت دراز
تک زندہ رہے، ترکی،

یاشمق - چہرہ کا مقنع، روے بند، ترکی،

یاغی ج یواغی - آواز بازگشت، صدا، یونانی،

یافتہ، یافطہ - کاغذ اشتہار، تختۂ اشتہار
عام سرکاری اطلاعی اشتہار، سائن بورڈ، ترکی،

یاقہ ج یاقات - گلے کا کولر جو کپڑون کو میل
سے بچانے کے لئے لگاتے ہین، ترکی،

یالق ج یوالق، یوالیق - بورا، تھیلا، صحیح
لفظ جوالق ہے،

یانتہ - غلاف تکیہ، ترکی،

یانصیب - لاٹری چٹھی (ایک قسم کا جوا) چونکہ
لوگ اکثر یانصیب، یعنی اے قسمت کہکر نام ڈالتے
ہیں، اس لئے اس کو یانصیب کہنے لگے،

یاور ج یاوریتہ - یاوران - شاہی محافظ، فوج
ایڈیکانگ، ایک شاہی عہدۂ اعلیٰ، جس کا کام ملاقاتیون
کو پیش کرنا، اور بادشاہ کی حفاظت دوسری جمع
بقاعدۂ فارسی ہے، فارسی،

یای ج یایات - اسپرنگ، لوچدار شئے،
ایک لوچدار کمانی یا آلہ جس کی وجہ سے گاڑی یا ریل
پر بیٹھنے والون کو حرکت اور صدمہ کم پہنچتا ہے، ترکی

## ب

یبرق - ایک قسم کا ترکی کھانا جو انگور کے پتون
کو گوشت مین ملاکر پکاتے ہین، ترکی،

## خ - د

یخت ج یخوت - کشتی خصوصاً کسی بادشاہ یا امیر کی کشتی، انگریزی
یخنی - یخنۃ - یخنی، یخنی پلاؤ، قلیہ، ترکی، یا فارسی

یَد - دستہ،

یَدَاك - کوتل گھوڑا، ٹٹو، ترکی،

## ر - ز

یرَج - ہاتھ کے زیور مثلاً چوڑی، پہنچی، بازوبند،

یرڈ - گز، (آلۂ پیمایش) انگریزی،

یرَك - ایک قسم کا پتھر جس کو انگریزی میں CHRYSOPRASE کہتے ہیں، محاورۂ مصر،

یرندج - ایک قسم کا سیاہ چمڑا، جوتے کی سیاہی، فارسی

یزک - سپاہی، سنتری، چوکیدار، واحد یزکی فارسی بواسطۂ ترکی،

## س - ش

یَسَارَۃ - برسات، بعض لوگوں کی تحقیق ہے کہ فارسی لفظ یرنگال سے بنا ہے،

یَسَاقجی - سفرائے ممالکِ غیر کے چپراسی، سفارتخانے کے محافظ، آرڈرلی مشرقی بشپ یا دری، ترکی،

یَسَق - محصول چنگی نہ ادا کرنے کی وجہ سے جو مال محکمۂ چنگی نے ضبط کر لیا ہو، ترکی،

یَسَق تیسَیقا - حفاظت کرنا، چوکیداری کرنا، نگرانی کرنا، دیکھو یساقجی، مولد،

یُسقی یسقجی - دیکھو یساقجی،

یَسُوعِی - عیسائی، منسوب بہ یسوع نام حضرت عیسیٰؑ، عبرانی،

یسوعیۃ - مذہب عیسائیت، دیکھو یسوعی،

یَشتك - گدہا، ترکی،

یشم - سنگِ سلیمانی، یشم، فارسی،

## ط - ف

یطق - باڈی گارڈ، محافظانِ شاہی، فارسی،

یَطقان - خنجر، پیش قبض، ترکی،

یفتۃ - یفطۃ - دیکھو یافتہ،

## ق - ك

یقا - یقۃ - دیکھو یاقہ،

یَك، ایک تاش کا یکہ، فارسی،

یکن - بھانجہ، بھتیجہ، ترکی،

یکی - جدید، نیا، ترکی،

یکی دنیا - نئی دنیا یعنی امریکہ، ترکی،

یکیجری، یکیشری - ترکوں کی ایک قدیم فوج کا نام جس کو ینگچری فوج کہتے ہیں، نگہبان سفارت خانہ، کسی سفیر کا آرڈرلی ترکی

## ل

**یلک** - ویسٹ کوٹ، صدری ترکی،

**یلکنجی** - دیدبان یعنی وہ شخص جو جہاز کے مستول پر بیٹھکر ہوا، موج، پہاڑ وغیرہ کو دیکھتا رہتا ہے

**یُلحق** - کسی خط کے پشت پر یا ٹیلیگرام فارم پر جب یہ لفظ لکھدیا جائے تو اس سے مقصد یہ ہوگا کہ اگر مرسل الیہ نہ ملے تو جہاں ہو وہاں بھیجدیا جائے مشتق از الحاق (ملانا)

**یُلمق** ج **یلامق** - تاتاری لباس، فارسی،

## م - ن

**یَمّ** ج **یموم** - جانب، حصہ، محاورۂ شام،

**یمّ** - کامل طور سے، محاورۂ شام،

**یماق** - خدمتگار، ترکی، محاورۂ مصر،

**ینایر** - ماہ جنوری، تعریب کردۂ مسلمانانِ اندلس فرنچ،

**ینکشری** - دیکھو ینگچری،

## و

**یوبیل** - جوبلی کی تعریب، روز جشن، جوبلی عبرانی براہ اتیالین،

**یُوزباشی** - فوج کا کپتان، ترکی،

**یوسُف افندی** - سنگترہ، محاورۂ مصر،

**یُوک** ج **یوکات** - خوابگاہ، محاورۂ شام،

**یُولیو** - ماہ جولائی، اتیالین، تعریب کردۂ مسلمانانِ اندلس،

**یومیّۃ** - دن بھر کی مزدوری، روزینہ، یومیہ دن بھر کی محنت، روزنامچہ، رجسٹر، روزانہ اخبار مشتق از یوم (روز)

**یونیو** - **یونیۃ** - ماہ جون، اتیالین، تعریب کردۂ مسلمانانِ اندلس،

# ضمیمہ

## الفاظ دخیل قدیم و جدید بہ ترتیب زبان و نوعیت الفاظ

اب ہم ہر ایک زبان کے الفاظ دخیل کی ایک فہرست مع اُن کی زبان کے اصل لفظ کے پیش کرتے ہین جس سے یہ معلوم ہوگا کہ عربی زبان مین ہر زبان کے کس قدر الفاظ مستعمل ہین، جو الفاظ سامی زبانون سے آئے ہین اُن کی اصل نہین بتائی گئی ہے، کیونکہ عربی زبان کا اور ان کا لہجہ اور شکل الفاظ تقریبًا ایک ہی، حتی الامکان ہم ہر زبان کے ساتھ یہ بھی بیان کرنے کی کوشش کرینگے کہ اس سے عربی زبان نے عمومًا کس قسم اور کس نوعیت کے الفاظ حاصل کئے،

### ۱- جرمن

جرمن زبان سے عربی میں بہت کم آئے، صرف دھات اور سکہ ہے، یا بعض اور چیزیں ہو'

| دخیل | اصل | کیفیت یا معنی | دخیل | اصل | کیفیت یا معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| قُرُش | گرُوشن | ایک سکہ | نِیکل | نِیکل | ایک دھات |
| غُرش | " | " | قِران | کارل | بمعنی بادشاہ یورپ بواسطہ ترکی |
| کُرُب | گرُپ | کارخانہ گرپ کی توپیں | ھنّاب | ھینپ | لگن |

### ۲- چین

چین سے ابتداے اسلام سے لیکر عربون کو تقریبًا ساڑھے تین سو برس تک تجارتی تعلق رہا

عرب سواحل عرب سے چلکر جزائر ہند ہوتے ہوئے چین کے شہر خانفو مین جاکر لنگر انداز ہوتے تھے، اس واسطہ سے عربی زبان مین چین کے بعض الفاظ داخل ہوئے، جو اشیاے تجارت اور دریا کے متعلق ہیں

| دخیل | اصل | کیفیت یا معنی | دخیل | اصل | کیفیت یا معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| زَوّ | زاو | ایک قسم کی کشتی | شای | چای | روس اور ترکی کی وساطت سے آیا، |
| کمخ | × | کمخواب کپڑا | کاغذ | کاغذ | شاید بواسطۂ فارس، |

درحقیقت چین سے اور الفاظ بھی آئے، لیکن عربون نے خود چین کی طرف منسوب کرنے ہی سے ان کا نام پیدا کر لیا، مثلاً صینیة چینی کے برتن، دار صینی دار چینی صینی سینی، طشت فغفوری چینی کے برتن، یہ لفظ فغفور کی طرف منسوب ہے، جو عربوں مین شاہ چین کا لقب تھا،

## ۳- رُوسی

اس زبان سے عربی میں جو لفظ آئے ہیں ان کی نوعیت نہیں مقرر کی جاسکتی ہے، یہ تمام الفاظ روس سے ترکی ہوکر مصر وشام وعرب تک پہنچے ہین،

| دخیل | اصل | معنی یا کیفیت | دخیل | اصل | معنی یا کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| نمسّا | نامیٹس | ملک آسٹریا | زلط | زولوٹو | ایک مسی سکہ |
| عِزبة | ازبا | پروا، چھوٹا گاؤں | × | × | × |

## ۴- سواحل وجزائر ہند

یہ وہ الفاظ ہین جنکو عرب تجار اور جہازرانوں نے سواحل وجزائر ہند سے لیکر عربی ممالک

تک پہنچا یا، یہ الفاظ جہاز اور سامانِ تجارت کے متعلق ہین،

| تجارتی | | | جہاز | | |
|---|---|---|---|---|---|
| دخیل | اصل | معنی | دخیل | اصل | معنی |
| ساج | سال | سال کی لکڑی | بارجہ | بیڑہ | بیڑہ جہازات |
| کاذِی | کیوڑا | کیوڑا | بلیرجہ | بیڑہ | بیڑہ |
| خیزران | × | بید | دونیج | ڈونگی | چھوٹی کشتی |
| قلعی | کالع | سیسہ | بلیج | بلیق | جہاز کی سقف |
| کرکم | × | زعفران | جوش | × | کشتی کا رسّا، |
| . . . | . . . | . . . | کنبر | × | ناریل کا رسّا، |
| شاش | × | تن زیب، ململ | ھوری | × | ڈونگی، |

## ۵ - حبشی

حبشی زبان بھی عربی زبان کی طرح سامی کی ایک شاخ ہے، اس لئے دونون زبانون کے الفاظ مین بہت تشابہ ہے، ملک حبش قدیم زمانہ سے عیسائی ہے، اور وہ عرب سے بالکل متصل واقع ہے، عرب نہایت کثرت سے حبش آتے تھے، خود حبشی یمن میں اکثر فاتحانہ داخل ہوئے، عرب مین عیسائیت زیادہ تر اس ملک سے ہو کر آئی، ان وجوہ سے عربی زبان میں بعض مذہبی اور بعض عام الفاظ تمدن کے متعلق حبشی سے آگئے،

## مذہبی الفاظ

| دخیل | معنی | دخیل | معنی | دخیل | معنی | دخیل | معنی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نفاق | منافقت | منبر | منبر وعظ | سیورہ | مناجات | برھان | دلیل |
| حوادی | رسول | صحف | کتاب | سیوھر | نجات | جبت | بُت |

## عام الفاظ تمدن

| دخیل | معنی | دخیل | معنی | دخیل | معنی | دخیل | معنی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سناہ | عمدہ | نبتع | نقش و بیل | مشکوۃ | قندیل | درلازک | فرش |
| ھرج | بغاوت، فتنہ، فساد | مائدہ | دسترخوان | استبرق | دیباے سبز | دملوج | بازوبند |
| | | | | | | ورق | کاغذ سونا |

## ۶- عبرانی

عبرانی زبان سامی شاخ ہونے کے علاوہ یہودیوں کی مذہبی زبان تھی اور ہے، یہود تمام عرب میں بھرے تھے، اس لئے عربی زبان میں عبرانی سے زیادہ تر مذہبی اور بعض غیر مذہبی الفاظ داخل ہوئے

### مذہبی

| دخیل | معنی | دخیل | معنی |
|---|---|---|---|
| اٰمین | قبول کر، امان دے، | جالوت - | جالوت (نام) |
| اسرائیل | اسرائیل (نام) | جبرائیل - | جبریل |
| اسرافیل | نام فرشتہ، | جھنم | دوزخ |
| اسمٰعیل | اسمائیل، (نام) | ساروفیم | فرشتہ |
| ایل | خدا، | سبت | یہودیوں کا مقدس دن سبت |
| توراۃ | تورات (قانون) | سبط | قبائل بنی اسرائیل، |

| دخیل | معنی | دخیل | معنی |
|---|---|---|---|
| سکینۃ | تسکینِ روحانی | کروب، | فرشتہ |
| شاروبیم | فرشتہ | ماجوج | نام قوم |
| ربّانی۔ | عالم، شیخ | میکائیل | میکائیل (نام فرشتہ) |
| صباؤت | جلال خدا | موسیٰ | موسیٰ (نام) |
| علیین | مقام اہل جنت | ھلّلویا | سبحان اللہ |
| عَنْصرۃ | یہودیوں کی ایک عید | یاجوج | نام قوم |
| قاین | قابیل (نام) | یسوع | عیسیٰ (نام) |

## بعض غیر مذہبی الفاظ

| | | | |
|---|---|---|---|
| لابہ | آتش فشان پہاڑ کا مادۂ لاوا | شبّوُر | نفیری، نے |

## ۷۔ اسپینی

اسپین (اندلس) کو عربون نے ہجرت کی آخیر پہلی صدی مین فتح کیا اور تقریبًا چھ سو برس تک وہان انھون نے حکومت کی، وہان ان کو بہت سی نئی چیزین ملین، جو زیادہ تر وضع ولباس سامان جنگ بری وبحری کے متعلق تھین، اس لئے ان چیزوں کے الفاظ ان کی زبان میں داخل ہوگئے،

### متعلقات جنگِ بری وبحری

| دخیل | اصل | معنی | دخیل | اصل | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| بطاسۃ | × | جنگی جہاز | بنیار | پونال | خنجر |

| دخیل | اصل | معنی | دخیل | اصل | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| زَرَبْطانه | زَرَبانا | کمان، بندوق | غَلْیُون | گیلیون | جہاز |
| سبطانه | " | " | قرصان | کارسیرو | بحری ڈاکو |
| شَبّاك | زبیکا | بڑی کشتی | کابوس | ارکابز | طمنچہ |
| غُراب | کارابا | کشتی | | | |

## متعلقات لباس

| دخیل | اصل | معنی | دخیل | اصل | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| اُشنوب | اسٹوپا | کتان - سَن | شایه | سایو | سایہ (ایک قسم کا کپڑا) |
| اُصْطبّه | " | " | صَندل | زنڈالی | ایک قسم کا ریشم |
| برغد | پارگا | سَن کا بنا ہوا جوتا | قنباز | × | جبّہ |
| سَبّاط | زَپاٹو | سلیپر، کمر بند | کبوت | کاپوٹو | جبہ |

## الفاظ تمدن

| دخیل | اصل | معنی | دخیل | اصل | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| دشمه | رزما | کاغذ کا رحم | سَرّیاق | زنڈیاگو | کوڑا |
| ریال | ریال | ایک سکہ | | | |

## ۸- انگریزی

انگریزی سے عربی زبان میں وزن، سکہ، پیمایش، بیماریوں کے نام، انگریزی القاب اور بعض انگریزی مصنوعات تجارتی کے متعلق الفاظ آئے، اور یہ تمام الفاظ صرف موجودہ انقلاب میں آئے ہیں، کیونکہ اس سے پہلے انگریزوں اور عربوں میں کوئی تعارف نہ تھا، انگریزی کے جو الفاظ عربی میں اب داخل ہوگئے ہیں، وہ حسب ذیل ہیں،

## سکہ، وزن، پیمائش

| دخیل | اصل | معنی | دخیل | اصل | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| شلین، شلنک | شلنگ | سکہ | تن | ٹن | وزن |
| جنیۃ | گنی | سکہ | فادم | فیدم | چھ فٹ کا ایک پیمائش |

## القاب

| دخیل | اصل | معنی | دخیل | اصل | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| مستر | مسٹر | القاب | سیر | سَر | القاب |
| لورد | لارڈ | " | | | |

## بیماریوں کے نام

| دخیل | اصل | معنی | دخیل | اصل | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| انفلوینزاء | انفلوئنزا | زکام | دنج | ڈینگ | تپ استخوان |
| دفتریا | دفتھریا | دردِ گلو | اسپتالیۃ | ہوسپیٹل | شفاخانہ |

## سامانِ تجارت

| دخیل | اصل | معنی | دخیل | اصل | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| الیومین | الومنیم | ایک دھات | بادرۃ | بور | کشتی کا ایک قسم کا لنگر |
| ورشہ | ورکشاپ | کارخانہ | جنفیص | کانویس | ایک کپڑا |
| یخت | یاکٹ (یاٹ) | کشتی خورد، زورق | قُورسیہ | کارسٹ | زنانہ ویسٹ کوٹ |
| برُش | برش | برش | | | |

انگریزی سے عربی میں اور بہت سے الفاظ آئے، مگر چونکہ انگریزی کے پاس خود اپنا کم ہے اس لئے اس نے عربی کو جو کچھ دیا وہ دوسروں کی طرف منسوب ہوگیا،

## ۹۔ قبطی و مصری

عربی اور قبطی میں سب سے بڑا تعلق تو یہ ہے کہ دونوں سامی زبان کی شاخین ہین لیکن اختلاط

اقوام کے لحاظ سے بھی مصریوں اور عربوں میں اختلاط قبل از اسلام اور بعد از اسلام دونوں رہا ہے قبل از اسلام زُعاۃ کے نام سے عربوں نے مصر پر حکومت کی اور بعد از اسلام حضرت عمرؓ کے عہد میں کل مصر عربوں کے زیر حکومت آیا، عربوں اور مصریوں کا باہمی تعلق درحقیقت زمینداروں اور کاشتکاروں کا تعلق تھا، اور مصر کی کاشتکاری صرف ایک ذات واحد پر موقوف ہے، یعنی دریاے نیل پر اس لئے مصری زبان سے جو الفاظ آئے وہ زیادہ تر کاشتکاری اور دریاے نیل کے متعلق ہیں، اور بعض الفاظ مصر کے مختص المقام چیزوں سے تعلق رکھتے ہیں، یہ الفاظ یا تو مصر کی قدیم زبان کے ہیں یا ان کی اس زبان کے ہیں جو قبطی کے نام سے موسوم ہے، اور جو ہزاروں سال سے مصر کے خاص باشندوں کی زبان ہو گئی ہے،

## کاشتکاری

| دخیل | معنی | دخیل | معنی |
|---|---|---|---|
| بَتّو | نانِ جو | اِرْدَبّ | ایک پیمایش غلہ |
| شماھا | وہ غلہ جو بعد انقضاے فصل بویا گیا ہو، | رُطْرِیط | جانوروں کے پینے کے بعد جو پانی حوض میں بچ جائے |
| شونۃ | مخزنِ غلہ، | شادّ | محافظ کشت، پاسی، |
| شبرو | دیہات | ویبہ | غلہ ناپنے کا پیمانہ، |
| شبین | دیہات | طوریۃ | کدالی |
| منشاۃ | دیہات | زبط | گلِ رقیق باآب آمیختہ، |
| شرد | بارش سخت یا ہواے سخت، | غیط | باغچہ، باغبان، |
| برُوبیہ | ایک قسم کی زمین، | برنج | پانی کا راستہ، |
| نزلیبی | بادِ جنوبی، | واح، واحۃ | نخلستان، |

## نیل

| دخیل | معنی | دخیل | معنی |
|---|---|---|---|
| طمیٔ | نیل کی مٹی | ذهبیه | کشتی نیل، |
| لبیس | نیل کی ایک قسم کی مچھلی، | شراقی | نیل جس جگہ کو حالت مد میں بھی تر نہ کرے |
| رای | " | تماح | گھڑیال جو نیل میں سب سے زیادہ ہے، |
| ترسة | سنگ پشت دریائے نیل، | بلاق | بندر یا جزیرہ، |

## وہ چیزیں جو عربوں کو مصر میں ملیں

| دخیل | معنی | دخیل | معنی |
|---|---|---|---|
| ناموس | مچھر، پتنگا، | حالوم | پنیر، |
| بردی | ایک گھاس کی جڑ جس سے مصر میں کاغذ بنتا تھا، | قفقف | لوبان، |
| سنط | ببول، | بلح | ایک قسم کا خرما، |

## مخصوص مصری عمارات

| دخیل | معنی | دخیل | معنی |
|---|---|---|---|
| بربا | مصری قدیم عمارت کا کتابہ، | هرم | مصری مخروطی منارہ، |

## ۱۰ سنسکرت

سنسکرت سے عربی زبان میں دو عہد میں الفاظ آئے، اول عہد جاہلیت میں، دوم عہد اسلام میں، عہد جاہلیت میں ہندوستان اور عرب کے درمیان تجارت کا سلسلہ جاری تھا، خوشبودار چیزیں تبت اور ہندوستان سے عرب جاتی تھیں، اس لئے ہندوستان کی ان خوشبو اشیا کے نام اور دیگر مصنوعات، رنگ اور پھل جو خاص ہندوستان کی پیداوار ہیں اور یہیں سے عرب جاتی تھیں ان کے نام عربی میں سنسکرت سے آئے، عہد اسلام میں سنسکرت سے فنون طب و ہیئت کا عربی میں ترجمہ

